بے حسن تمکنت قامت درست کی یاں | اور حسن تمکنت جہاں میں ہے برقرار ہو لی
جو دوست ہیں تمہارے جوں گل رہیں شگفتہ | دل میں جو جلتے مدد کے مانند خار ہو لی

---

## مدح نواب ظفریاب خاں بہادر

آپ کا وصف جو کرے رستم | دریاں قلم کروں میں قلم
رشک لعل و نگار مانی ہیں | کیا آپ کے رقوم قلم
اس سے نکلے ہیں گوہر معنی | آپ کی ہے دوات بحر کرم
خط گلزار سے تمہارے سدا | صفحہ کاغذ میں ہے باغ ارم
اور خط شعاعی سے یکدا | مہر کی ہے شعاع سے توام
دیکھے خط غبار جو کوئی | دل سے اُس کے غبار غم ہو عدم
کیا لکھوں وصف خط نستعلیق | ہے جواہر سا ایک ایک رقم
اور خط شکستہ سمجھتے ہے | دل شکستوں کے واسطے مرہم
اُس کی اس خوشنویسیوں کو دیکھ | وصف میں ہے ہمیشہ لوح و قلم
حلقۂ زلف ساں ہو ہر اک لفظ | اور نقطے ہیں رشک خال صنم
آپ کا زور پنجہ کیا کہیے | ہے تحمل جس سے پنجۂ ضیغم
ہو شجاعت میں اسقدر یکتا | کہ نہ تم سے دوچار ہو رستم
اور سخاوت پہ دل ہے ایسا کچھ | کہ فدا کیجئے دل حاتم
جلد یاں اسقدر ہیں گھوڑے میں | دوڑ جس کی غزال کا ہے رم
ہے قدم اسکا رشک موج نسیم | اور جھپٹ میں شرار کی ہمدم
برم عالی ہے اسقدر رنگیں | ہے سحا جس کو کہئے محفل جم
آپ کی بس کے شکریں گفتار | طوطی خوش مقال ہے ابکم

ہے وہ مسجودِ جہاں خیمۂ عالی تیرا — کیا مناسب ہے حریم اسکا اگر ہووے حرم
بسکہ دارائے جہاں ہے تو سکندر طالع — آصفِ جاہ و جلال اور سلیمان حشم
بس ثنا مجھ سے ہو کب اسکی جو ایسا ہووے — ذات پر جود و سخا اور جناب اکرم
میں فراسو وہ ترا ہوں سرِ ملکِ اشعار — جس کے آگے ہو لبِ طوطی گویا ابکم
سنگِ بیکاری سے ہی شیشۂ دل چور مرا — جو ہر گرد سے ہوں جوں زلفِ پریشاں برہم
بہرہ یاب آپ سے سب ادنیٰ و اعلیٰ تک ہیں — میری بھی غور رسی کیجیے از روئے کرم
جب تلک باغِ جہاں میں ہی بہارِ ابدی — اور ہو سبزۂ افلاک شگفتہ خرم
ہوں نمک خوار ترے گل کی زمیں سے شاداب — اور دشمن ترے برباد ہوں از صرصرِ غم

---

## قصیدہ در تعریف حضور زیب النسا بیگم بہادر و مبارکباد ہولی

باغِ جہاں میں آئی لے کر بہار ہولی — کھیلے ہے ہو شگفتہ ہر گلعذار ہولی
ہر ایک کے ہے بر میں پوشاک کیا بسنتی — سج دھج یہ گلرخوں کے ہو لے نثار ہولی
پچکاری ہر کلی ہے اور گل عبیر بر کف — گلشن میں مچ رہی ہے بے اختیار ہولی
ہے آپ ہی اگرچہ رشکِ بہار ہولی — لیکن نثار تم پر ہے بار بار ہولی
فردوس کی طرح ہی رنگین وہ چھب تمہاری — ہے جس کے شوق میں یوں پُر اضطرار ہولی
دستِ کرم تمہارا اس رنگ زر فشاں ہے — حاتم کی بھی سخاوت یاں شرمسار ہولی
دانا سخن رس ایسا حق نے کیا ہے تجھ کو — اب جس سے عقلِ لقماں بے اعتبار ہولی
بازو میں زور یہ کچھ رکھ کر کماں میں جس دم — تم نے جو لیس پھینکی دشمن کے پار ہولی
ہرگز نہیں ستارے سوراخ ہیں یہ سارے — شاید کہ چرخ پر بھی نیزوں کی مار ہولی
جس کی جنابِ ایسی بحرِ کرم بھلا ہو — اُس پر پڑے نہ پانی کیوں وار وار ہولی
کیجیے قبول میرے اشعار یہ کرم سے — ہوں آپ کو مبارک ایسی ہزار ہولی

جعفری اور گلِ اشرفی کی دولت سے — صحنِ گلزار سدا پُر ہے ز دینار و درم
سُرخرو ہوکے ذرا سرسے کی سرسری دیکھ — ہر طرف کو ہی بچھا فرشِ سمور و قاقم
دیکھ گلزار میں میں نے یہ عروسِ تازہ بہار — پوچھا یوں موجِ نسیمِ سحری سے ہمدم
کہہ بتا آج یہ کس در پہ طرب کی ہے دھوم — جو ہے یہ عالمِ گلشن پہ عجب کا عالم
مجھ سے تب اُس نے یہ پھر آکے کہا اے عاقل — آج آیا ہے دسہرہ کا مبارک مقدم
اس لئے غنچۂ گل ہاتھ میں زر لے لے کر — واسطے نذر کے تیار ہوئے ہیں باہم
کہ یہ سب جاکے اُنہیں دیویں مبارکبادی — نام سے اُن کے ہی جو خوش رہتا ہے سارا عالم
تب یہ سنتے ہی کہا مطلعِ ثانی میں سے — جو تجلی میں ہیں مطلعِ خورشید سے کم
مہر سا مہر سے یوں وا ہے ترا دستِ کرم — گویا عالم میں پھر آیا ہے دوبارہ حاتم
چرخ پھرتا ہے سدا کاسۂ خورشید لئے — تا ترے در پہ کرے آکے گدائی اک دم
گل کے وسطے ہی ہیں جیسے تیرے زردار — تاج پر موہ ہی مارے ترے احساں کے خم
موج رن لنکہ ہے دریائے عدالت تیرا — پانی یاں پیتے ہیں اک گھاٹ سدا شیر و غنم
کیا تری تیغ میں برش ہے عیاذاً باللہ — کہ علم اُس کو اگر خواب میں دیکھے رستم
قاتل پاہی تھی جاں سے کیا دیکھے وہ — گاؤ سر کا ہی وہ سر وقت سحر مارے قلم
چرخ کے دل پہ جو زخم اُس کا ہیں کہکشاں — یہ نہیں بھالا یہ رکھا ہے لگا کر مرہم
ہو شترِ وصل کی بھی جلد روی اُس سے گرد — تیرا اسد پہ جراماں ہو اگر لگ کے قدم
اور ہو گرم تو جوں برق چمک دکھلا دے — کہ زمیں پر نہ دراعس قدم کا ہو رقم
فیض تیرا ہی کہ ہے چرخ رواں لے میاں — ہے طاری کہ وہ ہے گنبدِ عرشِ اعظم
دیکھ کر ہودجِ زر میں تجھے وصلے ملوں — سے فلک کرسی اعلیٰ پہ شکلِ آدم
ماندہ کرلیں سجلے جسکہ تری قاہرہ فوج — یوں نمودار ہوں ہر طرف دری کے وہ علم
جوں خطِ برق کا ہوا برسیہ میں جلوہ — یا شبِ مہ میں چمک کاہکشاں کی ہیہم

## قصیدہ بسنت در مدح زیب النسا بیگم بہادر دام اقبالہا

اگرچہ پھولی پھلی ہے بصد بہار بسنت — پہ تیری بزم طرب سے ہے شرمسار بسنت
کرے نہ جب تلک آکر حضور میں مجرا — نزار واقعی رہتی ہے بیقرار بسنت
کہے نہ کیونکہ تجھے شاخ زعفران عالم — ہوئی ہے قطع ترے تن پہ جامہ وار بسنت
بندھی ہی گرچہ ہوا بسکہ اس کی عالم میں — کہ گل کے دستہ پہ آتی ہی ہو سوار بسنت
یہ در پہ آکے تمھارے رہے ہے ہر دن کھڑی — کہ پائے محفل عالی میں تا کہ بار بسنت
غرضکہ اب ہے وہ رشکِ چمن تری سرکار — کہ جس سے رہتی ہی معمور کاروبار بسنت
یہ عرض رکھتا ہوں تیری جناب عالی میں — بنا کے لایا جو ہوں میں گناہگار بسنت
نگاہِ لطف و کرم ہو فراسو پہ ہر دم — ہو سازگار سرِ موسمِ بہار بسنت
جہاں میں جتنے ہیں وابستگان خیر اندیش — رہے بغل میں سدا اُن کی گلفشار بسنت
عدو ہیں جتنے تمھارے سدا رہیں غمگیں — ہمیشہ سایہ سے اُنکے کرے فرار بسنت

---

## قصیدہ در مدح حضرت بیگم صاحبہ زیب النسا بہادر بہ تقریبِ دسہرہ

فیضِ باری سے گہربار ہے جوں ابرِ کرم — باغِ عالم میں ہے ہر تختۂ گل رشکِ ارم
کیجیے غور کہ کیا بادۂ عشرت سے مُدام — ساغرِ گل کو سدا کرتی ہے شبنم شب نم
غنچۂ لالہ کے مینا پہ ہے میناکاری — جس کی مے سے لبِ زاہد بھی ہی نافرماں کم
مے کے مو شیشے ہیں ہر خوشۂ انگور لیے — نرگسِ مست نہ کیوں تاک کو تاکے پیہم
ہے ستم شاخ ہزاری پہ نواسنج ہزار — سُن کے صد برگ بصد برگ و نوا ہے خرم
مہر سے سایہ کرے کیوں نہ شعاعِ خورشید — کاکلِ سنبلِ پُر پیچ ہے درہم برہم
پھول کے پھول کے طرّہ نے دکھائی یہ بہار — جس روش رایت نصرت پہ زری کی ہے چم
گلِ خورشید کے سورج مکھی ہی ہاتھ میں کیا — رُخ اور رنگ پہ گرمائے نہو رنگِ الم

ہوں دوست سلامت آپ کے مسرت سے عشرت    دشمن کو نہ ہو دور یہ بہار مبارک

## قصیدہ مبارکباد عید پاسکو و مدح حضرت زیب النسا بیگم بہادر دام اقبالہا

آج سوے باغ جو ناگہ ہوا میرا گذر    دیکھتا کیا ہوں کہ ہر اک سمت کو باد بہار
پھرتی ہے دیتی ہوئی جاروب صحن باغ میں    درمیاں نخلوں کے تا کوئی پڑا ہووے نہ خار
جس طرف دیکھا صف آرا صحن گل ہیں بہم    مُٹھی میں لے لے کے اپنے دُرسمی ہر سار
پھرتی ہے نرگس ہر اک جانب کو بہر اہتمام    ہاتھ میں اپنے عصائے زر مثل چوبدار
اور جو شمشاد کو دیکھا تو شکل سرو ہے    ہر خیاباں پر کھڑا ہے بس کے اندر طرحدار
قمریاں بھی قہقہے کرتی ہیں ہر ایک سو    چہچہے بلبل بھی کرتے ہیں سر ہر شاخسار
الغرض اس دن کو ہر اک اہل چمن    ہیں کھڑے ملکر مبارکباد کے انتظار
آج وہ دن ہے کہ روح القدس نے جس دم کیا    اس جگہ کو چھوڑ کر گردون اعلیٰ پر گذار
اس لئے دیتے مبارکباد یہ اہل چمن    ہیں کھڑے اُس کو کہ جو ہیں نام پر اُسکے نثار
یعنی وہ فیاض عالم منبع فضل و کرم    مالک جاہ و حشم اور صاحب عالی تبار
نام ہے اُس کے اگر چاہے کوئی ہو مطلع    سر ہر مصرع سے لے اک حرف تا ہو آشکار

(ز) زیبت دیتا ہے کہوں جو کچھ میں اسکی شان میں (ی) یادر مکیں ہے ذات اُسکی جہاں میں نامدار
(ب) باریابی کے لیے مجرے کو اُس در پہ مدام (ا) آن کر شاہ و گدا رہتے ہیں بت امیدوار
(ل) لاکھ کیا ملکہ کروروں بخشدے ہے آن میں (ن) نام کو اُسکے ہے حاتم سے زیادہ اعتبار
(س) سب یہ ظاہر ہے سخاوت جو ہے اُسکی ذات میں (ا) الغرض رکھے سلامت ہی اُسے پروردگار

ذات پر تیری مبارک ہو یہ عید پاسکو    رہوے یہ جاہ و حشم تیرا ہمیشہ برقرار
جو کہ ہیں بدخواہ تیرے اے کرم بخش جہاں    گردش افلاک سے رہویں ذلیل و زار و خوار
اور جو ہمدردی فدا سو ہیں مرے حالی الحسن    شاد اور مسرور رکھے تا قیامت کردگار

جنابِ قدس نوابِ فیض بخشِ جہاں | کہ جس کا نام ہے زیب النسا بعز و وقار
لئے ہے مٹھی میں اپنی ہر ایک غنچۂ زر | کہ رکھ کے خوان میں گل کے کرے وہ اُنپہ نثار
نہ لے جہاں میں کوئی نام ابرِ نیساں کا | جو ابرِ فیض کا اُن کے اگر کروں تذکار
نسیمِ صبح سے ناگاہ جو سُنی یہ بات | خوشی ہو میں نے کہا مثلِ عندلیب ہزار
کہ میں بھی بلبلِ خوشگو اُسی کے باغ کا ہوں | کہ جن کی مدح میں ہو دا مرا لبِ اظہار
غرض جناب میں کرتا ہوں اس لئے یہ عرض | کہ ہے قدیمی فراسو یہ بندۂ سرکار
یہ جب تلک کہ زمین و زمان بپا تم ہیں | اور آسمان پہ ہے ماہ و مہر پُر انوار
برنگِ گل ہوں سدا دوست تیرے خرم و شاد | خزاں نمط ترے بدخواہ ہوں ذلیل و خوار

---

## مبارکباد عطائے خلعت از سرکار بادشاہی بنام نامی گرامی حضرت حضور زیب النسا بیگم بہادر

حضرت ہو تمھیں خلعتِ زرتار مبارک | اور دولت و اقبال ہو ہر بار مبارک
حق رکھے سدا بزمِ طرب میں تمھیں مسرور | مے نوشی فصلِ گل و گلزار مبارک
ہے دستِ کرم آپ کا جوں ابرِ گہربار | ہو آپ کو یہ ابرِ گہربار مبارک
اور آپ کی تلوار جو ہے برق جہاں سوز | اُس کا سرِ دشمن پہ سدا وار مبارک
بہتر ہے یہ سایہ سے سدا بالِ ہما کے | ٹوپی پہ سدا طرّۂ پردار مبارک
تعریف کروں آپکے کیا رنگِ محل کی | ہووے یہ محل تم کو ہوادار مبارک
یوں پالکی کی شان ہو جوں سیپ میں گوہر | ہو تم کو یہ اے گوہرِ شہوار مبارک
یوں فیل کے ہودج میں ہو جوں مہر فلک پر | ہو آپ کو وہ فیل فلک وار مبارک
فدوی ہے تمھارا بدل و جان فراسو | ہو اُس کو تمھاری کفِ زربار مبارک
کرتا ہوں دعا پر میں یہ اب ختم غزل کو | ہوں آپکے بندے کو یہ اشعار مبارک
دیکھو نہ کبھی خواب میں بھی گردشِ دوراں | تم کو یہ سدا طالعِ بیدار مبارک

کہوں میں دل کے تڑپنے کی کیا حقیقت آہ　　خدا کسی کو دکھائے نہ اضطراب کے دن

---

کل پڑتی نہیں دل کو بن دیکھے پری صورت　　اس عالم صورت میں صورت کے یہ معنیٰ ہیں

ساتھ اپنے سدا لشکر ہے گریہ و نالہ کا　　شوکت اسے کہتے ہیں حشمت کے یہ معنیٰ ہیں

ہم خاک ہوئے تو بھی در سے نہ ٹلے تیرے　　الفت اسے کہتے ہیں چاہت کے یہ معنیٰ ہیں

---

رخصت دم کی خواہش نہ ملک شام لیتے ہیں　　تمہارے نام کو ہم صبح سے تا شام لیتے ہیں

میں تو پڑا ہوں در پر اُن کے اُن کو کچھ فرمانے دو

ٹھوکا تھا اس یار کا میں بھی گالیاں مجھ کو کھانے دو

تجھے معلوم ظالم اُس گھڑی چاہت ہماری ہو　　لگے تیرا کہیں دل اور تجھ کو بیقراری ہو

یوں ہم آغوش ہوں پری کے ساتھ　　جس طرح جسم ہووے جی کے ساتھ

آئے ہوس میں وصل کی دشنام لے چلے　　کیا یاد ہم کریں گے کہ انعام لے چلے

آہ و فغاں و گریہ و سوز و گداز و درد　　کیا ہم بھی ساتھ اپنے سرانجام لے چلے

---

## انتخاب کلام فراسو

### قصیدہ در مدح نواب زینت النسا بیگم

اُٹھا کے دست دعا میں نے جو سحر اک بار　　جناب حق میں کہا یوں کہ اے دعا بردار

رنگ غنچہ رہوں دل گرفتہ میں کب تک　　نکال اب تو جگر سے مرے الم کا خار

وہیں دیا مجھے مژدہ نسیم صبح نے آ　　کہ اب تو رکھ نہ پریشاں دل کو سنبل وار

حزاں کو دیس نکالا ملا ہے گلشن سے　　چمن میں آئی ہے اب یہ خوشی سے فصل بہار

کیا گذار ہے پھر روش چمن نے یہاں　　کہ جس کے ابر کرم سے جہاں ہے گلزار

گئی نہ دل سے ترے خاک الفتِ معشوق　　برنگ خار ہوں بے جاں بدولتِ معشوق

---

آہِ سوزاں کا مرے ہرگز اثر ہوتا نہیں　　لگیو اے بیدرد اس تیرے دلِ پُرفن میں آگ
عاس کا سنجاف ہے یا آہ سوزاں سے مرے　　اے فراسو ہے لگی دلدار کے دامن میں آگ

---

قاصد یہ کہیو اُس بُتِ مغرور سے الگ　　کب تک رہو گے عاشقِ رنجور سے الگ

---

آج کس نے ہی پیا ساغرِ مُل برسرِ گُل　　کہ پڑے جھومتے ہیں مستی سے گُل برسرِ گُل
کب تری مانگ میں موتی کی لڑی ہے ظالم　　بوندیں شبنم کی مگر آئی ہیں ڈھل برسرِ گُل
گوشِ نازک سے نہایت ہی نہالِ گُل کا　　دیکھ بلبل نہ کر اس رنگ تو غُل برسرِ گُل

چراغ خور سے اگر ہو لالے کا داغ روشن مراد حاصل
تو کیوں نہ خوش ہو کے بولے بُلبل چراغ روشن مراد حاصل

یار سے دُور ہو گئے ہیں ہم　　سخت رنجور ہو گئے ہیں ہم
جلتے دل کی فراسو کر کے سیر　　موسیٰ طور ہو گئے ہیں ہم

وہ دل مرا مانگے ہے میں وصل کا طالب ہوں　　انکار ہے اور وہ ہے اقرار ہے اور میں ہوں
وہ دن گئے جب تیرا دیدار تھا اور میں تھا　　اب ابرو و آنکھوں کے دیوار ہے اور میں ہوں
غارت گرِ ایماں کو دے بیٹھا فراسو دل　　بُت خانہ کے اب رہپر زُنار ہے اور میں ہوں

---

خوب نہیں اسقدر حُسن پہ کرنا غرور　　لے لیکے انگڑائیاں دیکھو ہو پرچھائیاں

---

پڑے ہیں کاٹنے پیری میں اب عذاب کے دن　　وہ نوجوانی کہاں اور کہاں شباب کے دن

ابرو کماں سکے تیر ستم میں سنے سیکڑوں — رکھے ہیں تو دہ دلِ ندوگیں میں داب
رو لو فراسو کھول سکے دل بزم یار میں — تا چند غم کو رکھو گے جانِ حزیں میں داب

وصل ہی اسکی دوائی سو دوائی ہی سخت — جی نہ چھوڑے گا مرا درد جدائی ہی سخت

جو درد و الم کی جگر چاک ہے جاگیر — تو سوزش غم کی دل بریاں ہے میراث

ہم کو کبھو تو بھلا نامہ و پیغام بھیج — دن کو ہی یا رات کو صبح کو یا شام بھیج

گاتے ہیں قولِ معرفت مرغِ چمن علے الصباح — ہلتے ہیں آکے وجد میں سرو و سمن علے الصباح
بندِ قبا نہ پھول کے شرم سے کھولے باغ میں — دیکھے صبا کھلا اگر تیرا بدن علے الصباح
بھولے فراسو عقل و ہوش محو ہوے بیک نگاہ — آج سنے جو رشک مہ تیرا سخن علے الصباح

واں ہی تمھاری بزم میں سے سرخ جام سرخ — یاں ہیں سرشکِ خون سے آنکھیں مدام سرخ

رکھ اُسکے تصور میں سدا دیدۂ تر بند — لازم ہی کہ کاشانۂ خلوت کا ہو در بند

اپنے تو بخت سکندر پہ فراسو مت اکڑ — دیکھ ذلت مر گیا آخر کو دارا کھینچ کر

بلبلیں بولی ہیں ہر دم نالہ جانکاہ کر — گوشِ گل کیوں کر دیا تو نے مرے اللہ کر

گر جائے گی سبھی کی نظروں سے اُسکے آگے
اے برق دیکھو مت رہسار مُسکرانا

---

ہمارا یار ہم سے جب تلک باہم نہ ہووے گا
جو دل میں درد ہے ہرگز دوا سے کم نہ ہووے گا

---

ہاتھوں نے نہ اک تار گریباں میں چھوڑا
پاؤں نے نہ اک خار بیاباں میں چھوڑا

---

دم جدا مجھ سے ہوا اور میں جدا دم سے ہوا
رفتہ رفتہ یہ مرا حال ترے غم سے ہوا

---

سر بدن سے ہو جدا اور ہاتھ شانے سے جدا
پر نہ سر میرا ہو ترے آستانے سے جدا
کیا بہانے تھے تجھے اے چشم آنسو بزم میں
ہو گیا وہ یار مجھ سے اس بہانے سے جدا
یوں دل آوارہ ایسا اے فرا سو گم ہوا
مرغ وحشی جیسے ہووے آشیانے سے جدا

---

بیعت کروں نہ کیونکر پیر مغاں کی زاہد
ہے دستگیر مستاں مشکل میں جام دینا
پُر جوں یہ جسم و دل ہیں اپنے ہمیں غنیمت
گو آپ نہ ہو ہماری محفل میں جام دینا

---

دیکھا ہے جب سے پیرہن اُس نو بہار کا
دامن نہیں ہے ہاتھ میں صبر و قرار کا

---

حال اس وقت کو پہونچایا مرا اس عشق نے
دیکھ کر ہر کوئی اشک آنکھوں میں بھر لانے لگا

---

جو آپ کی دُوری میں دل پر مرے غم گذرا
فرہاد پہ کم گذرا مجنوں پہ بھی کم گذرا

---

در جاناں پہ گر اپنی جبیں سائی ہوتی ۔ دیر و کعبہ میں ہماری نہ رسائی ہوتی
تیرے درباں سے اگر اپنی صفائی ہوتی ۔ آستاں پر ترے بے کھٹکے رسائی ہوتی
ہاتھ میں تیرے اگر اس کی کلائی ہوتی ۔ دل بے چین کو عاشق کے کل آئی ہوتی
عشق میں غم نہ جو معشوق کا عاشق ہوتا ۔ روح کو کس لئے قالب سے جدائی ہوتی
بیٹھتا زنگ کدورت نہ دل عاشق پر ۔ آئینہ رو سے اگر اسکے صفائی ہوتی
پانوں ہرگز بھی نہ رکھتا وہ زمیں پر اپنا ۔ کبک نے چال اگر تیری اڑائی ہوتی
پشت پا مارکے ہم تخت سے ہوجاتے دور ۔ جو میسر ترے کوچے کی گدائی ہوتی

لکھ غزل دوسری اور ایسی فراسو صاحب
اور کوئی طرز نئی اس میں سمائی ہوتی

باغ میں فصل بہاری اگر آئی ہوتی ۔ بوئے گل ناک میں بلبل کے سمائی ہوتی
بخدا ہم سے جو اس بت سے لڑائی ہوتی ۔ صلح ہوتی نہ کبھی جمع جدائی ہوتی
ہوتا گر حسن طلائی کا وہ تیرے عاشق ۔ پائے دیوانہ میں زنجیر طلائی ہوتی
غم و درد و الم اندوہ فغاں کا ہے ہجوم ۔ ایک دل اسمیں پھر کس کس کی سمائی ہوتی
اپنی تقصیر نہیں یار زمانہ ہے برا ۔ کرتے ہم جسکا بھلا اس سے برائی ہوتی
شب کو جاتا میں اگر گھر میں مہ تاباں کے ۔ آہ سوزاں نے مری شمع دکھائی ہوتی
مست کر دیتا میں اس بت کو خوش الحانی سے ۔ مجھ کو کچھ یاد اگر نغمہ سرائی ہوتی

عاشقی میں نہ خلل تیرے فراسو آتا
آنکھ ناصح کو اگر تو نے دکھائی ہوتی

---

## انتخاب کلام مطبوعہ

پھبتا ہے کیا ہی تجھ کو اے یار مسکرانا ۔ ٹک واسطے خدا کے اے یار مسکرانا

ہوے ہیں جب سے ہم عاشق تمھارے مصحف رُو کے — ہمارے دل پہ بھی کھُل گئے ہیں سب ابرو کے
خم و چم پیچ دیکھا اُسکا ہوا دم بند سنبل کا — پریشاں تم نے کلّس میں کیئے جو بال گیسو کے
فلک پر ہی جو سرا اُسکے دونوں پلے ہیں عالی — مرے حق میں ہاں بھی جھکتے ہیں پلے ترازو کے
وہ لطف آمیز جشنکِ مرہم کو یوں بھاتی ہے — ان آنکھوں کیلئے تو ڈھونڈھ لائے سُرمے جادو کے

نظر در درد دل خم ٹھوکتا ہے رزم شعرا میں
کبھی مضموں فراسو کو جو یاد آتے ہیں ابرو کے

جو سوزش دل سے آہوں سے عیاں ہے — جہاں آتش ہے واں اُٹھا دھواں ہے
دولت عشق ہے گنجینہ سینہ تو — جو داغ دل ہے ماہ درخشاں ہے
کہاں سے آئی اور جاتی کدھر ہے — یہ جان ریگ رواں عمر رواں ہے
پڑی ایڑی یہ آکر اُس کی چوٹی — زمیں کے سر ملائے آسماں ہے

زمیں شعر بالا ہے فراسو
زمیں شعر سے پست آسماں ہے

دل لیکے تم نے جی بھی لیا کیا مضائقہ — کیا کام دوستی میں کیا کیا مضائقہ
دل دیکے تم نے پھیر لیا کیا مضائقہ — ہاں اپنا تھا دیا نہ دیا کیا مضائقہ
آنکھوں سے جو نہ دیکھا نہ کانوں سے تھا سُنا — دکھلا ان آنکھوں نے دیا وہ کیا مضائقہ
حسن جمال تجھ کو دیا کیا مضائقہ — عاشق بھی تیرا ہم کو کیا کیا مضائقہ
ہر کوہ طور حضرت موسیٰ کی قوم کو — جلوہ سا دکھائی دیا کیا مضائقہ
تجھ سے شب وصال میں پائیں گے ہم جزا — دل سے ہمیں بھلا ہی دیا کیا مضائقہ
ثابت نہ جرم تھا نہ کیا قتل کر دیا — ظالم نہ تو نے جو کیا کیا مضائقہ

جو شعر دا اُسکو رکھا فراسو نے جان دی
الفت کا پاس اُس نے کیا کیا مضائقہ

تپ غم سے رُلا رُلا کے مجھے	زور طوفاں اُٹھا گیا ظالم

## انتخاب غزلیات مندرجہ بیاض شورِ میٹھی

یہ جو دشمن غمِ نہانی ہے	یہ بھی اک دوست اپنا جانی ہے
درد ہے غم ہے ناتوانی ہے	مرگ کا نام زندگانی ہے
غافل ہم اُس سے وہ رہی ہم سے	عمرِ رفتہ کی قدردانی ہے
سوزِ دل کس طرح زباں پر آئے	لب ہے خاموش بے زبانی ہے
نظر آجائے گی کمر تیری	ہم یہ سمجھیں کہ غیب دانی ہے
ہے توانائی سے بہت بہتر	اب جو یہ اپنی ناتوانی ہے
قصر تعمیر کر چکے ہیں بہت	منزلِ گور اب بنانی ہے
جس کی الفت میں جی دھڑکتا ہے	اب تلک اُس کو بدگمانی ہے
اور بھی اک غزل فرا سو پڑھ	اب یہ ہنگام شعرخوانی ہے

روئے روشن ہی ترا پیشِ نظر دیکھیں تو	آنکھ کرتے ہیں اُدھر شمس و قمر دیکھیں تو
داغ دل کا ہے شرربار ہمارا لالہ	کینۂ گل سے یہ لے آیا ہے زر دیکھیں تو
چشم سے چشم ہے دیکھیں تو تجھی کو دیکھیں	تو ہی پھر آوے نظر ہم کو جدھر دیکھیں تو
چشمِ عالم میں ہو خورشیدِ قیامت بے نور	حشر کے روز مرے داغِ جگر دیکھیں تو

گل کھاتے کھاتے سینہ یہ رشکِ چمن ہوا	جو داغ دل اُٹھا وہی لعلِ یمن ہوا
روکر اُڑھائی چادرِ آبِ رواں اُسے	مُردہ کوئی جو آگے مرے بے کفن ہوا
تا حشر رکھا مجھ کو امانت زمین نے	میلا مرا نہ ایک بھی تارِ کفن ہوا
داغِ وفا کا سکہ جو عاشق پہ چل گیا	بازارِ عشق میں جو وفا کا چلن ہوا

یہ ہستی ہے کمال ہستی — دنیا سے مجھے اُٹھائے اُمید
سر سرے قدم سے کیوں اُٹھاؤں — جب تک نہ مری بر آئے اُمید
ترسایا ہے تو نے مجھ کو کیسا — دلا تو صدا سے یاسے اُمید

---

اک دن بھی کیا نہ تجھ سے شکوہ — سو ہم نے ترے ستم سہے چپ
کرتے رہے نالہ ہائے فریاد — کس دن ترے آگے ہم رہے چپ

---

جو شخص ہیں دوستی میں پورے — اُن کا ہوں میں دوستدار جیسے
بیمار و خراب زار ہو کر — ہم بیٹھ رہے ہیں ہار جیسے

---

زلف میں پھنس گیا ہے جی ایسا — دل پریشاں ہے آج ایسا
اُسکی چوٹی کی چوٹ سے دل میں — ڈس یہ جی دیوے ناگنی ایسا
دل تو ایسا ہے نہ نہیں ڈرتا — مرے جینے سے بھی کبھی ایسا

---

شکل دیر نقاب در میر — رہی ہے در رشتہ چوں تصویر
کرو صد رنگ جعفری پہ نظر — کہ وہ عاشق کی شکل کے ہیں نظر
بس بچے کا آہ دل میرا — چشم جادو ہے اُسکی مژگاں تیر

---

جھوٹی قسمیں نہ کھا تو اب ایسی — غم ترا مجھ کو کھا گیا ظالم
یاد کیسی ہے دے گیا دل کو — اور سب کچھ بھلا گیا ظالم
کچھ بھی دنیا میں خوش نہیں آتا — کیا ستم دل کو بھا گیا ظالم

ہوئی غم میں تمام زندگانی | ہے مرگ کا نام زندگانی
گر پختہ مزاج ہو تو سمجھو | ہے رشتۂ خام زندگانی
پیدا ہوئی جب تبھی سے لائی | مرنے کا پیام زندگانی
یہ صبح سے حال ہے تو کیونکر | ہوگی تا شام زندگانی
ہرگز نہ کرے سرائے تن میں | ہے یار مقام زندگانی
یوں زیرِ فلک کرے ہے تم بن | ق ہوا تب یہ غلام زندگانی
جس شکل سے مرغِ نو گرفتار | کاٹے تہِ دام زندگانی
بہتر ہے غمِ فراق سے مرگ | سن لیجے کلام زندگانی
بس مجھ سے تو ہاتھ اُٹھا میں تجھ کو | کرتا ہوں سلام زندگانی
اے مایۂ جاں نہ ہووے تو پاس | ق آوے کس کام زندگانی
خیرات ہے یہ سخن بقولِ جامیؔ | ملے ہے تو حرام زندگانی

---

معلوم نہیں کہ خواب دیکھا | شب چہرۂ ماہتاب دیکھا
اُس پارۂ جاں کو مثلِ سیماب | دیکھا تو پُر اضطراب دیکھا

---

جی تن میں نہیں نہ جان باقی | ہے عشق کا امتحان باقی
جل بجھ گئے مثلِ ہیزمِ خشک | یاں کس کا رہا نشان باقی
ہیں خشک شجر سا ہوں چمن میں | ہے پوست اور استخوان باقی
جب گل کے گداز ہو گیا تن | ہے شمع نمط زبان باقی
یاں قصۂ غم ادا ہوا ہے | اور واں ہے ادا و آن باقی
کہتا ہے ہر ایک سا رشک مجھ سے | یہ رہ گئے قدردان باقی

ہمارے دل کا اے رشکِ گلستاں — بلائے جاں قدِ بالا ہوا ہے
وہ پرچہ بھی نہیں لکھتے فسراسو
ہمارا جس سے دل پرچا ہوا ہے
یہ کس کی زلف و رُخ کی یاد میں ہے — کہ نالاں ہے مرا صبح و مسا دل

---

لیا دل کو ہمارے اک نظر میں — نگاہِ الفتِ جاناں کے صدقے
تصور اُن میں رہتا ہے پری کا — میں اپنے دیدۂ حیراں کے صدقے
رہوں ہوں یاد میں اُسکی بآرام — میں اُس آرام بخشِ جاں کے صدقے
مشبک دل ہے جس سے اے فراسو
دل و جاں سے میں اُس مژگاں کے صدقے
سہوں کب تک یہ ہجراں کی تباہی — ملا دلبر کو میرے یا الٰہی
قلم بھی جان پر روتا ہے میری — یہ آنسو ہیں نہ سمجھو تم سیاہی
رہوں کیونکر نہ میں حسرت زدہ سا — چُبھی ہے دل میں اُسکی خوش نگاہی
نہیں تجھ بن مجھے یک لحظہ آرام — یہ میرے اشک دیتے ہیں گواہی

---

بیاں اُسکا نہیں ہوتا عزیزو — غمِ فرقت جو کرتا ہے خرابی
تمھاری زلف میں جب سے پھنسا ہے — مرے دل کو ہے بے حد پیچ و تابی
کرے ہے نرگسِ شہلا کو حیراں — تمھاری چشمِ مستِ نیم خوابی

---

عجب ڈھب سے نگاہیں لڑ گئی ہیں — دلوں میں برچھیاں سی گڑ گئی ہیں
نظر آتا نہیں کچھ روتے روتے — مژہ آنکھوں کے آگے اڑ گئی ہیں

صبح تک دیکھی فراسو نے تری راہ شام سے
کر کے وعدہ خوب آیا تو بھی بے پرواہ واہ

قاصد کو بھیجے کہ صنم کو بلا کے لائے — قسمیں خدا کی خط کو ہمارے دکھائے کھائے
یعنی کہ اسکو دیتے ہی گذریں ہیں رات دن — دوری میں تیری کیونکہ بھلا گھر سہائے ہائے
جاناں کی طرف سے یہی رہتا ہے غم مجھے — ایسا ہو کہ گھر سے کسی اور جائے جائے
جانے نہ دوں گا اسکو تجھے جھوٹی قسم نہ کھا — معلوم کیا ہے پھیر یہاں تو نہ آئے آئے
دل ہم تو کر چکے ہیں گم اپنا ہر ایک طرح — مختار اب وہ زلف ہے اُسکی چھپائے پائے

---

کیوں نہ مغرور پھرے مجھ سے تو لڑ لڑ کے — خلق کہتی ہے ترے دور اکڑ کے کڑکے
دیکھ کوچے میں مجھے اُس نے جو کھڑکی سے کہا — کیوں کھڑا ہے تو یہاں آج بگڑ کے گڑکے
وہی زہر کے بھی پیالے کو پی لے — تری زلف کے جو کہ کالے کو کھیلے
جو چاہے تحمل اریں برق ہو سکے — نہیں کان میں جلد جانے کو بیلے
ٹھکرا دکھاتا ہے جو مجرموں کو — تو لگتا ہے ایسی مسالے کو پی لے

---

## انتخاب غزلیات فراسو

(یہ انتخاب اُن غزلیات کا ہے جو ذخیرۂ گلدستۂ کیپی کی مختلف مثنویات کے متن میں شامل ہیں)

ہوا ہے خط یا سودا ہوا ہے — خدا ہی جانے دل کو کیا ہوا ہے
کبھی جو زخم دل اچھا ہوا ہے — تو پھر درد جگر پیدا ہوا ہے
سیہ بختی نہ پوچھو میرے دل کی — تمہاری زلف کا سودا ہوا ہے
خدا جانے کس طرح گذرے گی اوقات — وہ کافر سر بسر ایذا ہوا ہے
کہیں ہو نوح کا طوفاں نہ برپا — کہ دریا عشق کا اُمڈا ہوا ہے

عاشق تمہارا سایۂ بالِ ہما سمجھ — بیٹھے ہیں آ ترے پسِ دیوار اک دو تین
گل ہی نہیں شہید فقط تیغِ یار کا — دیکھیے بخوں طپیدہ یہ گلزار اک دو تین
دس بیس سو پچاس سے ڈرتے نہیں ہیں ہم — لڑنے کو گر رقیب ہیں تیار اک دو تین
ملنے کا وعدہ کرکے تو پھرتا ہے دمبدم — اقرار کے بھی ساتھ ہیں انکار اک دو تین
چشمِ امید رکھوں نہ اُس سے کبھی دلا — اک بوسہ پر کرے ہے وہ تکرار اک دو تین

انداز و ناز اُسکے فراسو میں کیا کہوں
ہیں یوں تو پاس اور طرحدار اک دو تین

قسم ہے تیرے ہی سر کی میں سر دینے کو حاضر ہوں — اگر دیوے مجھے قاتل یہ تیری تیغ ابرو رو
تجھے دیکھا ہے اے سروِ رواں گلشن میں جدن سے — ہمیشہ سرو پر بیٹھی کرے ہیں قمریاں کو کو

ڈرے کیونکر نہ اُس سے پھر ہمارا اے فراسو دل
کہ عقلِ دل کے حق میں لولوے گوش اُسکا ہی لولو

دوستو پاس مرے اُسکو بُلاؤ لاؤ — کہ ابھی آتشِ دل اسکی بجھاؤ جاؤ
جھوٹے وعدوں پہ تمہارے تو نہیں ہمکو یقیں — قسمیں چلمن سے ذرا مُنھ کو دکھاؤ کھاؤ

ہم تصور سے پری رو کے فراسو خوش ہیں
غم نہیں ہمکو ذرا بھی وہ نہ آؤ آؤ

تن کو کر دے ماہِ نو کی الفت جانکاہ کاہ — تیرے ابرو سے جو ہو پردہ نشیں آگاہ گاہ
منفعل بیحد ہے تیرے سامنے کس طرح آئے — بسکہ رکھتا ہے رُخِ پُر داغ رشکِ ماہ ماہ
خاک کو میری نہ ٹھکرا نخوت و انداز سے — دیکھ کر ٹک تو چلا کر اے بتِ گمراہ راہ
سوز و درد و نالہ و اشک و حسرتِ دل رکھتے ہیں ہم — جس طرح رکھتے ہیں اپنے پاس اہلِ جاہ جاہ
زیست تک ہم تو کرینگے اپنی چاہت سے نباہ — تو نہ رکھے دل میں الفت اے دلبرِ دلخواہ خواہ
روز و شب مسجود ہے ساری خدائی آپ کی — جو گدا ہو آپ کا ہو جائے شاہنشاہ شاہ

دل ہمارا لے لیا مژگان چشم یار نے　　طایر دل کو ہوئی یہ شاخ کج یا دام دام
مطرب خوش نغمہ ہے اور یار ہے اور ملع ہی　　دے تو اب ہم جم ہیں اے ساقی دو جام جام

---

بات میری بھی کبھی لے غیرت ایمان مان　　میں فدا ہوں جان و دل سے مجھ کو مت اے جان مان
تیرے تار زلف کے ہم طالب زنار ہیں　　حسن کا ہم کو تو اپنے دے دیا ناداں دان
ہے سایا تم کو اے دلدار اپنے نور سے　　آ گے گل سے ہی بنائے حق نے کیا انساں ساں
آرزو ہے یاں تری گفتار شیریں کی سدا　　غیر کی باتیں سنیں میرے یہ کیا امکان کان

---

غیروں میں اپنے منہ سے کہوں ہوں جہاں ہوں　　مطلب کی بات آپ سے کہیے کہاں کہوں
کیونکر میں آؤں تیرے سخن کی لپیٹ میں　　عشق کر تجھ سے واقف اسرار نہاں ہوں
اغیار دوں کو یار کے کیوں پاس آنے دوں　　چھاتی پہ مونگ کس لیے صاحب دلاں دلوں
مر جاؤں اسکے ہاتھ سے ہے اسمیں آبرو　　تیغ کے نیچے اسکے میں کیوں جاہلاں ہلوں
پہلو میں مانگتے ہو عبث دل مرا ابھی تو　　سینے سے دل نکال دوں اے دلبراں کروں
تجھ سے تو جان تک بھی میں حاضر ہوں جان میں　　مانگے جو اور کوئی تو اے قدرداں نہ دوں
کیوں شیخ و برہمن کی کروں پیروی بھلا　　ملت میں اسکی کس لیے میں کاملاں ملوں
ٹٹی کی اوٹ کھیلوں تو کیا سو شکار کیوں
کیوں اسکے اس طریق پہ جوں گمرہاں ہوں

کچھ مرغ دل ہی پھانسیں زلف کا اسیر　　دیکھے ہیں اسکے اور گرفتار اک دو تین
کیونکر کروں میں خواہش وصل اسکی یاں بھلا　　اغیار میں لگے ہیں دلدار اک دو تین
بیمار چشم ہے تری نرگس سے یا ہیں ہم　　ملا دوا اور بھی کوئی بیمار اک دو تین
دل داغ داغ آتش حسرت سے ہو گیا　　ڈالے گلے میں تو نے جو ہار اک دو تین

گر نہیں دل ہیں کہ مجھ پر کیجیے مہر و کرم
سن تو لیجیے جان تھوڑا سا مرا فی الحال حال
لعل و دُر ہیں اشک و لختِ دل ابھی ضائع نہ کر
اے فرآسو مفت میں ہوتا ہے یہ پامال مال

لگا کہنے میں کچھ اُن سے تو غصّہ ہو لگے کہنے
کیا کر تو نہ مجھ سے آنکر یوں آجکل کل کل
ارادہ میرے گھر چلنے کا مدت میں کیا تو نے
خدا کے واسطے کا فرنہ یوں ہر دم مچل چل چل

---

روز و شب دیتا ہے مجھ کو عشق کا پیغام غم
مدتیں گذری ہیں دل سے کر گیا آرام رم
اک جہاں نالاں ہے میرے نالۂ شبگیر سے
اب تو یہ جور و ستم کیجیے بُتِ خودکام کم
جب تلک ہے دم میں دم کا ترے ہمدم ہو نہیں
غیر کی خاطر نہ دے مجھ کو تمن اندام دم
آبروِ عشاق کی مل جائے گی سب خاک میں
مت کہیں محفل میں ہونا دیدۂ بدنام نم
کون ٹھہرا ہے فرآسو میکدہ میں یاں کے آہ
عاقبت جاتا رہا یاں چھوڑ اپنا جام جم

جب سے ملتا ہے ہمارا وہ بُتِ خودکام کم
کر گیا ہے تب سے یارب دل سے کچھ آرام رم
چشمِ میگوں نے صنم کی کر دیا ہے مجھ کو مست
ابر کا پیالہ لگے ہے مجھ کو تیرا جام جم
غیر کے آگے نہ ہووے دیکھیے افشائے راز
اُس کی محفل میں نہ ہو جو دیدۂ بدنام نم
طائرِ دل کوئی پھنستا ہے مرا اے دوستو
مجھ کو دیتا ہے عبث زلفِ سیہ کا دام دم
روز کی وعدہ خلافی سے تری شیریں دہن
اب تو لگتے ہیں تمھارے قول و اقسام سم
جبکہ ہم پاتے نہیں تم کو فرآسو گھر کے بیچ
باندھتے ہیں دل میں اپنے تب بہت اوہام ہم

جب تلک دل کا نہو گا تجھ سے اے خودکام کام
تب تلک ہرگز نہ ہووے گا مرا آرام رام
دشمنی ہفتاد و دو ملت سے رندوں کو نہیں
شیخ جی کو بندگی تم کو برہمن رام رام

گر کریں اقتا جہاں میں اسکا سب ہم زار زار
عشق سے تو بھی نہ آدے عاشق حاسار سار

ہمدم اپنا اسطرح رہتا ہے نالہ دوستو
جسطرح مطرب کا رہتا ہے سدا دمسار سار

ہو بیار دھر بھی میرا دیدہ گاہ گاہ
یوں سدا لارم ہیں لے دلربا سار مار

ہے کٹ مژگاں سے کیا تیری نگہ کا سخت گیر
میدسے دل سکے ہیں آتی ہے یہ جو سار بار

---

شیشہ دل چور ہے اس غم میں ایسا دلربا
نہ توڑے ایک دن بھی ہم سے باہم مل کے مل

گر یوہیں جاری رہے گی چشم میری اے دل
سیل نہ توڑے گی بحر بیکراں سکے پل کے مل

یک تلم ہنسا ہے یہ دیکھ کر اے غنچہ لب
منھ سبھی کلیوں کے گلشن میں گئے ہیں کھل کے کھل

جو قرا سو ناگہاں دلبر وہ آ نکلے ادھر
تو ابھی کھل جائیں عقدے ہجر کی مشکل کے کل

دیکھ کر گلشن میں ہر دم تیرے داموں کی دمک
زخم دل پر ہے چھڑکتی بو نسیم کی نمک

یوں سر مژگاں پہ میرے لخت دل ہے جلوہ گر
جیسے بیرہ پر نظر آتی ہے یہ ریشم کی چمک

کل جو میں نے عرض کی اُس بات کی اُس مہ سے
پاس سے میرے گیا ملا کے اک دھمکی دھمک

منھ چھپایا ابر کے پردے میں مہ نے ہو خجل
رات جلوں سے جو رخ حسن کی جھمکی چمک

داستانوں کا قرا سو کیوں نہ ہووے جی نڈھال
تیرے اُس تیغ ابرو پر خم کی چمک

پی کے وہ مے مست میٹھا ہی ہمارے جی میں ہے
جیسے امثل کباب تل کے دل کو اُس تلک

یوں نظر آتا ہے مُنھ اودے دوپٹے میں ترا
جسطرح ابر سیہ سے جھلکے سورج کی جھلک

یہ ہمیں اسراف کے کرتا ساروں کو قبول
اور اُٹھا ماسے سدا اسعل کے ماروں کو فلک

---

کیا پریشانی کھول لے ہیں من بخت سیاہ
بال وہ بکھرے ہوئے دل کے ہے حال حال

فرہاد ایک ہو گیا حمّال کوہِ عشق ۔ ورنہ کسی سے اُٹھتا ہے یہ بار بار بار
گُل کی طرح سے سنبل کاکل کے ہجر میں ۔ ہیں اپنے جیب و دامن تو دستار تار تار
غیروں کے سر کا طُرّہ نہ کر گلبدن کہ ہم ۔ چھاتی سے ہیں لگے ترے جوں ہار ہار ہار
جینے سے کیوں نہ ہاتھ اُٹھاؤں میں اب بھلا ۔ بیٹھا ہے میرے قتل کو تیار یار یار
ابرو کو رشکِ مہ کے فرآسو جو دیکھ لے
اپنی ہلال پھینک دے تلوار وار وار

لختِ دل نکلے ہیں اب تو بار بار ۔ زور لایا دیدۂ خونبار بار بار
نالہ و زاری کروں کیونکر نہ میں ۔ دل ہے میرا غیرتِ گلزار زار زار
تجھ کو اے شیریں نہیں معلوم کچھ ۔ کوہکن کی جان سے ہے کہسار سار سار
چشمۂ خوبی ترے مکھڑے پہ اب ۔ پیتے ہیں پانی سدا ہم وار وار وار
اسکی چھاتی پر فرآسو ہار دیکھ
دیدیا دل ہم نے آخر ہار ہار ہار
ہے ترے مژگاں کا تازہ دل میں زخم تیر تیر ۔ کھینچتا تس پر ہے کیوں ابرو کی تو شمشیر شیر
مثل مجنوں کے ہو نہیں حیرت زدہ اے دوستو ۔ عشق میں لیلی وشوں کی ہو مجھے تدبیر بیر
وصل تھا جب تو کھلے تھا اب سدا رہتا ہے بند ۔ کھولتی ہے دیکھئے کب وصل کا تقدیر در

---

سودا ہے زلفِ یوسفِ ثانی کا اسقدر ۔ روتے ہیں ہم کھڑے سرِ بازار زار زار
اُس رشکِ مہ کے دانتوں پہ جس دن سے دانت ہے ۔ ہوتی ہے چشم میری گُہر بار بار بار
منصور جو خوشی سے سرِ دار پر گیا ۔ شاید کہ جانتا تھا وہ سر دار دار دار
گلدستہ سی فرآسو غزل میری دیکھ کر
ہووے دلِ حدیقہ کر پُر خار خار خار

دیکھ مت کر اُس سے تو ہرگز زیادہ اختلاط        کاکلِ پیچاں ہے اُسکی اے دلِ بیمار مار

اے فرآسو جو کہ ہیں درویشِ دل برداشتہ
کرتے ہیں دنیا کا وہ سب اور رہ انکار کار

کھینچے نہ کیونکہ آہ ستمگر بار بار        نے ڈھیٹ ہوئے ہیں آپکے اغیار یار یار
آنکھوں نے میری آ رہے ابر دی گھٹا        رو رو دیے ترے غم میں دلا زار زار زار
تری نگہ کی تیغ میں بُرش ہے اس قدر        ڈالے ہے جسکے زخم پہ تلوار وار وار
خوبی دکھاتی ہے دہن و چشم کی ترے        غنچہ سے آنکھ نرگسِ بیمار مار مار
ہیکل سے کیا فقط مرے جی کو نہیں ہے کل        جاتا ہوں دل کو دیکھ ترا ہار ہار ہار

خوش آئے سیرِ گل اُسے کیونکر کہ ہم صفیر
ہے دل فرآسو کا گلِ بے خار خار خار

کوہکن ہی نے نہیں پھوڑا ہے سر کہسار سر        عشق کی آتش نے لاکھوں کر دیے فی النار سر
ہم نہیں کہتے کہ ہم پر مہر کر یا ظلم کر        حسن ہے عالم میں بھلا کہیں تجھے وہ کار کر
پرورش کرتا ہے انتظار مژہ کی تو عبث        کچھ نہیں ملنے کا اس سے دیدۂ خونبار بر
وصل اُسکا کیونکہ آئے عاشقِ مفلس کے ہاتھ        مانگتا ہو ہر گھڑی جو غیرتِ گلزار زر
زاہدِ خشک آ گیا تھا بیچ میں رندوں کے کیا        جو ہے مے سے آج تیرا جبہ و دستار تر
لے خبر جلدی سے آ کر اُسکی اے میرے مسیح        ورنہ جائے گا کوئی دم میں ترا بیمار مر

خیر جا ہے تو فرآسو اُسکی محفل میں نہ جا
لائے گا ناحق وہ مجھ سے دلبرِ سرشار سر

چشمِ شعار ہی نہ طبیبوں سے مرد ماں        اُس چشم نے مجھے کیا بیمار بار بار
عالم سے حسن نے دل تجھے بیگانہ کر دیا        ہوتا وہ کیوں نہیں بُتِ عیار یار یار
ساقی ساتھ آ کے چمن میں ترے بغیر        ہے فصلِ گل میں بھی دل میخوار خوار خوار

چاہنے والوں پہ کھینچے کیوں نہ وہ شمشیر شر | قاتلِ عالم ہے اسکے حُسن کی توفیر فر
دیکھ اُس لیلیٰ منش کی حسن کی توفیر فر | مثلِ مجنوں ہے ہمارے دل میں بھی تدبیر بر
تھی ہمارے بر کو خواہش بر میں آوے سیمبر | پر نہ آئی بر ہزار افسوس یہ تدبیر بر
کر ہے گوشِ گُل نہیں سُنتا کسی کی وہ فغاں | رو نہ اے شبنم عبث بلبل نہ کر تذکیر کر
خشک ہوں آنسو نہ کیونکر چشم میں اے مردماں | دل مرا سہما ہے کھا خونیں نگہ کا تیر تر
ہو قدم رنجہ ہمارے گھر کبھی خانہ خراب | بند رکھے کب تک اپنا دیدۂ تقدیر در
شیخ کو کھدو گدھی پر چڑھ حرم کو جا شتاب | خوش نہیں آتی ہے اب رندوں کو یہ تاخیر خر

کردیا آخر کو پائے دلبرِ سرکش کی نذر
اے فراسو اب بیاں کیجیے گا کیا تفسیر سر

ہم نے تدبیریں بہت کیں وصلِ دلبر کے لیے | بس کہ کیا کیجیے نہیں آئی کوئی تدبیر بر
قصر گو مثلِ فریدوں ہے ترا تو کیا ہوا | عاقبت جانا ہے اے مردم بنا تعمیر مر
غازہ افشاں تیرِ مژگاں تیری ابرو ہی کماں | خون سے صیدِ دل میں ہی تیرِ مژہ کا تیر تر
جاہ کی ہم کو ہوس نے خواہشِ توفیر فر | ہم گدا صحرا نشیں ہیں ہے ہمیں تدبیر بر
حیف کس تدبیر سے اُس نے بنائی تھی بہشت | پر نہ کچھ معلوم تھی شداد کو تقدیر در
خوبرو کوچے میں تیرے ہوگیا ہے قتلِ عام | تیرے کوچے میں نظر آئی ہمیں تکسیر سر
اُس جواں نے تیر مارا تھا کبوتر کو مرے | اب تلک اچھا نہیں ہوتا وہ زخمِ تیر تر

---

کیوں نہ ہوں اب غم سے ہم آغیرتِ گلزار زار | ان دنوں میں ہوگئے تیرے بہت اغیار یار
بزم میں اسکی نکل آنکھوں سے مست کر فاش بھید | ورنہ پاوے گا یہاں تو دیدۂ خونبار بار
ہے مزاج ازبسکہ نازک اُس گُلِ شاداب کا | باندھ مت باتوں کا اُس سے صاحبِ گفتار تار
پھیر لو اسکی رضا سے منھ نہ اے منصور تو | واسطے تیرے کرے تیار گر دلدار دار

طاقت و تاب و حواس و خور اور شعر اور ہیں کش
لایا ہوں اپنے اے نگار ایک دو تیں چار پانچ
ہم و دوگاد و جان و تن اور یہ دل مرے ہوئے
تیرے غلام میرے یار ایک دو تیں چار پانچ
وحشت و خبط اور جنوں داغ و الم ہم اے صنم
دے چلے تم کو یادگار ایک دو تیں چار پانچ
عشوہ نگہ ادا و ناز اور یہ عشوہ ہمرکاب
ساتھ ہیں تیرے شہسوار ایک دو تیں چار پانچ
مینا و جام و آمیشہ رنگین و چشم جلد آ
کھینچے میں تیرا انتظار ایک دو تیں چار پانچ
دولت و دین و مال و زر اور جہاں تجھ پہ سب
کر دیے ہم نے سب نثار ایک دو تیں چار پانچ
پڑھ تو فراسو اور غزل جلد ردیف پھیر کر
بیٹھے ہیں گرد میگسار ایک دو تیں چار پانچ
گر کبھی تو دل ہمارا غیرت شمشاد شاد دے کبھی عاشق کی اپنے قاتل بیداد داد

---

منہ سالی سے دکھا جا کیوں کر دلدار در ورنہ جائے گا کوئی دم میں ترا بیمار مر
دل کبھی میں نے نہیں ہرگز کسی بت کو دیا کیوں مرے سر باندھتے ہیں آپ کی سرکار کر
حیف تیرے دل پہ کیا پتھر پڑے شیریں ہیں کوہکن کے غم میں پھوڑے ہے سر کہسار سر
رم میں مستوں کی جا نکلے تھے شاید کیا کہیں دردمے میں کس لیے ہے شیخ کی دستار تر
لکھ بدل کر قافیے کو اے فراسو شعر تو ہو غزل جس میں تری مشہور اے دلدار کر

منفعل آپ کے رخسار سے ہے گر گلِ سرخ
دلِ پُر داغ سے اپنے بھی خجل ہے لالا
بُتِ کافر ترے کوچہ میں اگر آ نکلے
شیخ صاحب کا نہ ہرگز ہو کبھی برپا پا

---

تیرے منہ کے دید کی رکھتا نہیں مہتاب تاب
اور لبوں کو دیکھ کر ہے منفعل عناب ناب
دل مرا یوں حلقۂ کاکل میں پھنس کر رہ گیا
جوں ڈبا دیوے شناور کو کوئی گرداب داب
سنگ پر در کے ترے سر کو پٹک کر اپنے آج
تیر اکھلواؤں گا میں لے ماہرِ وہر باب باب
شیخ بک بک کر مُرید اپنے کی کھاتا ہے جان
جب تلک روغن میں سالن کے نہو غرقاب قاب
دیکھ کر چل ہیں فراسو کے پڑے لختِ جگر
دیکھ پاؤں کے تلے مت یہ گلِ شاداب داب

قتل کا میرے ارادہ ہے اگر دل میں ترے
جرم کے قابل تو کر لے پہلے کچھ اثبات بات
کہکشاں ہی منفعل ایسی نہیں اے ماہ رو
ہے تمہاری مانگ کے آگے رہِ ظلمات مات
شیخ ہی کیا اے صنم طوفِ حرم کو چھوڑ دے
گبر مجھ کو دیکھ کر مارے بفرقِ لات لات
لگ گیا جس سے فراسو دل وہی محبوب ہے
عشق میں کب پوچھتا ہے کوئی نیکو ذات ذات

---

مہر و مہ شمع گل بہار ایک دو تین چار پانچ
جلتے ہیں تجھ سے گلعذار ایک دو تین چار پانچ
محنت و درد و رنج و غم اور الم یہ رات دن
کرتے ہیں مجھ کو خوار و زار ایک دو تین چار پانچ
نالہ و گریہ آہ و اشک اور فغاں ترے بغیر
میرے ہوئے ہیں دوستدار ایک دو تین چار پانچ

نگاہِ لطف و کرم ہو کہ مطلع ثانی
پڑھوں ہوں یعنی میں اب ہو کے باریاب حضور

بیاں داعی یہ ہے کہ عہد میں تیرے
کم از نگینِ سلیماں نہیں ہے چشمِ مور

ہُمای سایۂ فلک ہے ترا جو ابرِ کرم
ہوا ہے ایسی ہوا آج مار سے ہیں طیور

نگاہِ لطف سے رکھتا ہے تو محیط سخن
دلِ فگار خلائق پہ مرہم کافور

سدا ہے حلق نمک خوار مطبخ سرکار
کہ نانِ گرم نہ از مہر رشکِ قرص تنور

دکھلائے جوش اگر دو اگر تری شمشیر
تو برق آنکھ ملائے نہ اُس سے نامقدور

عنانِ عزم کو کیا کوئی تیرے موڑ سکے
رہے قدم پہ سراپا رکھے ہیں اہلِ غرور

رقم میں کیا ترے سرنگ کی کروں تعریف
کہ جسکا دامنِ زیں مثل صبح ہے پُرنور

شکوہ فیل بھی کچھ کم نہیں ہے کوہ سے اب
جو نام لیجے تو ہو جائے ہے دہن معمور

عرق فشاں وہ ہمیشہ ہے جوش مستی سے
ستارہ زیر نظر آئے ہے سب دیجور

زبانِ خامہ ہے فرسودہ دیکھ طولانی
اب آگے چھیڑیے کس مُنھ سے اور کچھ مذکور

صلہ میں اسکے ہی نواب آج خلعت زر
جو بخشے تو نہیں ہمت و کرم سے دُور

نصیر ختم دعا پر کر اس قصیدے کو
کہ وصف جاہ و حشم کس سے ہو سکے محصور

جہاں اور ظفر یاب جان بہادر ہو
نشاط و عیش رہے دست بستہ اُسکے حضور (ریاض فراسو)

---

# انتخاب کلام فراسو

## دیوان غزلیات فرصت تحسین مکرر

شکوۂ یار نہ کر دل تو عبث ہر جا جا
راز پنہاں کو نہ کر خلق میں بے پردا دا

ایک بوسہ کو بھی وہ اب مجھے ترساتا ہے
کوئی بے ترس نہیں میرے بُتِ ترسا سا

وہ اُسکا دستِ جود و کرم ہے گہر فشاں — نیساں بھی جسکے سامنے کھینچے ہے انفعال
رفعت کو منزلت کی میں اُسکے کہوں سو کیا — ہے جا کروں میں جسکے یہ خورشید اور ہلال

مطلع ثانی

اے وہ کہ تیری مدح کی اب یاں کسے مجال — ہے ذات تیری مجمع صد خوبی و کمال
ہمت تری کرے نہ کبھو اس پہ اکتفا — ہوویں تمام کان جو اہر اگر جبال
محتاج پھر ہوا نہ کسی کا تمام عمر — اک بار جس گدا نے کیا تجھ سے کچھ سوال
دریا دلی پہ آئے جو دستِ کرم ترا — قطراتِ ابر کی طرح گوہر ہوں پائمال
حدِ ادب ہے آگے تو غالب خموش رہ — شاید کہ ہووے طول سخن موجب ملال
کرتا ہوں میں کلام یہ یعنی دعا پہ ختم — ہووے الٰہی عمر تری صد و بست سال
جو آرزو ہے دل ہو سو وہ کامیاب ہو — اور تیرے دوست شاد ہوں دشمن ہوں پائمال

(بیاض فراموش)

## قصیدہ در مدح نواب ظفریاب خاں بہادر صاحب من تصنیف شاہ نصیر دہلوی

(از انتخاب)

جہاں میں یُمن قدم سے ترے برب غفور — ہر ایک طرف ہوئی محفلِ نشاط و سرور
سرور و عیش و مینا ہے چار طرف — نوائے بربط و قانون و نغمۂ طنبور
کرے ہے رقص فلک ہو زمیں پہ مستانہ — صدائے کوس طرب کا یہاں تلک ہے شور
سبو بدوش ہے کیا باغ دہر میں غنچہ — کہ گل ہے کثرتِ شبنم سے رشکِ جامِ بلور
بلند دستِ مژہ کیوں نہو کہ ہے ہم چشم — ہلال عید سے ابروئے ساقی مخمور
برنگِ غنچہ ہوئی ہے شگفتگی حاصل — دلِ فسردہ مرا بھی غرض ہوا مسرور
تری جناب میں نواب آفتاب سریر — قصیدہ اب مجھے لکھنا یہاں ہوا ہے ضرور
رقم کروں ہوں تری مدح میں یہ اک مطلع — کہ جس سے مطلع خورشید میں دو چند ہو نور

کس روش کھوئے ہے صاحب آ کر بادِ نسیم
صبح ہر بار بر رگِ گل سے یہ شبنم کی گرہ

نظر آیا مجھے شب ماہ یہ پیارا سا — مارے اب کچھ ہی کلیدی یہ ستارا ایسا
شمع کے چہرہ پہ یوں پھیل رہے ہیں موجِ دُود — جسطرح مُنہ پہ لٹوں کو کوئی جوگن چھوڑ دے
ہے امام پاک کی تجھ کو قسم مت چھیڑ جاں — ٹوٹ ہی جاوے گا ڈورا دیکھ تُمرُن چھوڑ دے

---

## قصیدہ در مدح نواب ظفریاب خاں بہادر صاحب من تصنیف مکرم الدولہ بہادر بہادر بیگ خاں غالب

(لاانتخاب)

جو شخص اہلِ فضل ہیں اور صاحبِ کمال — گردوں کو اُسکے ساتھ ہے جنگ و جدال
اور اس کے دور میں ہے سفلہ پروری — محتاج جگ میں اہل ہیں نا اہل ہیں بحال
دیتے ہے جواب صاف یہ آئینۂ فلک — ناداں ہے وہ جو کوئی اس سے کرے سوال
دشمن تو خلق کا ہے یہ گردونِ دوں دلے — اہلِ کمال کو یہ رکھے ہے شکستہ حال
کیا قدر و قیمت اپنے سخن کی ہو اب اُنہیں — ہر رنگ جسکے ایک ہیں یاں گوہر و سفال
تھی اسکے مجھ کو شکوۂ دوراں سے گفتگو — کرتا تھا اے تیرئی عالم سے یہ مقال
سُنتے ہی اسکے وہ ہیں خرد نے کہا خموش — ناداں گیا ہے اب ترا کس طرف کو خیال
یہ بات ہے درست جو کہتا ہے تو و لے — جو قدرداں اہلِ سخن ہیں سو خال خال
ہے نکتہ رس جہاں میں جیا سحر بس ایک شخص — وابستہ جسکی ذات سے ہے فضل اور کمال
نواب قدرداں ظفریاب خاں ہے وہ — بخشش نے جسکی ابرِ مطر کر دیا نہال
ہرچند ہیں جہاں میں اہلِ کرم کوئی — لیکن عدیل اُسکا ہو کوئی سو کیا مجال
اور اسکے اُسکے عہد میں ہے عیش اور طرب — نے خاطرِ شکستہ ہے نے دل پُر از ملال

معنی ہر ایک مصرعہ سے روشن ہیں کیا ترے
صاحب ہے جس کی دھوم خطِ کہکشاں تلک

گر وصفِ زلفِ یار لکھے مو بمو قلم
ہو جائے یک قلم یہ مرا مشکبو قلم

ہے فصلِ گل وبال نہ صیاد سر پہ لے
مرغِ چمن کے سر کو نہ کر دیکھ تو قلم

نظروں میں یار کے رگِ گل کی لگی ہے پیچ
وصفِ کمر لکھوں میں اگر لے کے مو قلم

لکھنے جب اسکو بیٹھوں ہوں میں صدمۂ دل کا حال
کاغذ گرے ہے ایک سو اور ایک سو قلم

دے اسکو کیونکہ نامہ مرا جا کے نامہ بر
ڈرتا ہے سر کرے نہ کہیں تند خو قلم

صاحب اسے نہیں غمِ محشر اگر تو پھر
کاغذ پہ کیوں یہ روتی ہے رکھ رکھ کے رو قلم

بیٹھ اک دم یار کے دل کو گوارا ہو نہ ہو
مرغ ہیں ہوں دیکھئے ملنا دوبارا ہو نہ ہو

کیا گیا ہے کوہکن چھاتی پہ رکھ کر کوہِ غم
بات عالم میں یہ اس کی نقش خارا ہو نہ ہو

دیر قاصد نے لگائی اور چلی جاتی ہے رات
دل دھڑکتا ہے کہ گھر میں وہ پیارا ہو نہ ہو

گوشۂ ابروئے قاتل ہلتے ہی میں نے کہا
یعنی میرے قتل کا ہے یہ اشارا ہو نہ ہو

آہ و نالے کی چلا ہے فوج تو لے ساتھ قیس
دیکھئے ملک جنوں کا پھر اجارا ہو نہ ہو

صاحب اسکے زلف کے حلقہ میں دیکھو خال کو
جلوہ گر ابرِ سیہ میں یہ ستارا ہو نہ ہو

لگ مرے سینے سے واٹک کرکے محرم کی گرہ
تا کھلے میرے دلِ پُر درد و پُر غم کی گرہ

دیکھ مژگاں کی ترے جنبش تھمے کیونکر نہ اشک
پنجۂ خورشید ہی کھولے ہے شبنم کی گرہ

ہے دلِ شامت زدہ از بس اسیرِ ناتواں
کھولیو آہستہ شانہ زلفِ پر خم کی گرہ

شکلِ آتش ہو نہ سرکش آبرو چاہے ہے اگر
بندھ رہی ہے باد سے اس خاکِ آدم کی گرہ

عاقبت جانا ہے خالی ہاتھ یاں سے منعمو
باندھ کر رکھتے عبث ہو دام و درہم کی گرہ

پاتا ہے کون آپ سے عیار کا دماغ      ہے ان دنوں کچھ اور ہی سرکار کا دماغ
خورشید رو کے ذرہ نہ دل میں اثر کیا      گو ہے فلک پہ آہ شرربار کا دماغ
آہستہ آہ سینے سے کیجو مرے گذر      نازک بہت ہے اس دلِ بیمار کا دماغ
ٹک سر کو گیا تھا اُدھر رشکِ گل مرا      حسے ہے اور ہی گل و گلزار کا دماغ
خوف و رجا میں ناکہ بھار ہیئے اب تو ہاں      اقرار کا دماغ نہ انکار کا دماغ
کرتے ہیں مردماں صدف دُرگہر پہ طعن      ٹک دیکھیو یہ چشم گہربار کا دماغ

انساں تو خیر کیا ہی نہیں پاتے قدسیاں
صاحب غلام حیدر کرار کا دماغ

تعبیر تیرے کرے اُسکا کوئی کیا انصاف      وحاش للہ کا کرا لے دلربا انصاف
صبا تو وا کرے ہر گل کی کُلسیں کھولیں      یہ کیا روش ہے تری تو ہی کر صبا انصاف
کرس ہیں میٹھ کے نالے نوریا انصاف
وہ بعد مرگ بھی آیا نہ بستر پہ مری      ہوا نہ مجھ سے لے آئے پد ہصا انصاف
میں داد خواہ ہوں کس سے ہیں سب اسکی طرف      مرے تو حق میں ہے سارا جہاں نا انصاف

مری بھی داد رسانی ذرے لے مرے صاحب
کہ تم سے چاہتے ہیں شاہ اور گدا انصاف

خدمت کریں یہ چشم کی بھی مردماں تلک      آئے وہ شوخ چشم جو میرے مکاں تلک
اس بت کے تیغ ابرو کی ثانی نہ دیکھی تیغ      کی جستجو میں ہند سے لے اصفہاں تلک
آیا نہ بعد مرگ بھی تُربت پہ وہ کبھی      کھویا میں جسکے عشق میں دل اور جاں تلک
تجھ بن صبا ہے کون ہوا خواہ جس کا ہاتھ      بھیجے جو قفس سے مری گلستاں تلک
چھاتی ہے کس کی جو مری محرم سوا کوئی      ہو جائے ناہد دھگدھگی اور عطرداں تلک
میں کیا کروں اثر ہی چرائے جی اگر      پہونچی کمند آہ بھی تب لامکاں تلک

دم ہے آنکھوں میں نہیں قاتل تجھے تاخیر شرط
صید بسمل کو ہے ترکِ چشم کی تکبیر شرط

بن لڑا سے آنکھ پروانے سے رہنے کا نہیں
شمع کے سر کو ہے رکھنا شب تہِ گلگیر شرط

دل ہی گر لینے کی خواہش زلف کا مت چھوڑ دھیان
یعنی پاس اپنے ہے رکھنا دام ماہی گیر شرط

تا وہ حیرانی کو میری دیکھکر ٹک رحم کھائے
اُسکے در پر ہے لگا دینی مری تصویر شرط

تا نہ عالم میں لگاوے پھر کسی سے کوئی دل
لاش کو میری ہے کرنا شہر میں تشہیر شرط

ہوں میں دیوانہ کمر پر اُس گلِ خوبی کے آہ
ہے رگِ گل سے صبا کرنی مجھے زنجیر شرط

لگ گیا تو تیر صاحب ورنہ پھر تکتا تو ہے
پھینکنا ایک اُسکی جانب آہ کا ہی تیر شرط

کیا عزم سفر اُس مہ نے کیا کہہ کر خدا حافظ
ہوا گردش میں طالع کا مرے اختر خدا حافظ

خیال اُس کی مژہ کا ایک پل دل سے نہیں جاتا
لگا دیوانہ رکھنے ہاتھ میں خنجر خدا حافظ

کہیں سیماب سا اُڑ نہ جائے بیقراری سے
نکالے طائرِ دل نے ہیں بال و پر خدا حافظ

یوں ہی گر اشک کے قطروں میں لختِ دل کا آنا ہے
تو چشمِ دل کا مردم بچ چکا اب گھر خدا حافظ

نہیں کچھ دل میں ڈر صاحب کے ہونگے حشر کو میرے
مرے حامی مرے یاور وہ پیغمبر خدا حافظ

گر پری رو سے کیا چاہے ملاقات شروع
کر دلا کچھ عملِ حُب کی تو آیات شروع

متبسم ہوے غنچے تجھے کیا باغ میں دیکھ
چشمِ نرگس نے کئے گُل سے اشارات شروع

ناصحو میں تو کروں وصل کی تدبیر اور تم
قصۂ وپند کرو قبلۂ حاجات شروع

چشمِ مستِ بُت کافر کا دلا چھوڑ خیال
تو نے بے وجہ یہ کی سیرِ خرابات شروع

دل کو رکھنے لگیں بس ہجر کی راتیں مشکل
ہوئی یہ وصلِ دو روزہ کی مکافات شروع

نان و قلیہ کے لئے شیخ جی لاتے ہیں یہ حال
برتت کے واسطے کی زور پہ کرامات شروع

دیکھ گریہ کو مرے خلق کہے ہے صاحب
اب کے موسم سے ہوئی آگے ہی برسات شروع

له لفظ برت ہندی بمعنی روزہ

عارض پہ تیرے خط نہیں اے مہ جمال سر — لایا ہے پر یہ طوطئ حسن اب نکال سر
آوے چمن میں اوڑھ کے گر سر پہ شال سر — ہو زرد زرد ایک ہی اُسکے نہال سر
کیونکر نہ اُسکا طائر حسن آہ صید ہو — روکے رہے ہے آئینہ جوہر کے جال سر
ہر رنگ میں ہے اُسکی ہی سرگوں کا رنگ — ہے ایک پیش اہل نظر رنگ لال سر
اپنا ہی ایک خشک ہے نخل اُمید آہ — ورنہ ہوا ہر ایک ثمر اب کی سال سر
کچھ در کا ہی دیکھ تجھے مُنہ نہ ہو سعید — ابرو کے رو برو بھی ہووے ہلال سر

سرسبز ہووے کیونکہ نہ صاحب مری غزل
ہے دل میں حفظ سر کا اُس کے خیال سر

ہے میرے بُت کی نام خدا یہ ستم تراش — بن جائے دیکھ کر بُتِ آذر صنم تراش
خط لکھنے کو اُسے نہ دلا تو قلم تراش — درکار کلک آہ کو ہے کیا قلم تراش
ہر کانِ جسم و لیس جو ہوئے نگہ کی تیغ — کیونکر نہ موجِ صبر کے ڈالیں علم تراش
فرہاد سے ہو کوہ کنی کب نہ وہ اگر — شیریں سی رکھے رو برو شکل صنم تراش

ہو جائے لطف کی نظر اے حضرتِ شیخ
صاحب کے دل کے صفحہ سے حرفِ الم تراش

دیکھے ہم نے ترے رشکِ مہِ تاباں عارض — اب چھپا جائے عشق تو نہ داماں عارض
ہو خریدار زلیخا کی طرح شوخی سے — دیکھیے اُس ماہ کے یوسف جو عریاں عارض
ہمتیں پوچھوں میں کیا وجہ اسکی کہ ترے — یعنی کیوں خط سے مخطط ہیں یہ تاباں عارض
عندلیبِ دل عاشق کے سبق لینے کو — بوستاں ایک ہی ہے اور گلستاں عارض
دمبدم آئینہ کیا دیکھ کے پھولے ہے تو — ہم نے جانا کہ ہیں اچھے ترے جاناں عارض

دل کو کیا صبح وطن یاد رہے اے صاحب
شانہ زلف سے ہے شام غریباں عارض

دل کیوں بنے نہ رشکِ پرستاں کہ جلوہ گر
یاں ہے خیالِ دوست پریزاد کی طرح

گرچہ ہوئے ہیں عاشق و معشوق یاں بہت
یعنی ہر ایک سے ہی ہے ایجاد کی طرح

ہم تم بھی فیضِ عشق سے مشہور ہو گئے
لیلی و قیس، شیریں و فرہاد کی طرح

صاحب چمن میں کس کے تماشے کو دیکھیے
بن کر کھڑا ہے سرو یہ آزاد کی طرح

بام پر بیٹھا تو ہے تو پہن کر پوشاک سُرخ
ہو نہ خونِ عاشقاں سے دامنِ افلاک سُرخ

بہ گیا دل خون ہو آنکھوں کی پوچھا تو نے پھر
جیب و داماں کیوں ہے تیرا عاشقِ غمناک سُرخ

بحرِ خوں ہے اسقدر کشتوں کا تیرے موجزن
مثلِ سرخاب اب نظر آتا ہے یہ پیراک سُرخ

اشک گلگوں کے نہیں قطرے یہ ہم نے بہرِ شغل
چشم کے پنجرے میں پالے ہیں بتِ بیباک سُرخ

کب نمایاں ہے شفق بلبل یہ ہے جوشِ بہار
عکسِ گلشن سے ہوا آئینۂ افلاک سُرخ

اشک خونیں ماتمِ شبیر میں گرتے ہیں کیا
ہے گلے میں میرے یہ تسبیحِ خاکِ پاک سُرخ

کس کو گلگشتِ چمن کی ہے ہوا صاحب کہ اب
ہے برنگِ تختۂ گل سینۂ صد چاک سُرخ

کیوں تو رکھتا ہے بھلا جانبِ گلزار نظر
اپنے مکھڑے پہ کر آئینہ میں اے یار نظر

کیا ہے ابرو کو چڑھا کی ادھر اے یار نظر
مُرغِ دل کی ہے دلِ مُرغ نمط یار نظر

خوب لگتی نہیں نظروں میں شعاعِ خورشید
جب سے آیا ہے ترا طُرّۂ زرتار نظر

دے ہے تشبیہ میاں تیغِ صفاہانی سے
جس کو آئے ہے تری ابروئے خمدار نظر

ہر دماں سمجھو نہ تم اشکِ مسلسل کا تار
پہنے ہے عشق میں اُس بُت کے یہ زُنّار نظر

ناتواں حسرتِ دیدار سے ایسی ہے کہ آہ
بن عصائے مژہ اُٹھتی نہیں اے یار نظر

تختِ دل کی مرے یوں نوکِ مژہ پر ہے نمود
آئے ہے جیسے کہ منصور سرِ دار نظر

دل کو میں نذر کروں اپنے سراسر صاحب
آوے گر اب کی مجھے پھر وہ مرا یار نظر

# صاحب (نواب ظفریاب خاں)

جفا کیوں ہم سے ہی تو لے محبت پیشہ پر کیا باعث ۔ سبب موجب اگر کچھ واسطہ تقصیر کیا باعث
مٹا دو اب تو لوح دل سے تم حرف کدورت کو ۔ خط آئے پر جو خط کرتے ہیں تحریر کیا باعث
ہوا ہے غرق دریا آشنائے زلف مہرو یاں ۔ نہ دیکھو موج کیوں پانی سے ہی زنجیر کیا باعث
جگر اور دل کے میرے سامنے دونوں نشانے ہیں ۔ لگاتا کیوں نہیں ظالم نگہ کا تیر کیا باعث
یہ وہ آہ جگر ہے موم کر دیتی ہے پتھر کو ۔ ترے دل میں نہیں پر شعر و تاثیر کیا باعث
مبارک موسم گل ہو نہ دیوانوں کو اے ہمدم ۔ جنوں ہوتا ہے کیوں سر اگریباں گیر کیا باعث

کسی آئینہ رو کو آج دیکھا ہے کہیں صاحب
جو تو حیراں ہے شکل طوطیٔ تصویر کیا باعث

بیٹھے ہیں غیر یوں مرے دلبر کے آس پاس ۔ جوں خار جس طرح کے گل تر کے آس پاس
ہے زلف حلقہ زن خط دلبر کے آس پاس ۔ یا اژدہا ہے گنج سکندر کے آس پاس
تحت جگر نہیں ہیں نمایاں مژہ کے گرد ۔ بسمل پڑے پڑے ہیں جگر کے آس پاس
صدقے ترے اسیر نہ کر دام زلف میں ۔ دے چھوڑ مرغ دل کو پھر اس سر کے آس پاس
پروانہ جوں نثار ہو فانوس شمع کے ۔ پھرتا ہوں اس طرح میں ترے گھر کے آس پاس

صاحب یہ آرزو مرے دل کی یہی مدام
سر ہووے آستانۂ دلبر کے آس پاس

دلکش جو قامت ستم ایجاد کی طرح ۔ نظروں سے گر گئی مری شمشاد کی طرح
گالی ہی بات بات میں بوسہ نہ جھڑکیاں ۔ ارشاد کی وہ شکل یہ امداد کی طرح
نشتر لگائے ہیں رگ جاں میں ہر ایک پل ۔ نوک مژہ سے چشم دو فصاد کی طرح
ہے صاف شکل آئینہ رایوں وہ تن پہ مہر ۔ روزن عیاں ہیں جوہر فولاد کی طرح

# جرمنی نسل کے شعراء

(۱) نواب ظفریاب خاں۔ صاحب
(۲) فرانسس گادلیب کوئن۔ فراسو
(۳) جان اسمٹ



روشنی ہے ترے رُخ کی ہر سو — کیا بنا ہے سرو چراغاں عارض
ہوا نہ حیف میں رفتار یار سے پامال — قلق یہ ہے مجھے کیوں اس میں میں رہا محفوظ
ہم اپنے رنج و مصیبت کو بھول جاتے ہیں — جو دیکھتے ہیں تمھیں تم ہو مرحبا محفوظ

دفن دل کے ساتھ ہی اک روئے روشن کا خیال — ہو سر مدفن مرے روشن نہ اب نہار شمع

منتشر کب ہے ہمارے شوخ پُرفن کا دماغ — نکہتِ گل بن گیا اُس رشکِ گلشن کا دماغ

ایذا قفس کی دل سے جو منظور ہو تو چل — اے مُرغ روح خانۂ صیاد کی طرف
دیوانہ کر گئی مجھے گل کی نسیم بُو — ہوش اُڑ چلے ہیں نکہت بہار کی طرف

ناصحا یار سے ملنے کو مجھے منع نہ کر — کس طرح اُلفتِ گل دل سے اُٹھائے بلبل
وصل کہتے ہیں اسے باغ جہاں میں عاشق — بس میں بلبل کے ہو گل گل کے حوالے بلبل

جب سے یہ دل ہی تری شکل پہ مائل قاتل — نہیں نظروں میں سماتا مہ کامل قاتل
ہر رگِ تن تری تلوار کا دم بھرتی ہے — مرتے دم بھر خدا مجھ سے گلے مل قاتل

جب سے مجھ عاشق کو وہ بھولا ہوا ہی بیوفا — اس لیئے ہر وقت کرتے ہیں خدا کی یاد ہم

وہ کون شے ہے جسمیں کہ تو جلوہ گر نہیں — کس دل میں تیرے عشق کا اے جاں اثر نہیں
مجھ کو بہا کے اشک نے پہونچایا یار تک — باقی رہا جو نالۂ دل میں اثر نہیں

آجکل دیکھو تو آثار قیامت کی بنا — منہ کو کرتے ہو اب دہر میں تعمیر عبث
نہیں ملتا وہ یار کیا باعث — دل کو ہے اضطرار کیا باعث
نشہ ہے یار کو تو نفرت ہے — چشم ہے پُر خمار کیا باعث
گر نہیں ہے وہ یار عکس فگن — دل ہے آئینہ وار کیا باعث
خون روتی ہے دمبدم قاتل — نگہِ انتظار کیا باعث

اک سیمتن کے عشق میں سیماب وار ہوں — کشتہ ہوں آج کل ہے مجھے زر کی احتیاج
پیشِ نظر مرے چمنِ حُسنِ یار ہے — خواہش ہے باغ کی نہ گلِ تر کی احتیاج
تصویرِ یار خود ورقِ دل پہ ثبت ہے — کاغذ کی ہے تلاش نہ مسطر کی احتیاج
ادنیٰ سا اک غلام ہوں اُس روحِ پاک کا — کیونکر نہ ہووے مجھ کو پیمبر کی احتیاج
عاشق کلام اپنا تو خود سُن بگوشِ جاں — معجز بیاں کو کب ہے سخنور کی احتیاج

---

دل چیر کے پہلو سے وہ کب لے گیا قاتل — رہ رہ کے ستاتا ہے مجھے دردِ جگر آج
جان جاتی ہے ترے جانے سے یار — جب تو آجاتا ہے آجاتی ہے روح
جسم کو بے جاں ہمارے چھوڑ کر — ڈھونڈھنے تم کو نکل جاتی ہے روح
خطا ہوئی جو تمہیں دل دیا معاف کرو — کھڑا ہوں کب سے میں دیکھو گنہگار کی طرح
وہ بادہ کش ہوں کہ صوفی ہوں درحقیقت میں — وہ بے خبر ہوں کہ رہتا ہوں ہوشیار کی طرح
حالِ تنہائی کا اپنی میں کچھ اظہار کروں — گر تو مل جائے کسی دن مجھے تنہا اے شوخ
پرستش اُس بُتِ کافر کی کرتا ہے عاشق — کہ جس کے پرتوِ رُخ سے ہے مہرِ تاباں سُرخ
گل کس کو چمن کس کو کسے سرو و سمن یاد — باقی جو رہا بھی تو رہا گور و کفن یاد
خوابِ عدم دکھاتی ہے اک پل میں آن کر — اس طرح کون تجھ سے بھلا دل لگائے نیند
باندھا تصورِ قدِ جاناں تو سو گیا — عاشق مثل یہ سچ ہے کہ سولی پہ آئے نیند

وحشت میں جسکے عشق کی آہو کی شکل ہوں | یارب ملے گا مجھ کو وہ رعنا غزال کب
بدنام کر دے صحبت میں عاشق کو یوں کوئی | ہم کو ہوا نصیب کسی کا وصال کب

---

رحم آتا ہے مجھے دنیا میں دکھلاؤں کسے | داغ دل ہے آفتاب روز محشر کا جواب
حق ہے عاشق رحمت نواب عالمگیر جان | دیکھو عالم میں کہاں ہے اس سخنور کا جواب

---

عشق نے حسن کے کیا سینے میں گھر آپ سے آپ | وہ بھی آ جائے گا آنکھوں میں نظر آپ سے آپ
کیا ہوا کس نے کئے دل کے جگر کے ٹکڑے | خوں ہوتا ہے مرا دیدۂ تر آپ سے آپ
بند آنکھوں کو جو دنیا سے کروں گا عاشق | دل میں آ جائے گا میرے وہ نظر آپ سے آپ

---

کیوں جا لگتے ہیں عاشق خستہ جگر سے آپ | واقف نہیں ہیں نالۂ دل کے اثر سے آپ

---

تمام دل مجھے رونے سے کام رہتا ہے | تمہارے ہجر میں تارے گنے ہیں ساری رات
بجائے دید فراقِ صنم میسر ہے | یہ روز حشر سے کچھ کم نہیں ہماری رات
سر اُٹھایا ہے یادِ جاناں میں | اب تو ہو جا تو رہنما قسمت
دیکھو دنیا اسی کو کہتے ہیں | یاں ہے سب کی جُدا جُدا قسمت
ہوں کلیسا میں گاہ کعبہ میں | رہنے دے گی نہ ایک جا قسمت
مہرباں پیر ہوئے وہ اے عاشق | دیکھئے اب دکھائے کیا قسمت
حد نہ شوقِ شہادت سے بہت ہوں بیتاب | قتل کرنے میں بڑے کرتے ہو تاخیر عبث
مبتلا اُس پہ نہ ہو جائے کوئی راز شناس | لئے پھرتا ہے دلا یار کی تصویر عبث
کی جس سعی تو واں ردِ درِ سد ہوا | آگے تقدیر کے ہے رخنۂ تدبیر عبث

سُرخی ہے بہت اُس نے مَلا اور ہی کچھ ہے — بے جا ہے گماں یار کے ہاتھوں میں حنا کا

---

مجھ کو مسجد میں تو جانے سے نہیں کچھ انکار — لے کے پر شیشۂ دل زیرِ بغل جاؤں گا
وقتِ آخر میں نہیں اس کے سوا اور علاج — یار آجائے گا اس دم تو بہل جاؤں گا
عاجز آکر مرا دل کہتا ہے مجھ سے وسیم — تنگ آکر ترے سینے سے نکل جاؤں گا

---

جوش اسکا سا کبھی اس کو میسّر بھی ہوا — چشم خونبار مری کہتی ہے دریا کیا ہے
بخت بیدار یہ کہتا ہے جگا کر مجھ کو — یار آیا ہے تری قبر پہ سوتا کیا ہے
میرے خط کا کبھی لکھتا ہی نہیں یار جواب — میری تقدیر میں کیا جانیئے لکھا کیا ہے
حالِ دل وسیم ناشاد کہے کیا تجھ سے — تیرے ملنے کے سوا اور تمنّا کیا ہے

---

# انتخاب کلامِ عاشق (بھوپال)

## (شبستان عالمگیری)

محوِ نظارہ ہوا کس کی نظر کے تیر کا — طائرِ دل پر گماں ہے طائرِ تصویر کا
یار کی چین جبیں کے عشق میں سرگشتہ ہوں — دوستو مارا ہوا ہوں گردشِ تقدیر کا
اشک کے دریا ہے یہ یا دِ زلفِ یار میں — ہے گماں اب موئے سر پہ دامِ ماہی گیر کا
آج میخانہ میں واسطے جنکے پیتے ہیں شراب — شیخ جی قائل ہوں میں اس آپ کی تدبیر کا
صورتِ فرہاد عاشق پھوڑیے پتھر سے سر — سنگ سے بھی سخت ہے دل اُس بتِ بے پیر کا

---

نہیں کچھ آسماں پر ابر میں یہ برق تاباں ہے — چمکتا ہے دوپٹے میں ترے موباف گیسو کا

ہے زمیں فرش تو ہم کیا ماہی پوشاک ہے خاک    یوں ترے در کے فقیر ابھی بسر کرتے ہیں
اُن کی بدنامی سے ہے آپ کی بھی رُسوائی    آپ لے مائدۂ عشاق سے شر کرتے ہیں

---

ناتوانی سے اُٹھا کر دل پہ نہیں ہلتا ؛    ہر ایک کو تو تختِ سکندر نہیں ملتا

---

حسرتِ دل مائلِ زلفِ دوتا ہونے لگے    مبتلائے آفتِ رنج و بلا ہونے لگے
گر خراماں یار سے وہ جوش وا ہونے لگے    ہو تہ و بالا جہاں محشر بپا ہونے لگے
کس طرح مُنھ سے نکلتا میرے بوسہ کا سوال    آپ تو پہلے ہی سے مجھ پر خفا ہونے لگے
جبہ سائی پر مری کہتا ہے وہ بُت یار سے    اب تو دیکھو تم بھی ذرا کچھ پارسا ہونے لگے

---

چشمِ ساغر نم ہے شیشے کو بھی ہے ہچکی لگی    میکدہ بے ساقیِ گلرو کے ماتم خانہ ہے
نالوں میں ہی اُسکے صدمے جوں ہوا ہی مرا    جان جاتی ہے یہاں واں یار مستانہ ہے
تم سنبھل کے چلو خدا کے لئے    مُردے چونکیں تڑپ رہیں نہ کہیں
کچھ لگائے مری طرف سے نہ غیر    یار کو اس کا ہو یقیں نہ کہیں
عشق سا ان میں حسن کا ٹھکانا کہیں نہیں    دل ایسا مجھ غریب کو کیوں اے خدا دیا
کس کے خرامِ ناز نے محشر بپا کیا    سوتے سے مجھ کو قبر میں کس نے جگا دیا
عاشق کو دردِ ہجر میں تکلیف تھی بہت    جھگڑے سے موت نے اُسے آکر چھڑا دیا
ہے کھلونا یہ میرے قاتل کا    دل نہ سمجھو ہے مُرغِ بسمل کا
صبح کے وقت یار جب اُٹھا    ہو گیا گُل چراغ محفل کا
سہتے سہتے فراق کا صدمہ    ہو گیا پست حوصلہ دل کا
مرضِ عشق ہو گیا دیکھو    غیر ممکن علاج ہے دل کا

عمر بے فائدہ کیوں کھوتے ہو تم اے ولیم | جیسے دنیا کے ہو یوں پیرو دیں کیوں نہ ہوئے
احسان مناسب ہے مری بےخبری پر | للہ کوئی مجھ کو خبر یار کی لادے

---

عقدۂ رازِ غیب ہے لاحل | نہ کھلا یہ کسی پیمبر سے
آدمی کمتر آپ کو جانے | اپنے چھوٹے بڑے برابر سے
ہماری لاش ہے عصیاں سے بھاری | اٹھانے والوں کا کاندھا نہ چھل جائے
صدمۂ آہ سے یہ پھٹ نہ پڑے | اے فلک تیری چھت پرانی ہے
ترکِ مے کس طرح ہو اے ولیم | جوش پر عالمِ جوانی ہے

---

جو بلا نوش کیا سکر بڑھا | جو سے کچھ کام نہ کچھ گندم سے

---

عدم کی راہ میں چلنا پڑے گا | بشر کو فکر واجب ہے سفر کی
زمانہ کس طرح کا آگیا ہے | نہیں ہے قدر اے ولیم ہنر کی
رضائے حق پہ راضی ہیں توکل ہے قناعت ہے | نہ ہم کو خوفِ دوزخ ہے نہ ہم کو شوقِ جنت ہے

---

ہیں اس مقام پہ کوڑی کے مول خالی دست | قمار خانۂ دنیا میں کھیل زر کا ہے

---

## انتخابِ کلامِ ولیم (ولیم پرویٹ)

جب کبھی ناز سے ترچھی وہ نظر کرتے ہیں | ایک پل میں وہ جہاں زیر و زبر کرتے ہیں
بوسۂ زلف و رخِ یار ہمیں بھی ہو نصیب | التجا حق سے یہی شام و سحر کرتے ہیں

ہوتی نہیں دعا کی رسائی وہاں تلک — دیوار قصرِ یار کی کتنی بلند ہے
جنت میں روک ٹوک ہے پھر جاؤں اب کہاں — تقدیر سے مری دربانوں بھی مدد ہے



اس سے بڑھکر اب کہاں جائیگا میں حیراں ہوں — عرش تک تو نالۂ دل کی رسائی ہو چکی
کھٹملوں نے ہجر کی شب میں شام تا صبح تک — خون سے رنگیں وسیم چارپائی ہو چکی



دیر و حرم میں بھی نہ ملا یار کا نشاں — اب لے چلے گا اے دل وحشی کہاں مجھے



محشر کے دن کا ڈر ہے ہر آدمی کے دل میں — اے زاہد ہجر جاناں تم سے ترا بڑا ہے
واللہ درد فرقت ہوتا نہیں گوارا — جی سے ہیں تنگ لیکن جاویں کہاں بتا ہے
صدمہ دل پر اپنے یاس سے — ٹھیک نقشہ ترا اُتارا ہے



بندگانِ خدا تجھے پوجیں — یہ بھی اے بت خدا کی قدرت ہے
فکر عقبیٰ کی کہئے کو فکر ہو — کار دنیا سے کس کو فرصت ہے



چاروں کی حیات پر اے یار — نہیں آپس میں خوب یارانی



بے ملائے گیا نہ جنت میں — واہ کیا آن بان ہے میری
شعر کہتا ہوں سادہ اے وسیم — بے تکلف زبان ہے میری
آفریدہ اگر ہیچ درہم کا ہے ایک — جھوٹ کہتے ہیں کہ ہندو ہے مسلماں دوہرا



لونڈی بنی وہ عصمت میں اپنے غلام کی — یہ فائدہ ملا ہے زلیخا کو حیا سے

---

کفن میں کیوں نہ چھپیں ہم گناہگاری سے — خدا کو حشر میں صورت دکھا نہیں سکتے
نہیں ہے پردہ نشینی پہ زور کچھ اپنا — تلاش میں ہیں مگر اس کو پا نہیں سکتے

---

دنیا کی حشمتیں تو لحد میں نہ جائیں گی — کیا ہاے چھوڑ دیجئے اور کیا اٹھائیے
حد سے زیادہ ہم کو خوشامد نہیں پسند — دِکیم کسی کا ناز نہ بے جا اٹھائیے

---

اقربا کو پسِ مردن ہوئی کتنی نفرت — جلد اُٹھایا مجھے ایسا کہ کفن بھول گئے

---

اپنی آہِ بے اثر سے کچھ نہیں مجھ کو اُمید — کارگر کیا تیر ہوگا جبکہ پیکاں دُور ہے

---

ناز کیا خاک ہو انسان کو تن خاکی پر — اصل میں دیکھئے تو نقش کفِ پا کیا ہے

---

حضرت دل ہم سے کہئے آپ گھبراتے ہیں کیوں — عاشقی کی ہو تو ناز اُن کا اُٹھانا چاہیئے
کسی کو نہ گھر میں سُنا دفن ہوتے — مکینوں سے چھوٹے مکاں کیسے کیسے
لحد کھُد گئی پھُک گئیں ہڈیاں سب — مٹے ہیں ہمارے نشاں کیسے کیسے

---

تحمل کرے صدمۂ غم کا کب تک — صنم دل ہمارا سنگِ خارا نہیں ہے
ہوئی جان سے آخرش بیوفائی — جسے اپنا سمجھے ہمارا نہیں ہے
فقط رکھو دِکیم خدا کا بھروسا — کوئی اس جہاں میں تمہارا نہیں ہے

ظاہر میں رنج ہجر ہے باطن میں لطفِ وصل نزدیک میرے دل سے ہو آنکھوں سے دُور ہو
فضلِ خدا پہ چاہیئے انساں کو نگاہ کچھ فائدہ نہیں ہے جو دل ناصبور ہو

---

جو دونوں پاؤں نقاہت سے ڈگمگانے لگے قسم خدا کی سنبھالا حریف نے مجھ کو
کبھی ہے حشر کا کھٹکا کبھی ہے قبر کا خوف ستایا فکر بعید و قریب نے مجھ کو
وہ رحم کھاکے یہ دیکھیم کے حال پر بولے کہ دل سے مار لیا اس غریب نے مجھ کو

---

کیونکر نہ چشم مردم دنیا پُرآب ہو جب زندگی کا حال مثال حباب ہو
گناہوں میں نہیں ہوتی کمی کچھ قیامت کی بڑی دہشت ہے مجھ کو
قناعت نے فراغت کی عنایت غم دنیا سے اب فرصت ہے مجھ کو
آرام گاہ خاک نشینوں کا عرش ہے سمجھے وہ اس کو جو کوئی عالی مقام ہو
دل گناہوں سے ہوا کتنا سیاہ نامۂ اعمال ہے میرا سیاہ
شیخ جی سمجھو اُسے مکار تم جس کی پیشانی پہ ہو گٹھا سیاہ
خط اس طرف ملا مجھے جاں اس طرف گئی قاصد مرا بھی تو پیکِ قضا کے ساتھ

---

نہیں کچھ بولتا گویا ہے وہ تصویر پتھر کی صنم کے دل میں پیدا ہو گئی تاثیر پتھر کی
بُتوں کو پُوجنے کوئی نہ جاتا دُور سے چل کے اگر ہوتی نہ منظورِ خدا توقیر پتھر کی

---

کیا تعجب ہے کہ میری بیکسی کو دیکھ کے مہرباں حالِ مضطر داورِ محشر رہے
رنج اور راحت برابر ہو تو کچھ کچھ صبر ہو چار دن بگڑے زمانہ چار دن یاور رہے

---

نیکی کی نیک اور بدی کی ہے بد جزا
کرتے ہو تم بُرائی جو ہم سے بھلا نہیں
دخل کیا دنیا کے کاروبار میں
ہم پکڑ آئے ہیں یاں بیگار میں
مُنھ سے دینے کو نہیں کہتے امیر
کیا مٹھائی ہے زر و دینار میں
جانِ جہاں کو رکھوں نہ کیوں اپنی جان میں
اہلِ جہاں کو جان ہے پیاری جہان میں
جن کا کھلا ہوا تھا زمانے میں دستِ فیض
وہ آج کوڑی مانگتے ہیں ہر دکان میں

---

میرے یاروں نے نہ کی طولِ سفر پر کچھ نگاہ
زادِ رہ باندھا ہے دامانِ کفن میں کیوں نہیں
کوئی سچا زباں کا یار نہیں
ہم کو دنیا کا اعتبار نہیں
ہے محبت ہر ایک روح کے ساتھ
کون دنیا میں دلفگار نہیں
داغِ دل کے سوا نہیں کچھ پاس
کیا میں دوں تم کو مالدار نہیں

---

کجروی کی دوا کروں کیونکر
راست ہوتا یہ آسمان نہیں
پھر یہ چلتا ہے چال کیوں ٹیڑھی
اب تو پیرِ فلک جوان نہیں
حکمِ خدا سے بُت کی پرستش ہوئی قبول
کعبے سے اُٹھ کے آئے ہیں ہم سومنات میں
ہو مروت بھی حیا بھی جن میں
دیکھیں اس طرح کی کمتر آنکھیں
ہے مثل یہ کہ دوا ایک کی دو
دل کو کرتی ہیں مسخر آنکھیں
کیا کیا اے عشق تو نے کیا تجھے حاصل ہوا
خاک میں تو نے ملایا مُفت مجھ برباد کو
ان بتوں کے عشق نے کی عاقبت میری تباہ
کیا غضب ہے دل سے بھولا ہوں خدا کی یاد کو

---

ناتوانی سے کوئی اہلِ سفر سُنتا نہیں
آسماں تک میری اے دل کیا رسا فریاد ہو
رہنے والے چار دیوارِ الم سے ہوں رہا
یہ مکانِ عشق دنیا میں اگر برباد ہو

امتحاں کی کچھ انتہا بھی ہے　　دیکھیں کب تک وہ ہم کو کستے ہیں
میکشی سے ہو رہ گئے محروم　　لب کو ہم بھی وہ ترستے ہیں
کال دِتیم ہے قدر دانوں کا　　پہلے مہنگے تھے اب وہ سستے ہیں

---

شکل جس دم دیکھتا ہوں آپ کی　　آپ کو میں آپ میں پاتا نہیں
بارہا عرض مطالب ہو چکا　　کچھ وہ میرے حق میں فرماتا نہیں
ہوتی ہے مر کر کو کہیں قدر آبرو　　پاجی سے الجھا کاہ دیکھیے نصیب دں
سب کو خیال رست کا دتیم ہو حشر تک　　مرنے کے جانا نہیں کوئی قبر سے دں
کچھ حیا کچھ شرم کچھ ڈر کچھ ادب　　کیا تمھارے سامنے میں کہہ سکوں
ہے حسن قدر تمھارے رُخ لاجواب میں　　وہ نور حشر تک بھی نہیں آفتاب میں
ہم سے تو مسلط موہیں سکا شراب کا　　فصل بہار آئی ہے عہد شباب میں

---

عدم کے جانے والو کوئی دم کا رنج فرقت ہے　　ہو تمکر تم وہاں دم تو ذرا لو ہم بھی آتے ہیں
قیامت تک آئیگا زباں پر حرف شکوے کا　　وہ دامن حشر کر کے صبر سرا آ رہا تے ہیں

---

اے ہر دمہ تمھاری طرح جور چرخ سے　　گردش میں روز و دشت سحر و شام میں بھی ہوں

---

کیونکر قرار کیجئے دلِ خاکسار میں　　خاک ایسی زندگی پہ ہو گذرے غبار میں
سکر خیال یار ہے دل سے زباں سے　　لطفِ وصال دیکھتے ہیں انتظار میں
صبر و شکیب کا کوئی دتیم نام لے　　نایاب ہے یہ جنس ہمارے دیار میں

وسیم ذرا تو صبر کرو تھوڑی دیر میں — تم جن کے منتظر ہو وہ خود آئے جاتے ہیں

---

خدا کے واسطے اے شمع رُو نگاہِ کرم — تجھی سے اپنی ہم اب لو لگائے بیٹھے ہیں

---

کس طرح رابطہ دلدار سے اور مجھ سے بڑھے — وہ شہِ حُسن ہے اور بندۂ بے زر میں ہوں
آبرو کا بچانا مشکل ہے — تیغ کا سامنا کمال نہیں
عہدِ سابق کا حال کیا معلوم — حُسن میں اب تری مثال نہیں
لوگ کیوں اُنگلیاں اُٹھاتے ہیں — جسم لاغر مرا ہلال نہیں
جب ملے تم تو رنج بھول گیا — تم کو ہوگا مجھے خیال نہیں
سر کا اثر نہیں ہے تو بیجا غرور ہے — ناحق ہوا بھری ہے کلاہِ حباب میں
دل شاعری پہ جم نہیں سکتا کسی طرح — وسیم نہیں ہے فائدہ ترکِ شراب میں

---

حشر تک ہوگا نہ مرنا دیکھ کے مُنھ یار کا — آبِ حیواں کا اثر ہے شربتِ دیدار میں
شکرِ رازق پھر تمنائے دلی حاصل ہوئی — چھوٹ کے وسیم ملی اب نوکری سرکار میں

---

فرقت میں ضبط عاشقِ بیدل کا دیکھئے — شور و فغاں زباں پہ نہیں چشم نم نہیں

---

خدا نے سونپی اُسے جیبِ خاص کی تحویل — نہیں ہے دخل بشر فقر کے خزانے میں
نہ چھیڑ بھول کے اے شیخ خاکساروں کو — نہیں ہے خیر فقیروں کے آزمانے میں
بیان روے کتابی ہر اک سے ناممکن — تمیز چاہیے قرآن کے پڑھانے میں
اکیلے کھایا تو کیا لطف سچ اگر پوچھو — مزہ زیادہ ہے کھانے سے کچھ کھلانے میں

پھل کچھ محنت کے لگانے کا نہ پایا — ہو چکا یہ کبھی دستِ دعا ایسا اثر تک
مر جائے تہیدست تو اوروں کی بلا سے — دنیا کی محبت ہے فقط دولت و زر تک
زندگی سمجھے ہیں اسی کب تلک — کرتے ہیں آپس میں کیوں تکرار لوگ
دونوں کے پتلے ایک ہی مٹی کے ہیں سے — میری نظر میں ایک ہے شاہ و گدا کا رنگ
حسنِ بتاں میں پاک نظر کر کے بار ہا — وسیم نے دیکھا آنکھ سے شانِ خدا کا رنگ

---

لاتا ہے یار جا تو میں اپنے پرائے دل — عاشق پکارتے ہیں سدا ہائے ہائے دل
اب کہو کس سے کریں فریاد ہم — ہجر جاناں میں ہوئے برباد ہم
داغ دل اپنی نشانی دے چلے — عمر بھر تم کو کریں گے یاد ہم
کس کو ڈھونڈھے کس سمت کو روانہ کروں — کہاں گیا ہے وہ ہو کے جدا نہیں معلوم

---

نیکنامی نہ سہی کم نہیں کچھ بدنامی — جانتا کون نہیں تیرے گنہگار کا نام
کس پہ دعوے کریں قسمت کا اسے کون لکھو — مجھ کو معلوم نہیں دل کے خریدار کا نام

---

دن رات مجھ کو چین تہِ آسماں نہیں — دردِ فراق یار کا ممکن بیاں نہیں
آنسو نکل ہی آتے ہیں جوشِ فراق میں — رہتا کسی کا حالِ محبت نہاں نہیں
وسیم قمر کے گرد ستاروں کا ہے ہجوم — چیچک کے داغ یار کے رخ پر عیاں نہیں

---

اللہ ری حرارتِ جوشِ شباب یار — گردن میں ہار پھولوں کے کمھلائے جاتے ہیں
مانو نہ مانو دل کا اپنے ہے اختیار — اسی طرح سے ہم تمہیں سمجھائے جاتے ہیں
ہم زندگی میں خاک لپیٹے رہا کیے — مر کر بھی غسل خانہ میں نہلائے جاتے ہیں

اس میں پھنس جاتے ہیں ناداں اکثر　　تیری تقریر ہے دام اے واعظ
اک ذاتِ کبریا ہی کو زیبندہ کبر ہے　　جو بندۂ خدا ہیں اُنھیں ہے غرور منع
دلگیر نہیں ہے قدر کلام و سخن اُنھیں　　کرتے ہیں شاعری سے مجھے بے شعور منع

---

دو دل میں دو جگر میں ہیں سلے گلعذار داغ　　سینہ ہے تیرے عاشقِ محزوں کا چار باغ

---

جنت کو بھی نہ جاؤنگا اس در کو چھوڑ کے　　ایسا گماں نہ لاؤ گنہگار کی طرف

---

کچھ چھلاوا سا تماشا سا نظر آتا ہے　　آنکھ پھیلا کے اگر دیکھیے دنیا کی طرف
دیکھتے چشمِ تصور سے نہیں ہم آزاد　　حشمت و دولتِ اسکندر و دارا کی طرف
لذتِ ظاہر و باطن ہے نصیب اے تسلیم　　دل ہے خالق کی طرف آنکھ مسیحا کی طرف
اس جہاں سے ہے سفر کا اشتیاق　　بعدِ مرنے کے ہے گھر کا اشتیاق
مارِ گنجینہ بنی ممسک کی روح　　بعدِ مردن بھی ہے زر کا اشتیاق
مل گیا خوبیٔ تقدیر سے اچھا معشوق　　مثل رکھتا نہیں دنیا میں ہمارا معشوق
عشقِ صادق کی بلندی کو نہیں ہے پستی　　تا دمِ مرگ مرے دل سے نہ اُترا معشوق

---

برباد کیا عمر کو سمجھے نہ ذرا خاک　　اے اہلِ ہوس حرص سے ہاتھ آئیگا کیا خاک
تقدیر میں ہر وقت کی تکلیف لکھی ہے　　عاشق کی طرف ہجر میں آئیگی قضا خاک

---

اجی ٹھہرو کہاں جاتے ہو کیوں عاشق بنایا تھا　　نہ چھوڑونگا نہ چھوڑونگا میں دامن تو محشر تک
کھڑا ہوں اک کنارے بیٹھنے کی جا نہیں ملتی　　اگر تقدیر سے پہونچا بھی مفلس صاحبِ زر تک

دم اخیر مردں تیرے در کی چوکھٹ پر — فقط یہی ہے ترے جاں نثار کی خواہش
خدا کے گھر میں جلاؤں چراغ میں گھی کے — جو پوری ہو دل امیدوار کی خواہش

---

دی عقل بھی دی فہم بھی ہے ہم نگہ لے دل — اب مل گئے ہیں خاک میں سب بعد فنا ہوش

---

صورت گرداب مکہ میں ہو گر ستہ نصیب — کیا میں دیکھوں جا کے حرم شاہ دریا دل کا رقص
اے بُت قاصں ہوں کیونکر نہ قربانِ خدا — دیکھتا ہوں حرم میں تصویر آب و گل کا رقص
دل پھڑک جاتا ہے ایسا بزم حال و قال میں — وجد میں لاتا ہے وسیم مردم کامل کا رقص

---

نہ طومردم دنیا سے حظا ٹھاؤ گے — پھر میں کہتا ہوں کہ وسیم ہے زمانہ ناقص

---

کس درجہ انھیں لت نہ دولت سے کیا جو نہ — کُھلتے نہیں زردار جو کرتے ہیں گدا عرض

---

دنیا میں ہے فقط مجھے دلدار سے غرض — کافر سے واسطہ ہے نہ دیندار سے غرض
وسیم ہمارا یار ہے پردے میں جلوہ گر — یوسف کو ہو گی شہرتِ بازار سے غرض

---

مطلوب میرے دل کا ہے اے جاں تو فقط — دنیا میں ہے اگر تو تری جستجو فقط
اے طفل اشک اسکی بھی تجھ کو تلاش ہے — سب کھو کے باقی رہ گئی اک آرزو فقط
باقی نہیں امید کسی سے بھی اے مسیح — روز جزا سر یک ہے وسیم کا تو فقط
زہد کیسا ہے کہاں کا تقویٰ — پی مئے ناب کا جام اے واعظ
لال کی آنکھ جو بیخوار دل پر — کیا نہیں عقبہ حرام اے واعظ

حشر میں ہونگے نیست ارض وسما — کچھ نہ ہوگا اس انقلاب کے بعد
آئینہ روئے یار کا دیکھا — ہم ہیں حیران کل سے خواب کے بعد
چپ ہوے روتے روتے فرقت میں — صبر آتا ہے اضطراب کے بعد

---

کھل گئی سب بے اعتنائی یار کی — آرزو کس کو ہے اور کس کو اُمید
مل نہیں سکتا ہے اے جانِ حزیں — اب دلِ گم گشتہ کی تو کھو اُمید
دو دن کی زندگی پہ کرے کوئی کیا گھمنڈ — مٹی میں ایک روز یہ مل جائے گا گھمنڈ
سجدے تمام عمر کے بیکار ہو گئے — شیطان کے نکلنے کا باعث ہوا گھمنڈ
دیکھو نہ آسمان کو دیکھو زمین کو — کرتا نہیں پسند کسی کا خدا گھمنڈ
آئے گی باغِ حسن میں اک دن خزاں ضرور — ناحق ہے گل سے چہرے پہ اے دلربا گھمنڈ
اسقدر جوشِ ندامت نے بہائے آنسو — تر ہوا نامۂ اعمال کا سارا کاغذ

---

موجود نقدِ جاں ہے اُٹھاؤ مگر نقاب — لیتا ہے مال مول خریدار دیکھ کر

---

در پردہ دل ملا نہ ملا وہ علانیہ — شرم و حیا ہوئی بتِ شکّر کی آڑ
کچھ شانِ الٰہی میں نہیں دخل بشر کا — جب خوب نہیں جانتے ہیں لوح و قلم راز

---

تم سلسلۂ دل کو مرے کم نہ سمجھنا — لندن کو خبر دیتی ہے اس تار کی آواز
سننے سے شفا ہوتی ہے بیمار کو اک دم — دنیا میں ہے بے مثل مرے یار کی آواز

---

ہے مجھ کو اشک فشانی کے وقت پر افسوس — کہ مفت خاک میں مل جائیں گے گہر افسوس

آشنا آنکھیں چرا لیتے ہیں سُن کر احتیاج
غیر لوگوں سے نکل جاتی ہے اکثر احتیاج

اُن کو کیا پروا مرے کوئی پریشاں ہو کوئی
بے زروں کی سُنتے ہیں کب صاحبِ زر احتیاج

---

روشن سیاں ماں سے مری محفلِ شمع سے
رونق ہے میری ذات سے بزمِ سخن کے بیچ

الفت میں ہم سے بڑھ کے زلیخا چلے گی کیا
ہے فرق آسمان زمیں مرد و زن کے بیچ

---

دل تونگر ہے نہیں ہے مجھے زر کا لالچ
ہے اگر کچھ تو فقط کسبِ ہنر کا لالچ

کعبہ و دیر سے کیوں واسطہ رکھیں عشاق
دل میں اپنے ہے مگر یار کے در کا لالچ

ہم سے کیوں چھپتے ہو کچھ اور نہیں طالب ہیں
چشمِ جاناں سے ہے بس ایک نظر کا لالچ

---

دل کا خدا کو علم ہے دلگیر کو کیا خبر
ظاہر میں لوگ رہتے ہیں دیندار کی طرح

---

کارِ دنیا سے ہو ممسک کو فراغت کیونکر
ہے گرفتارِ حسابِ زر و دینار میں روح

اپنے فعلوں کے ہم ہیں خود مختار
بحث کرتا ہے ہم سے کیا اے شیخ

تجھ سے مکار پائیں گے جنت
جا کہیں کر خدا خدا اے شیخ

ایک ہی شخص کے بنائے ہیں
رند میخوار و پارسا اے شیخ

دل کی گرہیں اگر نہیں کھلتی
کیا ہے پڑھنا نماز کا اے شیخ

گنتے گنتے ہزاروں دانوں کو
آج بھی کچھ تجھے ملا اے شیخ

---

غیر سے کر دیا تجھے بدنام
اس میں میری خطا نہیں اے شوخ

شیخ جی سیکدے کی بھول گئے — بن کے اب بیٹھے پارسا ہیں آپ
راہِ دشتِ جنوں میں حضرتِ دل — آپ ہادی ہیں رہنما ہیں آپ
ہم تو پردے میں آ نہیں سکتے — کیا خبر ہے کہ کرتے کیا ہیں آپ
فراقِ یار میں عاری ہوں زندگانی سے — میں دیکھوں آئے گی کس دن مری وفات کی رات

---

کٹ جائے گا گلا کسی ابرو کے عشق میں — میں دیکھتا ہوں خواب میں خنجر تمام رات

---

کی اُس نے کڑی بات مگر دل پہ لگی چوٹ — اس آئینہ صاف نے پتھر کی سی کی چوٹ

---

دولت و حشمت نہیں جائے گی ساتھ — حرص اُس کی ہے اے سگِ دُنیا عبث
کام دنیا کا نہ عقبےٰ کا بنا — سچ تو یہ ہے میں ہُوا پیدا عبث
کچھ نہیں رہ جائے گا محشر تلک — ہائے دُنیا پھر ہُوئی پیدا عبث

---

حشر تک بھی نہیں اُمید رہائی کی ہمیں — پیچ میں آ گئے اُس زلفِ دوتا کے باعث

---

میرے حق میں گوشۂ مرقد عدالت ہو گیا — دو فرشتوں نے لیا اک شخص کا اظہار آج
تم تو کہتے تھے کہ پردے میں بُلا لیں کس طرح — پھرتے دیکھا آنکھ سے تم کو سرِ بازار آج

---

دل مانگتے ہیں سب یہ تماشا تو دیکھیے — دیتا نہیں ہے کچھ ہمیں کوئی سوائے رنج
ہجرِ صنم میں ایسی مصیبت اُٹھائی ہے — محشر تلک بھی دل سے یقیں ہے نہ جائے رنج
مر مر گئے ہیں لوگ گلے کاٹ کاٹ کے — اے جانِ جاں خدا نہ کرے دل میں آئے رنج

حوصلہ سب پست یاروں کا ہوا　　مل گیا مٹی میں زر رکھا ہوا
روتے روتے فرقتِ فرزند میں　　آخرش حضرت نابینا ہوا
اشک پر رکھا جو تہ اسے ریں　　ہے یہ لڑکا یارکا پالا ہوا
اس زمانے کے امیروں کو نہیں ہرگز نصیب　　فیض یا دریا دلی یا سیر چشمی یا سخا
عیب ملک ہے جو لے وکیم نہ ہوا انساں سے　　جُرم یا تقصیر یا لے اسائی یا خطا
دیوانگانِ عشق کا نُرمعر ہے کلام　　سمجھے گا ان کی رمز کوئی بے شعور کیا
دیکھ تو حیرت نمایاں کبھی اے صاد چشم　　عشق میں مہم دہن کے تیرے میں یوں ہو گیا
تھک گیا حسرت تصور میں ہوا حال تباس　　دانہ خالِ لبِ محبوب افسوں ہو گیا

---

کوئی کہتا ہے مجھے خوب کوئی منہ سے بُرا　　تونے پیدا کیے ہیں گبر و مسلماں کیا کیا
مذہبِ عشق سے انکار نہ وکیم نے کیا　　اُسکو سمجھاتے رہے گبر و مسلماں کیا کیا
دوست مطلب کے سب نظر آئے　　غور سے میں نے خوب خیال کیا
میں نے کہا آپ سے اُٹھا رکھا　　جان دی سب نثار مال کیا
ہائے جس کی عمر جوش پوشی میں آخر ہو گئی　　کال اُسکے واسطے دو گز کفن کا ہو گیا

---

کیا تعجب ہے کہ گل کو مہرباں کر دے خدا　　کرکے فریاد اپنی قسمت آزمائے عندلیب
چھوٹنا مشکل قفس سے جان دینا کیا ضرور　　صبر کرکے پانی پی لے دانہ کھائے عندلیب

---

کس سے کروں بیان مصیبت فراق کی　　افسوس ہے کہ کوئی نہیں رازداں قریب
ہے صفائی ہماری طینت میں　　آپ سمجھے ہیں دوسرا مطلب

---

منعمو زیرِ زمیں دفن جو ہو جاؤ گے
رہ کے پھر گنجِ زر و سیم و گہر کیا ہوگا

باریابی نہیں ممکن ہے فرشتوں کی جہاں
اُس جگہ اس دلِ ناداں کا گذر کیا ہوگا

---

اسقدر بوجھ جو عصیاں کا نہ ہوتا بھاری
دوشِ یاراں پہ جنازہ مرا ہلکا ہوتا

---

حساب پاک کیا کچھ سمجھ کے داور نے
ہمارے جُرم و خطا کا شمار کیا ملتا

---

کس طرح کسی غیر کو کر لیتے ہیں اپنا
یہ علم تو ہم کو نہیں آتا نہیں آتا

سب چھیڑتے ہیں اپنی مصیبت کی کہانی
دُکھ درد کوئی پوچھنے والا نہیں آتا

---

پا بہ زنجیر کیا تارِ نفس سے ورنہ
اب تلک روح سے زنداں میں رہا کیوں جاتا

اے خدا شاہ و گدا دونوں ہیں بندے تیرے
شاہ کے پاس ترے در کا گدا کیوں جاتا

وہ نہ الفت کریں تو زور نہیں
اپنے دل پر ہے اختیار اپنا

آئے دنیا میں اتفاق سے ہم
کیا گذر ہوگا بار بار اپنا

رزق دیتا ہے وہی اور وہی لیتا ہے خبر
شکر اللہ کہ ہر دم ہے نگہباں اپنا

فیضِ اُستاد سے افضالِ خدا سے وِلیم
تھوڑے ہی دن میں مرتب ہوا دیواں اپنا

---

اُس کی خست ہی نے مٹی میں ملایا اُسکو
ورنہ قاروں نے تو پایا تھا خزانہ اچھا

دولتِ علم سخاوت سے فزوں ہوتی ہے
جو پڑھے آپ وہ اوروں کو پڑھانا اچھا

---

طفلی میں بھی بتوں کی محبت سے میل تھا
ہر روز و شب پسند کھلونوں کا کھیل تھا

ممکن نہیں کہ جان چھپانے سے بچ سکے　　جانی نہیں گیا ہے کبھی وار موت کا

دیکھ کر شکل صنم کی نہ رہی صبر کی تاب　　اُڑ گیا آنکھ سے خواب
رنگ حیرت کا یہ چہرے پہ نمودار ہوا　　بعض دشوار ہوا
دل کی پامالی کی جس پیر کی خواہش ہو وہ لے　　آنکھ ترچھی نہ کرے
لے سب سمجھ یہ تھا کس لیے دلدار ہوا　　کس دن انکار ہوا

نہ جھپکی آنکھ اک دم رات بھر تارے گنے ہم نے　　خیال آیا جو رشکِ ماہ کی ماتھے کی افشاں کا
اگر آئینۂ وحدت میں دیکھے آدمی منہ کو　　رہے باقی نہ دل میں فرق ہندو اور مسلماں کا
پری بھی نہیں خالی رہے سودائے الفت سے　　سنا ہے حال اکثر میں نے بلقیس و سلیماں کا
اُس کے احسان کا بار ہے سر پر　　کبھی جس نے اُتارا اک تنکا
دوست میرا وہ شخص ظاہر میں　　جانے اللہ حال باطن کا
چل بسے ہائے کیسے کیسے دوست　　کس کی یاد آئے تو لیں غم کس کا
گرے تسبیح کے دانے ملا زُنار کا رشتہ　　مسلماں کا لیا کافر نے دیں ایماں ہندو کا
عبث کھوتے ہو نقدِ عمر و گنجِ جوانی غفلت میں　　مسافر سدا ہے در راہ میں سویا اگر چوکا
نہ کچھ پوچھو احوال قصرِ صنم کا　　نہیں اتنا رتبہ ہے دیر و حرم کا
خدا سے کوئی اُس کے اسرار پوچھے　　بڑا ہے بہت رتبہ اہلِ قلم کا
در یار سے میں نہ اُٹھوں گا ہرگز　　وظیفہ یہ سیکھا ہے نقشِ قدم کا
فقیری مبارک مجھے اے سکندر　　میں خواہاں نہیں تیرے جاہ و حشم کا
حبابِ لبِ بحر کا ماجرا ہے　　جہاں میں ہیں مہمان ہم صرف ایک دم کا
بارِ عصیاں سے تھی بھاری میری لاش　　ہائے کاندھا چھل گیا دو چار کا

---

سر دیا ہے مجھے خالق نے تو دے سودا بھی　　ہے محبت سے جو خالی تو یہ سر کیا ہوگا

نہیں بچتا کوئی تاکا ہوا اُس شوخ پُرفن کا　　پھر اے دل نام تو نے لے لیا اُس جی کے دشمن کا
صدائے آہ سے ہر طرح کی آواز آتی ہے　　دلِ بیتاب ہے عاشق کا یا باجہ ہے ارگن کا
رُخِ سادہ پہ اُسکے ہے چمک کیسی دمک کیسی　　ہوا ثابت کہ چاندی پر ملمّع ہے یہ کُندن کا
پرائے گھر کی خاطر مفت دونوں بحث کرتے ہیں　　نہ کعبہ شیخ کا ہو اور نہ بُت خانہ برہمن کا

---

اس دلِ وحشی کی خاطر چشمِ تر ہے اشک ریز　　ہنس کو خلعت ملا ہو موتیوں کے ہار کا
جنسِ عصیاں بیچتے ہوتی سبکدوشی نصیب　　گرم ہنگامہ جو ہوتا حشر کے بازار کا
دیکھ کر پست و بلندِ دہر گھبراتا ہے جی　　ہو گیا دشوار چلنا راہِ ناہموار کا
اس و علی سے نکل کر اک طرف ہو جاؤنگا　　ہو گا جب موقوف جھگڑا کافر و دیندار کا
گھٹ گیا زور جب کہ مستی کا　　دھیان آیا خدا پرستی کا
سرِ میداں ہے دیکھنا منظور　　رنگ قاتل کی تیز دستی کا
ہم نے چشمِ حباب سے دیکھا　　ہیچ ہے کارخانہ ہستی کا
جب طبیعت ہوئی بلند اپنی　　دل میں آیا خیال پستی کا
ٹوٹی قبروں کو دیکھ لے وسیم　　ہے نشاں کچھ پُرانی بستی کا
فراقِ یار میں بیکار جانِ عاشق سے ہے　　نہ رہنے کی ہے خوشی اور نہ غم ہی جانے کا
عبث ہے دولتِ دنیا کی فکر انساں کو　　یہ مال و زر نہیں ہمراہ کچھ بھی جانے کا

---

آہِ رسا سے ہے دلِ پُر دود نامور　　چھپتا نہیں ہے فوج میں ہاتھی نشان کا

---

کھٹکا گھڑی گھڑی پہ ہے ہر بار موت کا　　ہر دم خیال رکھتے ہیں ہشیار موت کا
کب تک اُٹھائے صدمۂ دردِ فراق کو　　طالب خدا سے ہو دلِ بیمار موت کا

امیدوار بر سر راہے نشستہ ام　　چون سرمہ تا بدیدہ کشم خاکپاے تو
خوردی غم دو عالم و گفتی قدم بہ سیر　　اے دل بسر دوید عشق مصطفےٰ شہاے تو
ننگ داری ز نام ما اکنون　　چشم بد دور مر ترا ستدہ
شود سالک ز سد غم رہا آہستہ آہستہ　　رود از دست چون رنگ حنا آہستہ آہستہ
رخہا دادہ در کشیدی　　چہ خطا از گو زمیں دیدی

---

## رُباعی

ہر چند بدل صد ہوس خام گذشت　　در چشم زدن خود سے دعام گذشت
دین عمر دو روزہ کہ داد بد افسوس　　کامے نگرفتیم و ناکام گذشت

---

ہان از روش خلق خدا می گریم　　گر بد بہ کسے جہان کہ ما می گریم
یک بہر دگر بد و یک بہر بسر　　زغفلت این دو آن سا می گریم

---

# انتخاب کلام ولیم (ولیم جوزف بروٹ)

(جوہر فرنگ)

اٹھے ساون کے بادل بادہ تو مے تا راشکوں کا　　ہی اے چشم تر موقع ہی تیرے آزمانے کا

---

دن رات تڑپتا ہوں میں اب ہجر میں اُسکے　　افسوس کوئی بھی نہیں کیسہ بدہ حسر کا
ہر فصل میں گرمی ہو کہ جاڑا ہو کہ برسات　　ٹوٹا نہ کبھی تار مرے دیدۂ تر کا
جب جن و ملک یار تلک جا نہیں سکتے　　کس طرح وہاں پر ہو گذر مشت بشر کا

بے جُرم و گناہ قتلِ عاشق  ‌  در مذہبِ او ثواب باشد

---

لذتِ مرگ ہر کہ می داند  ‌  جستجوے رہِ فنا دارد

---

از نمکداں ہمی رسد لطفے  ‌  نامِ مرہم ز بزمِ بسمل دور

---

عشق و بدنامی بود خطِ جبیں  ‌  دوستاں باحُسنِ تدبیرم چہ کار
مژہ اش بر سرِ جنگ و نگہش تیغِ فرنگ  ‌  شورمن باختہ ام صبر و قرارے کہ مپرس

---

تو گبر باش کہ ترسا و یا مسلماں باش  ‌  بہر طریق کہ باشی درست ایماں باش
ہزار پیرہن رنگ رنگ کن تیار  ‌  بہ نو بہارِ جنوں را تو میر ساماں باش
ترا کہ توشۂ اعمالِ نیک در کم ست  ‌  بمرگِ خویش مکن گریہ شاد و خنداں باش
تو ایں قدر بہ گنہ مرتکب مشو اے شورؔ  ‌  ہر آنچہ رفت ازاں باز آ پشیماں باش
جہانے را برقص آورد رقصت  ‌  کسے کم دیدہ باشد ایں چنیں رقص

---

بہر سو شمع ہا از داغ روشن  ‌  بگرمی محفلِ شاہانہ دل
عجب سریست مستور اینکہ اسرارش نمی دانم  ‌  نمی دانم کہ از آثارِ ملکوتم کہ انسانم
نہ از بومم نہ از رنگم نہ از نامم نہ از سنگم  ‌  چہ گویم رازِ پنہانی کہ من آنم کہ من دانم
نہ من فرہاد و مجنونم نہ من خرّم نہ محزونم  ‌  نہ از خود دور و بیرونم چہ میگویم چہ می خوانم
شدہ در شیشۂ دل جلوہ فرما آں پری پیکر  ‌  بکن اے زاہدِ خلوت نشیں سیرِ پرستانم

---

جان وہراعم دل دمید گونہ آرزو — ایست دردمانہ تو کاروبار ما
دیوانگی گل چمن شوق ماست تور — سد سنگ کودکاں ہمہ شاخسار ما

---

مرد مرداں حقیقت چہ کند کعبہ و دیر — یک ہمت ماش اریں ہر دو جدا دریاب
سر عشاق معدن سوداست — دل دیوانہ محرم رازاست
چشم مست یار را ہشیار کردن خوب نیست — فتنۂ خوابیدہ را بیدار کردن خوب نیست
موشی ست کار سہد دو چشمت — پس یاد بیدا دمارا چہ سبب
رنگ ہستی سود مال لطار ما — بوے گل خواستن از صحبۂ تصویر عبث

---

راستی از گنبد گردوں چہ جوئے کرازل — داشت معمار قضا بنیاد ایں دیوار کج
ایں دانہ کند مدام آخر — دہبار متو تکار تسبیح

---

دلے برسے گناہیم ہیہات — کشت مارا اے حسود آں توج
جان بہ تو ز بر در تاسیر — شکر در دتر اسود آں سوج

---

ہم تو بیدادی توانی کرد — ہم تو دل شادی توانی کرد
ہم تو خواہی اسیر کرد مرا — ہم تو آزادی توانی کرد
مست خاک مرا بدم زدی — ہم تو بربادی توانی کرد
دل سوریدہ حال شور سیں — وحشت آبادی توانی کرد

---

ازسہ احتیم پر خمارش — صد خانۂ دل خراب باشد

دوسری طرف حلوائی بیٹھے ہوئے اپنی شیریں کلامی سے لبھاتے ہیں میٹھی بات کے سوا اور نہ بات سناتے ہیں۔ ایک سمت تنبولی اپنی بولی میں سرخروئی اپنی دوکان کی جتا رہے ہیں اور چبا چبا کر باتیں بنا رہے ہیں کہتے ہیں کہ خریدار و آؤ کیا خوب پانوں کی ڈھولی ہے ابھی ابھی کھولی ہے جو کوئی ایک بیڑا کھائے گا اُس بیڑا کا منھ جنم بھر کو لال ہو جائے گا۔ ایک طرف مالن و مالی بوضع نرالی ٹوکرے گلوں کے آگے رکھے ہوئے کہہ رہے ہیں کہ بیلے کے پھول ہار پُر بہار ہیں صاحب شوق و البیلے کیلئے تیار ہیں۔ جابجا بھشتیوں کے کٹوروں کی جھنکار ہے پانی آبدار ہے۔ جو کوئی کٹورہ چار کوڑی دے کر پی جاتا ہے آب زمزم کا مزہ اُسکو آتا ہے۔ آبکار نابکار ایک طرف اپنی لن ترانی سنا رہے ہیں اچھے برے کا مزہ چکھا رہے ہیں کسی کو چلو میں اُلو کر دیتا ہے کسی کو قدح اپنے قدح کی خیر میں بھر دیتا ہے۔ اپنی اپنی طرز و شان سے رتھ و بہلی و پالکی میں بیٹھے ہوئے ماہ چہاردہ نظر آتے ہیں۔ بیک نگاہ کام ناظرین کا تمام کر جاتے ہیں جسکو مہربانی سے دیکھا نہال ہو گیا جس پر غضبناک ہوئے پیٹ پکڑ کے پائمال ہو گیا۔ اس میلے جھمیلے سے جب آگے بڑھے تو دریائے جمن اپنی لہروں سے ہمکنار تھا۔ اور زور و شور اُسکا عجب پُر بہار تھا۔ آگے آگے گوہر بے بہا صدف سے سیر دریا کے اشتیاق میں باہر نکلکر سطح آب پر بہا آتا ہے پیچھے اُسکے دریا دلوں کا دل اُسکے بکف لانے میں حسرت سے ڈوب کر رہ جاتا ہے۔ الغرض بات اس بحر زخار کی پانی مشکل دیکھ کر وہاں سے موج طبیعت درکنار ہوئی۔ دید گل رخاں پھر گلے کا ہار ہوئی۔ یہ سیر تماشہ تا غروب آفتاب ہمراہ احباب بخوبی دیکھ کر بقدر لطف اٹھایا کہ بہشت بریں کو دل سے بھلا دیا۔

---

## دیوان فرنگ (فارسی)

زدل گر پردہ بردارد محبت — شرار برق دیدار یست گویا

---

بی تو اے گل چو مرغ تصویرم — درچمن زار بے نوائی ہا
دست کوتاہ و دامن تو بلند — وائے برحال نارسائی ہا

نہ تو کفر سے مجھے ہے غرض نہ ہی دینداری کی کچھ طلب
مرا حامی ایک مسیح ہے فقط اُسکے نام سے کام ہے
کبھی قتل کرتے وہ برملا کبھی زندہ کرتے وہ لب ہلا
یہ سب آپ ہی کا ہے شعبدہ میاں عشق تم کو سلام ہے
کبھی ذکرِ عیش جو چل پڑا تو ہزار شرم سے یہ کہا
نہیں یاد اُسکی سے کیا غرض فقط اپنے کام سے کام ہے
کبھی وہ بھی دن تھے کہ اے صنم مری جانِ دل یہ نہ تھا الم
یہ دکھایا چرخ نے کیا ستم نہ وہ چین ہے نہ آرام ہے
کہوں سحر اس کو تو ہے بجا کہا شاعروں نے بھی مرحبا
ہوا چرچا اُسکا ہے جا بجا سیا شور کا یہ کلام ہے

---

## نمونۂ نثر

۵ مئی ۱۸۵۷ء ۔ اُس روز حسب معمول مستمرہ کلکتہ دروازہ کی سمت برلب دریائے جمن ایک میلا ایسا ہوا تھا کہ جس کی خوبی بیاں سے باہر ہے خاص و عام پر اسکا سماں اظہر من الشمس ظاہر و باہر ہے۔ دوستوں نے ترغیب سیر اُسکی مجھ پریشان خاطر کو دلائی دیکھتا ہوں کہ چاندنی چوک سے لگا کر تا سلیم گڑھ لب جمن ہجوم مخلوقات سے سر پر تھالی پھرتی ہے اور لنگر خاطریں ٹھوکر کھا کر گرتی ہیں ہزار کشتی دھینگا مشتی اُس سیرگاہ میں ہو رہی جہاں قدرتِ خدا کی نظر آتی تھی بہشت برین شرماتی تھی دیکھا کہ ایک طرف شہزادہ و سلاطین و رؤسائے پُر تمکین صفِ اسپاں و فیلاں پر بہ پوشاک مرصع و صورت مرقع سوار ہیں آگے اُنکے ماہی مراتب و رزمی عصا بردار ہیں۔ بازار دو رویہ ہر ایک اشیائے نفیس کا اس صفائی و قماش سے لگا ہوا ہے کہ نظر پھسلتی ہے طبیعت ہر ایک شے پر ملتی ہے بزاز اک طرف دُکان بازار کھولے ہوئے ہر ایک کو واسطے خریداری کے پر ملے ہیں

وہ رنگین کپڑا رنگا کرتے ہیں | کہ ہر رنگ سے دل لیا کرتے ہیں
اگر چرخ نیلی اُنھیں دیکھ پائے | تو ہو رنگ فق اور مُنھ کو چھپائے
وہ سوہا کہ سب رنگ سے ہے سوا | اُسے دیکھ سوہا بھی سرسبز ہوا
وہ ماشی کہ جس کو ہو تھوڑی معاش | اُسے جان و دل سے کرے وہ تلاش
وہ ہے سُرمئی جو کہ سُرمہ لگائیں | وہی قدر اس رنگ کی جان جائیں
وہ ہے سردئی خوشنما بالضرور | کہ ہے گرم و دیوں کو اُس سے سُرور
وہ لاکھے کہ لاکھ اُسکو دُھویا کرے | نہ رنگ جائے دُھوبی کو دھبہ لگے
وہ خاکی کہ لے اُسکو ہر خاکسار | ملے خاکساروں میں اُسکو وقار
وہ فیروزئی ہے کہ گر دیکھ پائے | تو فیروزہ بھی رشک سے ہیرا کھائے
وہ ہے شربتی دل کو ٹھنڈا کرے | اثر اُسکا شربت سے بڑھ کر رہے
وہ کافوری دل جس سے مسرور ہو | جو گھر میں بلا ہو وہ کافور ہو
غرض رنگ سب نامی ہیں شہر میں | کہ ایسے نہیں ہیں کہیں دہر میں

---

(وقائع حیرت افزا)

جب سے ہی بت کی نظر ہم سے ذرا بگڑی ہوئی | خود بخود ساری خدائی ہی خدا بگڑی ہوئی
آجکل ہم سے ہی جو اُسکی رضا بگڑی ہوئی | ہم سے شاید ہی ہماری اب قضا بگڑی ہوئی
پہلے تو گل کو کھلاتی پھر بتاتی ہے ہوا | چھوڑدے خو اپنی یہ بادِ صبا بگڑی ہوئی
اب تو باہم بلبل اور گل کے چٹکنے جو لگی | آگئی کچھ اس چمن میں پھر ہوا بگڑی ہوئی
ہو شفا کیونکر مریضِ عشق کو تیرے بھلا | رہتی ہے اُس سے دوا بھی اور دعا بگڑی ہوئی
آتے ہی فصلِ بہاری ہوگیا دل چاک چاک | تھی طبیعت اُسکی کچھ ہم سے سوا بگڑی ہوئی
مار کھتے ہی لگے مُنھ مارنے با پیچ و تاب | پیش صاحب تم سے تھی زلفِ دوتا بگڑی ہوئی

دسے پلٹا جب چرخ نیلی بے رنگ | نظر آیا پھر وقت کا اور ڈھنگ
رعایا بھی سب اُنکی خوشحال ہے | بڑا مددوست اور اقبال ہے
سائی ہے کوٹھی وہ جنت نشان

(پھول باغ)

ہے مشہور نام اُسکا جو پھول باغ | تو لے دیکھے اُسکے معطر دماغ
مکاں اسمیں وہ وہ ہیں رشکِ ارم | بہشتی بہشتوں میں پائیں گے کم
وہ کوٹھی میں ہے جلوۂ رشکِ طور | مہ و حور بھی ہو شغل بالضرور
چھتوں میں طلائی وہ نقش و نگار | کہ مانی و بہزاد اُس پر نثار

(موتی محل)

ما اور موتی کا ہے اک مکاں | فرشتوں کی صناعی اُس میں عیاں
رکھا یوں ہے موتی محل اسکا نام | وہ موتی کہ دُر دُر رکھے صبح و شام
معانی جو اُسکی سی موتی نہ پائے | مگر رشک سے کیوں نہ آپا چھپائے
سراپا چمکتا ہے وہ اس قدر | چھپاتے ہیں مُنہ اسکا شمس و قمر
نظر کس کی لاؤں جو ڈالوں نظر | نظر میلی ہے وہ صفا سر بسر

(بازار)

کروں حال بازار کا بھی رقم | کہ جولانیوں پر ہے میرا قلم
ہیں بازار جو تر دسنے سنگ کے | ہر اک رنگ کے اور ہر اک ڈھنگ کے
دوکانیں دو رویہ ہیں سنگیں تمام | ہر اک جنس کا کر لو سودا مدام

(رنگریزی)

وہ رنگریز رنگت میں مشہور ہیں | اسی رنگ میں اہل مقدور ہیں
رنگا ہو جو ہر رنگ میں کچھ لستر | وہی قدرداں اُسکا ہے سر بسر

سُنی یہ خبر ہوش پرّاں ہوئے — قیامت کے آثار و ساماں ہوئے
پھری فوج اور پھر رعیت پھری — شہِ وقت کی دم میں قسمت پھری
کیا قلعہ اور شاہ کو پھر خراب — ہوا نام گم تخت کا بے حساب
ہوا حالِ دہلی نہایت تباہ — لڑائی رہی رات دن پانچ ماہ
گھسے گورے کشمیری دروازہ سے — کیا حملہ سب نے اک اندازہ سے
ہوا حکم پھر فوج کو لوٹ کا — تو خوب اُس نے دہلی کو غارت کیا
کرو شکرِ حاکم کہ دل شاد ہے — نئے سر سے دہلی پھر آباد ہے

(جے پور)

گئے سیر کو ہم جو جے پور کی — اُسے دیکھ کر دل کو فرحت ہوئی
وہ جلوہ ہے پیدا پرستان کا — کہ دل شاد ہو جن و انسان کا
وہ بُت خانہ چیں بنا ہر مکاں — جو دیکھے وہ بنجائے بُت بیگماں
جو بازار ہے وہ ہی چوسر کا ہے — وہاں لطف یہ اک نیا دیکھا ہے
جو دیکھے وہ دل ہار دے برملا — ہر انساں کے چھکّے چھُٹیں ایسی جا
وہ مینار بازار میں ہے بنا — کہ گردوں کو ہی رشک اُس پر سدا
ہوا محل ہے ایسا محراب دار — بنا بر محل ہے وہ سب حلقہ دار
اور اُس کی ہے ایسی فضا اور ہوا — دلِ مُردہ ہو دیکھ تازہ سدا
وہ دروازے ہیں شہر کے ہر طرف — کہ جنت کے دروازوں پر ہے شرف
بلند اور چوڑے ہیں وہ دلکشا — کہ تنگی نہیں نام کو بھی ذرا

(گوالیار)

ہے اک راج یہ بھی عجب پُر بہار
کسی وقت میں ہند قبضہ میں تھا — یہی راج مالک تھا اُس ملک کا

ہر شخص دیکھتا ہے ہمیشہ مآل کو ۔۔۔ اس واسطے میں دیکھ رہا ہوں ہلال کو

کچھ کام نہیں گبر و مسلماں سے ہمیں ۔۔۔ ہے کفر سے کچھ بحث نہ ایماں سے ہمیں
رہنے کے لیے دیر و حرم ہیں یکساں ۔۔۔ اک دور سفر کرنا ہے ہمیں یہاں سے ہمیں

جب تک کہ شباب سازگار دولت ۔۔۔ ہر قصر میں سو نقش و نگار دولت
پیری آئی تو شور صاحب پھر کیا ۔۔۔ سب خاک میں مل گئی بہار دولت

دولت سے سعادت جو کی تو کیا کی ۔۔۔ طالع سے مساعدت جو کی تو کیا کی
پیری میں نہیں فائدہ کچھ بھی اے شور ۔۔۔ دنیا سے موافقت جو کی تو کیا کی

پیری میں خاک زندگانی کا مزہ ۔۔۔ والے کا ہی لطف اور نہ پانی کا مزہ
وہ مہکتی دودن کہاں ہیں اے شور ۔۔۔ تا مرگ نہ بھولیں گے جوانی کا مزہ

کیا وصف لکھوں لعب سیہ کی لٹ کا ۔۔۔ ہر پیچ میں اک دل کو لیا ہے لٹکا
اے سایہ رہے قسمت عالی تیری ۔۔۔ کیا خوب ترے ہاتھ لگا ہے لٹکا

## مثنوی شور

(غدر ۱۸۵۷ء - دہلی)

بیاں ایسے فتنے کا کیونکر کروں ۔۔۔ مگر تھا دل یا جیتم کو نذر کروں
یہاں تک کہ انگریز مارے گئے ۔۔۔ حکومت کے حصے سے اتارے گئے

سُنی یہ خبر ہوش پرّاں ہوے　　قیامت کے آثار و ساماں ہوے
پھری فوج اور پھر رعیت پھری　　شہِ وقت کی دم میں قسمت پھری
کیا قلعہ اور شاہ کو پھر خراب　　ہوا نام گم تخت کا بے حساب
ہوا حالِ دہلی نہایت تباہ　　لڑائی رہی رات دن پانچ ماہ
گھُسے گورے کشمیری دروازہ سے　　کیا حملہ سب نے اک اندازہ سے
ہوا حکم پھر فوج کو لوٹ کا　　تو خوب اُس نے دہلی کو غارت کیا
کرو شکر حاکم کہ دل شاد ہے　　نئے سر سے دہلی پھر آباد ہے

(جے پور)

گئے سیر کو ہم جو جے پور کی　　اُسے دیکھ کر دل کو فرحت ہوئی
وہ جلوہ ہے پیدا پرستان کا　　کہ دل شاد ہو جن و انسان کا
وہ بُت خانہ ہیں بنا ہر مکاں　　جو دیکھے وہ بنجائے بُت بیگماں
جو بازار ہے وہ ہی چوسر کا ہے　　وہاں لطف یہ اک نیا دیکھا ہے
جو دیکھے وہ دل ہار دے برملا　　ہر انساں کے چھکّے چھُٹیں ایسی جا
وہ مینار بازار میں ہے بنا　　کہ گردوں کو ہی رشک اُس پر سدا
ہوا محل ہے ایسا محراب دار　　بنا ہر محل ہے وہ سب حلقہ دار
اور اُس کی ہوا ایسی فضا اور ہوا　　دلِ مُردہ ہو دیکھ تازہ سدا
وہ دروازے ہیں شہر کے ہر طرف　　کہ جنت کے دروازوں پر ہی شرف
بلند اور چوڑے ہیں وہ دلکشا　　کہ تنگی نہیں نام کو بھی ذرا

(گوالیار)

ہے اک راج یہ بھی عجب پُر بہار
کسی وقت میں ہند قبضہ میں تھا　　یہی راج مالک تھا اُس ملک کا

ہر شخص دیکھتا ہے ہمیشہ مآل کو — اس واسطے میں دیکھ رہا ہوں ہلال کو

---

کچھ کام نہیں گبر و مسلماں سے ہمیں — نے کفر سے کچھ بحث نہ ایماں سے ہمیں
رہنے کے لیے دیر و حرم ہیں یکساں — اک روز سفر کرنا ہے ویراں سے ہمیں

---

جب تک ہے شباب سازگار دولت — ہر قصر میں ہو نقش و نگار دولت
پیری آئی تو شور صاحب پھر کیا — سب خاک میں مل گئی بہار دولت

---

دولت نے معاودت جو کی تو کیا کی — طالع نے مساعدت جو کی تو کیا کی
پیری میں ہمیں فائدہ کچھ بھی اے شور — دنیا نے موافقت جو کی تو کیا کی

---

پیری میں خاک زندگانی کا مزہ — دانے کا ہے لطف اور نہ پانی کا مزہ
وہ میکشی و دور کہاں ہے اے شور — تا مرگ نہ بھولیں گے جوانی کا مزہ

---

کیا وصف لکھوں لطف سپہ کی لوٹ کا — ہر تیغ میں اک دل کو لیا ہے لٹکا
اے شاہ رہے قسمت عالی تیری — کیا جو ترے ہاتھ لگا ہے لٹکا

---

## مثنوی شور

(غدر ۱۸۵۷ء ۔ دہلی)

سال ایسے فتنے کا کیونکر کروں — مگر ہمدموں یا حسیتم کو سر کر دوں
یہاں تک کہ انگریز مارے گئے — حکومت کے جھنڈے اتارے گئے

چلیں دنیا کے دوں سے سب کی نظروں میں بُری ہے — محبت میں تری ہم مر مٹیں بس زندگی یہ ہے
کسے کہتے ہیں مرنا موت کیا ہے اور قضا کیسی

لگتا نہیں ہے دل جو یہاں پر کسی طرح — نقشہ بگڑ گیا ہے کچھ اس کائنات کا

---

سبب اس آمد و شد کا ہوا معلوم یہ ہم کو — مسافر خانہ ہے دنیا پھر اسمیں ہے وطن کس کا
جو آیا عالم فانی میں جائیگا وہ پھر اک دن — خوشی کس کی کریں ہم اور یہاں رنج و محن کس کا
ہر انساں کو دنیا میں کیا چاہیے — شب و روز یاد خدا چاہیے
میسر ہو گر خاک پائے مسیح — نہیں ہم کو پھر کیمیا چاہیے
خدا کا کرم اور مسیحا کا فیض — نہ کچھ دولت اس سے سوا چاہیے
چلو شور اب تم بھی اپنے وطن — نہ پردیس میں اب رہا چاہیے
سیر گل کو چمن دہر سے آ نکلے تھے — یہ نہ سمجھے ہیں گل سینے پہ کھانا ہوگا

---

## رباعیات

گرجا میں گئے تو پارسائی دیکھی — اور دیر میں جا کے خود نمائی دیکھی
جب چھوڑا خودی کو غور کر کے اے شور — دیکھا تو ہر اک سمت خدائی دیکھی

---

کعبہ میں تو صدق اور صفا کو پایا — بت خانہ میں ناز اور ادا کو پایا
حاصل نہ ہوا کہیں سے دل کا مقصد — جب خود ہی میں ڈھونڈھا تو خدا کو پایا

---

کچھ تیرا اثر نہ اے جوانی پایا — سرمازدہ باغ زندگانی پایا
جی خاک لگے شور کہ اس گلشن میں — جو پھول کھلا اسی کو فانی پایا

دل میں اپنے آرزو بس کچھ ہی اور پھر کچھ نہیں — دو جہاں کی جستجو بس کچھ ہی اور پھر کچھ نہیں
ہے تلاش دو جہاں لیکن جز اپنی کسے — جیتے جی تک جستجو بس کچھ ہی اور پھر کچھ نہیں
اک خیال و خواب ہے اے شوق یہ بزم جہاں — یار اور جام و سبو بس کچھ ہی اور پھر کچھ نہیں
اے جان کام اس نے ہمارا کیا جو ہوئے — یہ کام آج تک نہ کسی سے ہوا کہیں
اے شوق تو نہ چھوڑنا دامن مسیح کا — ایسا نہیں ہوا ہے کوئی رہنما کہیں

---

سانسوں سے نورانی اڑا دوں — کہ رشک ماہ و خورشید ہوا دوں
مسیحا نے قدم دنیا میں رکھا — زر گی سے پائی سر چڑھا دوں

---

دلا رہے گی نہ یہ جان اور نہ تو باقی — جہاں میں نام رہیگا فقط تکو باقی
غرض نہ دین سے مجھ کو نہ کام دنیا سے — فقط ہے تیری عنایت کی آرزو باقی
کدھر وہ بزم گئی شوق اور اہل سخن — کہ ہے نہ تیر نہ سودا نہ آرزو باقی
کوئی چیز ہوتی جو پر اثر تو ہر ایک کہتا عزیز تر — نہ کسی کے کام کے نکلے ہم نہ کسی مرض کی دوا ہوئے

---

## تخمیس غزل ظفر

کچھ نہ کی تیری بندگی ہم نے — عمر ضائع کی مفت ہی ہم نے
حق عبادت میں کی کمی ہم نے — خاک دنیا کی سیر کی ہم نے
یہ تو اک پر نہیں خواب سا دیکھا

---

## تخمیس غزل نصیر

تری فرقت میں جیتے ہیں نہیں سر بندگی یہ ہے — بلا لے پاس اپنے اب سائے دلی یہ ہے

تھی گل و شبنم کی صحبت وقتِ رخصت صبحدم — ہنس کے جانا اُسکا میرا چشمِ تر سے دیکھنا

---

انصاف فی زمانہ تو عنقا صفت ہوا — نکلی عدالتوں میں وہ ردو بدل کی شاخ
باغِ معاش کیوں نہ ہو خشک اب جہان میں — نخلِ ملازمت میں لگی ہو دَغل کی شاخ
نہ مِلا کچھ نشانِ عُمر رواں — مٹ گئی اپنی عمر بھر کی تلاش
یہ خدا سے جدا بھی کرتا ہے — ہو زیادہ نہ سیم و زر کی تلاش

---

غمِ دنیا ہے اور فکرِ نجات — ان سے بڑھ کر ہے کیا جہنم میں
حُسن پر تم کو عشق پر ہمیں ناز — فرق پھر کیا ہے تم میں اور ہم میں
دردِ دل کس سے کہوں داد میں کس سے چاہوں — میری سنتے بھی نہیں شکل دکھاتے بھی نہیں
جب خدا ہی نہ اسکے دل میں ہو — چاہ کر بُت کو کیا کرے کوئی
دوستی میں جو دشمنی کر جائیں — اُن سے پھر کیوں مِلا کرے کوئی
دیکھا بغور کوئی نہیں اپنے میل کا — جُز خاک کون اپنے میں ہم کو مِلا سکے

---

اثر سوزِ جگر کا قیس کے ہے غور سے دیکھو — کہ اب تک پھرتے ہیں ہر ایک صحرا میں ہرن کالے
ستارے شرم سے ٹوٹے زمیں پر — جبیں سے تیری جب افشاں جھڑی ہو

---

(نظم معرفت)

عدم سے ہستی میں جب ہم آئے نہ کوئی ہمدرد ساتھ لائے — جو اپنے تھے وہ ہوے پرائے اب آسرا ہے تو بیکسی کا
جہاں میں رکھا ہی کارخانہ نہ کوئی اپنا نہ ہے یگانہ — تلاشِ دولت میں ہے زمانہ خدا ہی حافظ ہے مفلسی کا

---

جورِ صیاد سے اور شوقِ رہائی سے بچے　　لطف کچھ قید ہی میں بے پر و بال اچھا ہے

---

جیتے فراق میں جو رہے بھی تو کیا ہوا　　سن لیا ایک دو رکے لے آئی مر گئے
پس ماندوں کو سپرد خدا کے کیا ہے شور　　اپنا ماہ جیسے ہوا ہم تو گزر گئے
ایک سنتے ہیں کسی کی د د　　شکوہ پھر بار بار کون کرے
ہم خاک ہوئے خاک بھی برباد ہوئی ہائے　　اور پھر بھی ترے دل سے کدورت نہیں جاتی

---

عمر بھر گردش میں گذری پر نہ پایا کچھ سراغ　　منزلِ مقصود اپنی ہائے قسمت دور ہے
لو ذرا برقع اٹھا دیجے دکھا دیجے جمال　　آپ کی بیشک تجلی میرا سینہ طور ہے
گذاریں گے ہر حال میں عمر ہم　　گذرتے گذرتے گذر جائے گی
نہ نکلے گا گر کام تم سے کوئی　　قضا تو مرا کام کر جائے گی
میں وہ پروردۂ غم ہوں کہ ازل سے مجھ کو　　نہ ملی تھوڑی سی فرصت کبھی غم کھانے سے
جامِ ہستی کا الٹ جانا ہوا سا مر لبریز　　آج خالی جو بھرے آتے ہیں پیمانے سے

کیا کہوں کس سے کہوں اک سخت حیرانی میں ہوں　　دل میں لاکھوں ولولے ہیں پر زباں معذور ہے

---

(دیوان ششم)

وہ بھی جو عاشق کے آئے دیکھنے کو بام پر　　تھا دلِ مضطر کا نقشہ نقش اک تصویر کا
دیکھ کر اس کو خموشی اس کے منہ پر چھا گئی　　ہے مصیبت حیرت افزا عالم تری تصویر کا

کہتے ہیں جس کو شفق یہ سب خیالی بات ہے
ہے کسی کے خونِ ناحق سے یہ چرخِ پیر سرخ

---

مشبک گرچہ جگر اور دل ہوئے ہیں تیرِ مژگاں سے
رہیں در پر پری زادوں کے یارب جالیاں ہو کر

---

روح تھی صاف بگولے میں کسی وحشی کی
کھاتے ہیں اُڑ کے پہاڑوں سے جو چکر پتھر

کھل گئی آج شرارت بتِ بے رحم کی شوخ
یہ جو پھکوائے ہیں اس نے مرے گھر پر پتھر

ٹھکانے لگی آج مٹی مری
کھڑے وہ رہے گور پر دیر تک

ٹھہرا ہے روزِ حشر کو گو وعدۂ وصال
پر انتظارِ موت کی حالت سے کم نہیں

---

نہ اپنے حال کا غم اور نہ کچھ مآل کی فکر
پھنسے ہیں اہلِ جہاں کس بلا کے پھندوں میں

نصیب بامِ تمنا پہ ہو رسائی کیا
نہ ہم میں تاب و تواں اور نہ ہم پرندوں میں

تمہارے شور سے ہوں شور کیوں حسد نہ داغ
کہ فنِ شعر کے ہو تم بھی سربلندوں میں

---

خدا کی شان آتی ہے نظر یا طور کا جلوہ
وہ جس دم روپ بھرتے ہیں سنورتے ہیں نکھرتے ہیں

---

ہوں محو ایسا دیدۂ میگوں کے عشق میں
پیمانہ دیکھتا ہوں میں ہر روز خواب میں

---

مجھ کو وہ قتل کر کے لگے خوں کو سونگھنے
اس شبہ سے کہ دم میں تمنا کی بو نہ ہو

---

ترچھی نظروں سے جو دیکھا تھا عدو کو میں نے
وہ خفا ہو کے مجھے آنکھ دکھانے آئے

---

رُکے ہے آمد و شد میں نفس نہیں چلتا — یہی ہے حکم الٰہی تو بس نہیں چلتا
ہوا کے گھوڑے پہ رہتا ہے وہ سوار مدام — کسی کا اُسکے برابر فرس نہیں چلتا
گذشتہ سال جو دیکھا وہ اب کی سال نہیں — رہا یہ ایک سا اس ہر برس نہیں چلتا
نہیں ہے ٹوٹے کی بوٹی جہان میں پیدا — شکستہ جب ہوا تار نفس نہیں چلتا
ہر ایک بات پہ بس بس کے وہ بگڑتے ہیں — کسی کا اُن کی طبیعت پہ بس نہیں چلتا
رکھا ہے وقت ہر اک کام کا خدا نے یہی — ہزار فکر کرو پیش و پس نہیں چلتا

خدا نے راہ بتائی ہے صبر کی مسعود
پر اُس پہ شور کبھی بوالہوس نہیں چلتا

میں اپنی سر اپنے کو سو بحر سمجھا — گر میری طرف ایک ہی الزام نکلتا
اے طفل اشک کو چہ میں اُسکے نہ تو مچل — آخر کو پھر کسی سے اُٹھایا نہ جائے گا
دامن سے داغ خوں کا دھویا تو کیا ہوا — پر دل سے اُسکا نقش مٹایا نہ جائے گا

---

تمہارے عشق میں کیا کیا نہ اختیار کیا — کبھی فلک کا کبھی عمر کا وقار کیا
اسی خیال میں دن رات میں تڑپتا ہوں — تمہیں قرار بھی دو گے جو بیقرار کیا

---

نیک خیال بھی ہے عبث کیا جہاں تمام — آیا نظر وہ پاس جو اپنے سے دور تھا
اُس نا ہر دو پہ آنکھ کسی کی نہ پڑ سکی — جلوہ تھا طور کا کہ سراسر وہ نور تھا
دے نہ دل جو ہم کو تو کیوں متی جان پر — کچھ آپ کی خطا نہ ہی اپنا قصور تھا
ذرہ کی طرح خاک میں پامال ہو گئے — وہ جن کا آسمان نہ سر پر غرور تھا

---

دل سے اے جوش شہادت جوں تمنا ہی نہیں — ہو گئے قاتل کے دونوں ہاتھ اور شمشیر سُرخ

بیشک نہیں نکلتے ہو پردے سے تم مگر　　حسرت بھی میرے دل کی بڑی پردہ دار ہے

میں جانتا تھا جو رہِ میرے ہی ساتھ ہیں　　غیروں کا حال دیکھ کے صبر آ گیا مجھے

اے شبِ تار نکل بھی کہیں کالا منھ کر　　اب تو ہونے لگا سایہ بھی گریزاں ہم سے

سچ اگر پوچھو تو ہے جینا ہی دشوار اسے　　ورنہ مشکل ترے بیمار کو مرنا کیا ہے

ہماری عقدہ کشائی فقط دعا پر ہے　　بتوں کے بندے ہیں لیکن نظر خدا پر ہے

ڈال کر سوڈا برانڈی میں یہ ساقی نے کہا　　دیکھ لو جس نے نہ دیکھا ہو سنہرا پانی

ہائے نیکی کیوں نہ کی ہم نے کہ ہوتے سرخرو　　اس بدی سے روزِ محشر سخت رسوائی ہوئی

نذر کو تیری فقط دم ہی لگا رکھا ہے　　اور کیا پاس مرے اسکے سوا رکھا ہے

## انتخاب دیوان پنجم

مرے ساتھ سلوک قضا نے کیے مجھے زیست کی فکر و الم نہ رہے
مرے بار گناہوں کے ہلکے ہوے کوئی رنج و عذاب فنا نہ رہا

داغ دل پہ میرے اعمالوں کے لاکھوں ہیں گواہ　　اسلیئے میں اپنا محضر آپ لکھ کر لے چلا

غیر کی آنکھوں میں چبھتی ہیں شعاعیں مہر کی　　ہیں وہ شاید میری آہِ چرخ رس کی تیلیاں

---

گرچہ ہیں ناموس پر ہے لو لگی اسکی طرف　　بت بھی ہیں مصروف بت شکر خدا کی یاد میں
نہ نکلا کچھ بتوں سے کام اپنا　　بس اب میرا خدا ہے اور میں ہوں
خدا جانے کہ کیا ہو جائیں ہم کیا مرتبہ پائیں　　ترا اے بت ہے جتنا ڈر اگر اتنا خدا کا ہو
چلے ہیں بارِ عصیاں سر پہ لے کر　　ہماری بار برداری تو دیکھو
کون سر پر ہاتھ اُنکے رکھ سکے گا حشر میں　　ان گنہگاروں پہ کچھ تری ہی رحمت ہو تو ہو

---

رشک سے کیا دُرِ نایاب ہو پانی پانی　　گر پڑے چشم سے گر ایک بھی تر آنسو

---

دل ساغر پہ پہلے ہوا نذر یار کی　　اب جان لڑ رہی ہے مری اُس نظر کے ساتھ

---

ہماری آنکھ کے آنسو زمیں پر گر کے کہتے ہیں　　بلندی ہے جسے حاصل اُسے اک دن پستی ہے

---

عقل و حواس و ہوش تو کھو ہی چکا تھا میں　　باقی رہی تھی جان سو وہ بھی نثار کی

---

نمک ایسا نہ حسن ایسا زباں ایسی نہ آنکھ ایسی　　غنیمت اور اقلیموں سے ہے ہندوستاں پھر بھی

---

دیا بتوں کو جو دل آخر آدمی ہی تو تھے　　فرشتے ہوتے تو کاہے کو ہم خطا کرتے
گل سا چہرہ کبھی تو دکھلاؤ　　جو ذرا دل کی بے کلی نکلے
مدعا کھل گیا یہ مجھ پر آج　　تم مری جان کے مدعی نکلے

کیا پوچھتے ہو سکھ میں تو اپنا ہر ایک ہے
پر دُکھ میں ہم نے پائے بہت لوگ کم شریک

خبر عُمرِ رواں کی کچھ نہ پائی
رہا برسوں ہی اُسکو ڈھونڈھتا دل

چمن کی بے ثباتی جبکہ دیکھی
بشکلِ غنچہ سربستہ رہا دل

جسے کہتے ہیں شیطاں وہ یہی ہے
بُرائی کا ہے بیشک سرغنا دل

کسی سے چھیڑ کسی سے ہنسی کسی سے مذاق
بڑھاپا بھی ہے ہمارا شباب میں داخل

---

خدا کے نور کا ہوتا نہ اس میں گر پرتو
تو بُت کے سامنے سجدہ کیا نہ کرتے ہم

---

بس ناصحا دماغ پریشاں نہ کر مرا
آفت میں ہوں تو میں ہوں کچھ آفت میں تو نہیں

---

کیا کوئی فرشتہ ہوں کہ بے رزق ہوں اے چرخ
شاید ترے نزدیک میں انسان نہیں ہوں

---

چیں جاتی نہیں اُن آنکھوں کے آگے شوخی
یہ وہ آہو ہیں کہ دنیا کو چرے بیٹھے ہیں

شادی و غم ہیں دم کے ساتھ رہیں گے تامات
مرنے سے پہلے پھر بشر ان سے فراغ پائے کیوں

بے ہنر کرسی نشینی سے نہ ہوگا باہنر
شیر قالیں صورتِ شیرِ ببر ہوتا نہیں

شب فرقت قیامت سے نہ تھی کم
گھٹا کی روح اور آہیں بڑھا کیں

یکساں مآل کار ہے شاہ و گدا کا یاں
محتاج بادشاہ بھی دو گز کفن کے ہیں

خاک اُڑائیں گے یار کے در پر
کیوں رہیں مثلِ قیس جنگل میں

دیکھی میری تڑپ جو مقتل میں
چھپ گئی برق جا کے بادل میں

آئے تھے ہم یہ سوچ کے سُکھ پائینگے یہاں
دنیا تھی پوٹ دُکھ کی وہ ہم سے اُٹھی نہیں

دنیا میں بجز گور کے کیا خاک بناتے　　کچھ نام کی خواہش تھی نہ ارماں تھا نشاں کا
حصارِ رُوس ہے گر کوہ فرسا　　نہیں پر قلعۂ کابل سے اونچا
ہم نہ کہتے تھے کہ تم تاب نہ لاؤ گے کبھی　　اب کہو طور کا جلوا تھا یہ موسے کیسا
قضا کہتی ہے روز بالیں پہ آ کر　　ٹلے گا نہ روزِ معین کسی کا
پیری نے آ کے لطفِ جوانی مٹا دیا　　اپنا بھی اس سے پہلے کچھ اچھا زمانہ تھا

---

طبیعت میں صفائی گر نہیں تو خود نمائی کیا　　کوئی آئینہ سازی سے سکندر ہو نہیں سکتا

---

کیسی تقسیم کی قسامِ ازل نے ہے ہے　　کہ بیاباں ہے مرا اور گلستاں اُن کا

---

پہن کر کوٹ اور پتلون اب جلسوں میں بیٹھے ہیں　　مٹایا نام جنٹلمین بن کر کیا دوشالوں کا
دیکھ کر اُس صنم کو میں بُت ہوں　　خاک سے بن گیا ہوں پتھر کا
دشمنی دوستوں نے کی مجھ سے　　شور لکھا تھا یہ مقدر کا
کیا کیا تھی آرزو ثمرِ نخلِ عشق کی　　یہ پھل ملا کہ دل بھی پھپھولوں سے پھل گیا

---

تمام عضو ہیں بیکار ضعفِ پیری میں　　رہے جو ایک دو باقی وہ کس حساب میں دانت

---

یہ تختِ دل ہے کسی سبز بخت کا ظالم　　عقیق کا ہے جو تکمہ سرِ گریباں سرخ

---

یہ گھٹنے بڑھنے کا جب نقص پڑ گیا اس میں　　تو مہ جبینوں سے پھر کر گیا کنارہ چاند

انتخاب دیوان چہارم

داغ ناداری ہوا یہ دمِ آخر ظاہر    ہائے تنہا ہی چلے کوئی نہیں تھا اپنا

جب گھر میں یار ہی تو پھرا ماہی کیوں مجھے    حیران ہوں میں کہ اس دلِ نادان کو کیا ہوا

نہ پوچھو وحشتِ دل کی حقیقت مختصر یہ ہے    کہ سائے میں گردش تھی تحیر میں بیاباں تھا

اسی خیال میں دن رات میں پڑا رہتا ہوں    نہیں قرار ہمیں دے گئے جو بے قرار کیا

اے شیخ نہ مستِ مے پندار دوئی ہو    کعبہ ہے اگر اسکا تو بت خانہ ہے کس کا
دل بادۂ توحید سے لبریز ہے اپنا    اے زاہد کج فہم یہ پیمانہ ہے کس کا

ہمارے اشکوں کی قیمت کو کب ہو سکتا ہے    جگر جدا کرے غم سے ہزار موتی کا

صد شکر کہ تاکس سے جہاں کی کیا آزاد    ممنون نہ کیوں کر ہوں میں بال و پری کا

عشرت کدۂ دہر سے محشر نہیں بہتر    پردہ تو وہاں پیشِ رخِ یار نہ ہوگا

حیرت میں ہی ہے آئنہ گر غور کیجیے    اسکا نشاں ہے اس میں کہ جسکا نشاں نہ تھا
حسرتِ دل نہ کسی پر مریے    مرتے مرتے یونہیں مر جائے گا
اب تک مجھے معلوم نہیں اپنی حقیقت    ہوں کون کہاں آیا ہوں ہے قصد کہاں کا

جو مقبول اپنی دعا ہو گئی — تو ہر دردِ دل کی دوا ہو گئی
توقع نہ تھی مجھ کو یہ روح سے — کہ وہ دم کے دم میں ہوا ہو گئی
لگایا جو منھ زاہدوں نے اسے — تو بنت العنب پارسا ہو گئی
غصے میں اُن کا رنگ نکھرتا ہے اور بھی — ہم سے بگڑ بگڑ کے وہ کیا کیا سنور گئے
دُرِ اشک میرے یہ ہیں منتخب — کہ خاک آبروئے گہر ہو گئی
دکھایا زمانے نے کیا انقلاب — کہ معدوم قدرِ ہنر ہو گئی
جب تلک ہوش ہو انساں کو کرے یادِ خدا — پھر دمِ نزع یہ اوسان رہے یا نہ رہے

---

غرض نہ دیں سے مجھے کچھ نہ کام دنیا سے — فقط ہے تیری عنایت کی آرزو باقی

---

عجب دکھایا زمانے نے انقلاب ہمیں — کہ جو جو اپنے تھے وہ آجکل پرائے ہوئے

---

نیستی سے اوج ہو اس ہستیٔ موہوم کو — زندگی پیدا خدا نے کی قضا کے واسطے

---

چمن کا رنگ بگڑا دیکھ کر کہتا ہوں بلبل سے — نہ امیدِ وفا رکھنا کبھی تو بھول کر گل سے
بتوں کی سرد مہری کا ہوا معلوم یہ باعث — کہ آب و گل ہو انکی خطۂ کشمیر و کابل سے

---

بھید سے تیرے خدا واقف نہیں ہوئے — بارہا عالم بنے بہتر بنے بدتر بنے
صانعِ قدرت ہی کیا شرط تھی انصاف کی — دل مرا شیشہ بنے اُس بُت کا دل پتھر بنے
جبکہ لچکے پھولوں کی بدّھی سے وہ نازک کمر — پھر کہو اُن کے لیے کس چیز کا زیور بنے

حسن سے دل جانبِ عقبیٰ یہ جدا ہی راغب    پھر کسی چیز پہ دنیا کی نہ رغبت آئی

---

بادِ صبا کے ہاتھ سے ہوں اس قدر بحال    سرسبز ہو رہا ہوں نہالوں کے سامنے
ایسی ہوا زمانے کی بگڑی کہ آج کل    قدرِ شریف کم ہے رذالوں کے سامنے

---

جلوہ ہو تُرا حسن ترا دیکھا ہے    اپنے بیگانہ کی واللہ خبر کس کو رہے

---

رونے پہ مرے ہنس کے ٹھکیاتی اُس نے کی    تجھ کو مرے پہ نُعمت کے لخت جگر ملے

---

بادِ خزاں کے چلتے ہی غنچہ رہا نہ گُل    گردش نے اس فلک کے یہ کیا گُل کھلا دیے
دیکھ کر آج بتوں کا جلوہ    اک خدائی بخدا لوٹ گئی
پانی پانی ہوا جاتا ہے اسی فکر میں دل    اپنے اعمال کی اک دن جو سزا پانی ہے

---

مہرِ خاموشی لگی بزم میں آتے ہی ترے    تابِ تقریر کسی کو سرِ محفل نہ رہی

---

بہتر نہ اس سے تھی کوئی دلبستگی کی جا    تجویز دل ہوا ترے مسکں کے واسطے
کافی ہیں دل لگی کو ہمیں یہ بُتانِ ہند    لندن کو جائیں گے نہ نرگس کے واسطے

---

ڈر بس جو نہ ہو حشر میں تری مجھ سے    کہ خدا جانے وہاں مُنھ سے مرے کیا نکلے

---

زمیں میں سونپ کر آیا جو لیے بھر کوئی    صدا آتی ہے یہ اکثر مجھے گورِ غریباں سے

کیونکر نہ فخر مجھ کو ہزاروں میں ہو نصیب　　رکھتے ہیں جبکہ سر پہ مرے چار یار ہاتھ
تنگی سے ایسا وقت گذرتا ہے آج کل　　آتا نہیں ہے اب تو کہیں سے اُدھار ہاتھ
حاجت نہ پاے بوس کسی کی پڑے گی پھر　　رکھے گا سر پہ میرے جو پروردگار ہاتھ
نام خدا یہ اپنا توکل ہے رات دن　　جوڑیں کسی کے آگے نہ ہم بار بار ہاتھ
دولت سے دو جہان کی کر دیوے تو غنی　　دینے کے اے کریم ترے ہیں ہزار ہاتھ

چلیں گے کیونکر اُٹھا کے سر پہ ٹلے گا دل سے یہ بار کیونکر
کہ ہے گناہوں کا بوجھ بھاری الٰہی توبہ الٰہی توبہ
ہوے تھے پی کر ہم ایسے غافل کہ خوفِ عقبیٰ رہا نہ اے دل
کیا تھا کیوں شغلِ بادہ خواری الٰہی توبہ الٰہی توبہ

خدا سمجھے کہیں اس بیکسی اور ناتوانی کو　　کہ ساتھ اب کارواں کا ہاے چھوٹا جاے ہے ہم سے

---

کھلا نہ روز نئے گُل تو آبلہ پائی　　دکھا نہ روز شگوفے تو نوکِ خار مجھے

---

خدا نے اپنے جلوے کو دکھایا جسمِ نوری میں　　ہوے کون و مکاں روشن کھلی قسمت کہاں میری

---

آج خدمت میں تمھارے جانِ زار آنے کو تھی　　لے گئی موت اُسکو یہ اُمیدوار آنے کو تھی
کیسے غنچے کیسے گل کیسی صبا اے عندلیب　　وہ چمن ہی مِٹ گیا جس پر بہار آنے کو تھی

---

ہم نے بھی اس توقع پہ تو اپنی جان دی　　وعدہ ہے روزِ حشر کا دیدار کے لیے

---

کیوں خاک میں ملنے کو عدم سے یہاں آتے　　پہلے سے ہمیں ہاے کسی نے نہ خبر کی

اک دم کی زندگی پہ ہوں کیا شاد ہم یہاں — مثل حباب ہاتھ میں ہر دم قضا کے ہیں

---

صدقے تمہارے حسن کے قربان ناز کے — تم سا کوئی جہاں میں طرحدار ہی نہیں
ملنے سے اسکے ایسی شفا ہو گئی مجھے — گویا کبھی میں ہجر میں بیمار ہی نہیں
روئے فرشتے نامۂ اعمال دیکھ کر — مجھ سا تو ہوگا کوئی گنہگار ہی نہیں

---

ناخن تدبیر سے عقدہ کھلا اسکا نہ جب — پھر قدرت کے آگے رکھ دیا تقدیر کو

---

اک نظر دیکھ مجھے ایسی ترا نام بھی ہو — عین ہو لطف ترا اور مرا کام بھی ہو

---

مست شراب عشق نہیں آتا ہوش میں — غافل کبھی نہ جانیے اس ہوشیار کو

---

پہلے تو خاک ہوئے پھر اڑے ہم باد کے ساتھ — تھی لکھیں دریا دل سے یہی تقدیریں دو
ہزار شکر کہ مجھ پر خدا کو رحم آیا — دگر نہ عصیاں نے میرے تمام ہونے کو
ہم کو کافی ہے فقط اسکی عنایت کی نظر — آنکھ ملنے ہی زمانہ تو بدل جانے دو

---

دوئی باقی رہے گی انقلاب دہر سے جب کم — تو اک ہو جائیں گے دیر و حرم آہستہ آہستہ
عجب کیا ہے اگر اڑادے ہوئے وحدت یہ گر ہکو — کہ رم ہوتے ہیں اب ہم پی کے رم آہستہ آہستہ

---

بیجا ہے شور دولت دنیا کی جستجو — دام و درم نہ جائے گا کچھ اپنے دم کے ساتھ

---

ہے خانۂ اجل میں تمنائے جاں وہی گھر ہے رقیب کا وہ مسیحا جہاں ہو اب

---

مجھ کو خود شوقِ اسیری کھینچ کر لایا یہاں کچھ نہ اندیشہ کریں اب تیر بال و پر سے آپ

---

رخ پر نقاب اُنکے پڑا بے سبب نہیں دیتے ہیں ہمیں شربتِ دیدار چھان کر

---

جل کر کھڑی رہے گی جو اک پاؤں رات بھر باقی سحر تلک نہ رہے گا نشانِ شمع

---

بس داد کی اُمید تو اب اُن سے ہو چکی رکھتے نہیں وہ کان بھی فریاد کی طرف
اُردو کی جو زباں تھی ہوئی میر کو نصیب شاعر ڈھلے ہوئے ہیں اس اُستاد کی طرف

---

زندوں کا ترے عشق میں ہے چاک گریباں مُردوں نے کیا غم میں ترے اپنا کفن چاک
کس کو دیکھیں آنکھ سے مثلِ حباب آپ ہی دم میں مٹے جاتے ہیں ہم
جتنی چادر دیکھتے ہیں ہم نشیں پانوں بھی اُتنے ہی پھیلاتے ہیں ہم
غمکدہ ہے شور اس دنیا کا نام اسمیں کیا غم کے سوا پاتے ہیں ہم
ادھر ہے کعبہ اُدھر ہے مندر یہاں ہے تقویٰ وہاں ہے رندی
کبھی یہ کھینچے کبھی وہ کھینچے عجب طرح کے عذاب میں ہوں
گل تو کیا ہی کھلتے ہیں ہوا کے جھونکے چٹکیوں میں بھی غنچوں کو اُڑا سکتے ہیں

---

اس حسن کی بہار پہ دل کو فدا کروں غنچے کی طرح دیکھ کے ہر دم کھلا کروں

---

بیٹھے دلاور جہاں میں ہم بھی بہت — صدمۂ غم نے یہ پچھاڑ دیا
حشر میں آپ نے صورت جو دکھائی ہم کو — شکوے سب بھول گئے جور نہ کچھ یاد آیا
عالمِ عشق و طرب میں نہ کیا اس کا خیال — جب دیا رنج بتوں نے تو خدا یاد آیا

---

زندہ ہو جاتا ہے جامِ بادہ سے ہر مردہ دل — یہ عرق ہے ساقیٔ کوثر کا کھنچوایا ہوا
دل تو خاطر ہے دیے افسردہ و پژمردہ ہے — آپ کے کس کام کا یہ پھول مرجھایا ہوا

---

خدا کو حکم سے رخصت ہے اس کے سجدے میں — نیاز حسن نے کیا وہ نیازمند ہوا

---

کچھ تو ہو خوفِ خدا کچھ تو ہو دنیا کا لحاظ — فرض انساں کو ہے صاحبِ ایماں ہونا

---

زور ہے عشق میں آزار سے لب پر تو نہ — فائدہ ہم جسے سمجھے تھے وہ نقصان نکلا
کیا تجلی رخِ روشن کی ہے اللہ اللہ — جلوۂ حسن ستاروں میں بھی عریاں نکلا

---

فکر سے فائدے سود نہ دُود ہر دم — بس یہی ہوگا کہ جو تیری رضا ہے جانا

---

گر یہ جلنا بھی نصیبوں میں مرے تھا لکھا — شمع بن کر ترے آگے سرِ محفل ہوتا

---

زاہدو جاؤ ہوا کھاؤ بڑا دن ہے آج — یکسو آؤ کہ وہ ساقیٔ گلفام آیا

---

ہم جائیں کیا خیال کو بھی روکتا ہے اشک — غیروں کے اختیار میں بزمِ بتاں ہے اب

قدم آیا ہے تیرے دن سے زمیں پر ناگہاں اپنا  دکھلاتے آنکھ ہیں تارے عدو ہے آسماں اپنا

---

اُڑ اُڑ کے خاک گوشۂ دامن نہ چھو سکے  اتنا مرا غبار کبھی ناتواں نہ تھا

---

کر کے طے منزلِ دنیا وہ تھکے ہیں رہرو  گور میں سو کے نہ کروٹ بھی بدلتے دیکھا
تمام عمر عذاب و گناہ میں گذری  میں پھر خدا سے اُمیدِ ثواب کیا کرتا
سب جگہ اُسکا ہے جلوہ تو کہیں پوچھیں ہم  دیر کس کا ہے حرم کس کا ہے گرجا کس کا

---

بات کرتے نہیں پھر دعویٰ خدائی کا بھی ہے  ہے عجب ڈھنگ بتوں کی بھی خود آرائی کا

---

بوسہ ہائے لبِ شیریں کا صلہ کیا دیجیے  نہ سمرقند ہوا اپنا نہ بخارا اپنا
پوچھتے کیا ہو دل کی ویرانی  یہ ہمیشہ سے گھر خراب رہا

---

راہ کعبے کی نہ پائی شیخ نے  وہ حرم میں جا کے نامحرم رہا
اشک گر ہوتا تو بہ جاتا نہ وہ  پارۂ دل تھا مژہ پہ تھم رہا

---

عمرِ رفتہ نہ پائی ڈھونڈھے سے  دل سدا درپئے سراغ رہا
نارسائی طالعِ ناکام کی کام آ گئی  کل طبیعت شوخ کی جس دم خفا تھی میں نہ تھا

---

ہماری آہ کو ان صدمہ ہائے دنیا نے  ہوا کے گھوڑے پہ ہر دم سوار ہی رکھا
باغباں نے بنا بنا کے چمن  کھیل کی طرح پھر بگاڑ دیا

شیشۂ دل ہوا وبالِ حیات — آ گیا بال اس میں ہل ہل کے

جو پوچھا میں نے کیوں مجھ کو دیے ہیں مشک کے پھندے — تو بولے حسن کے اس ترکیب سے الفت بڑھائی ہے

شوق نے کی جو رہبری دل کی — منزل عشق طے ہوئی دل کی

جان پر آ بنی اسے کیوں تھی — بات جو مانتے کبھی دل کی

دور ہم سے ہیں وہ تو کیا ڈر ہے — پاس ہے اپنے آرسی دل کی

اک نظر نے کیا ہے کام تمام — آرزو بھی تو تھی یہی دل کی

جب جوانی گئی چھڑا کر ہاتھ — اس پہ پیری نہ کچھ چلی دل کی

صاف مجھے دیکھ کے شتاب سے نکلی — بالوں کی مرے طرح سپیدی نے اڑائی

---

کوک کوئل کی کہیں شور پپیہے کا کہیں — مور بولے ہیں کہیں دیکھ گھٹا ساون کی

---

ریا کے سجدے کا دھبہ دُھلے وضو سے خاک — مٹا نہ داغ پہ زاہد کی شست و شو نہ گئی

---

کوئی اکسیر نہیں اس کے مقابل ہرگز — خاکساری سے میسر مجھے دولت ہو گی

دیکھو آئینہ نہ دیکھو میں کہے دیتا ہوں — آپ سا دیکھ کے اک تمھیں حیرت ہو گی

روز محشر ترا دیدار ہوا بھی تو کیا — بھیڑ میں دیکھنے کی یاں کسے فرصت ہو گی

---

## انتخاب دیوان سوم

دل صاف کر آلائشِ دنیا سے کہ یہ بھی — آئینہ سکندر کا ہے اور جام ہے جم کا

---

کھلے گر دیدۂ عرفاں نظر آئیں نئے جلوے — تماشا دیکھیے پھر انساں ہر اک جا اُس کی وسعت کا

واعظ ڈرانے کو کوئی فقرہ سُنا اب اور
محشر تو ایک فتنۂ رفتارِ یار ہے
کیونکر بسرا اوقات کریں اپنی جہاں میں
جینے کی ہے اُمید نہ مرنے کی خبر ہے

---

زباں سے تری جب نہیں ہو چکی
تو جینے کی صورت وہیں ہو چکی
تمام اپنی جانِ حزیں ہو چکی
کر اب بھی ہاں کچھ نہیں ہو چکی

---

اپنے گناہ پر ہمیں کیا کیا ملال تھے
پر سُن کے خوش ہوئے کہ وہ نکتہ نواز ہے

---

تابِ نظارہ نہ ہو نقشہ‌کشانی بگڑ گئے
کھینچے کس شکل سے پھر آپ کی تصویر بنے
مجھ کو بلا میں ڈالا بچی آپ بال بال
یہ چال سر بسر تری زلفِ دوتا کی ہے
کیونکر نہ ہوں عزیز یہ داغِ جگر مجھے
سونپی ہوئی نشانی مرے دلربا کی ہے
پیتا ہوں صاف کر کے مئے پرتگال کو
الفت جو میرے دل میں کسی پارسا کی ہے

---

اشکباری کے سبب محرم ہوں دیدار سے
بند آنکھیں ہو گئی ہیں آنسوؤں کے تار سے
ہوں کرسچن پر مجھے ہندو بچہ سے عشق ہے
چاک دامن میرا سی دو رشتۂ زُنّار سے

---

شفا مرض سے نہ بخشے گا کس طرح سے مجھے
کہ وہ خدا بھی ہے شافی بھی ہے طبیب بھی ہے
گدا کو شاہ جو اک دم میں کر دکھاتا ہے
عجب طلسم یہ انسان کا نصیب بھی ہے
وہ چھوٹے کس طرح پایا ہو جس کو جاں کھو کر
اگرچہ میرا عدو ہے ولے حبیب بھی ہے

---

تڑپا کیے ہم بے خبری میں شبِ فرقت
جب یاد ترے رُخ کو کیا ہم نے سحر تھی

کچھ تو ہی سی جاں پہ اس دل کی بدولت	آنکھوں سے نکل آج جو حسرت مگر آئے
نہ آئی اگر اس کے معشوق تو	رہے سایہ کہ ہم اجل جائینگے
رہیں سے نہ اُٹھیں گے طفل سرشک	اُٹھایا ہو ورا مچل جائینگے
جو تنہائی ہے دلیں کریں گے وہی	گئے وہ نہ گر آج کل جائینگے
نہ فرق جیتے ہی جی تک گدا و شاہ میں ہے	وگرنہ بعد قیامت خاک راہ میں ہے
نشاں مقام کا کم اور نہ رہنما کوئی	غرض کہ سخت ادب عدم کی راہ میں ہے
گدائے چھوڑ کے دنیا کو نقد دیں پایا	بھلا یہ لطف کہاں تہ کے عرجاہ میں ہے
پسند طبع نہیں ایسی چار دن کا بڑا سب	مرا تو ریست کالے سری جاں سیاہ میں ہے

---

میں مریض عشق ہوں مجھ کو شفا ہوتی نہیں	کیوں عبث لے جاتے ہو ہمدم تعاملے مجھے

---

حسن کو چاہا کے تو تم نے کیا ایسا علام	غور سے دیکھا تو ہر ساری ادائی آپ کی
لیلیٰ شب بیٹی ہے کہکشاں کے ہار کو	دیکھ لی ہے جب سے زنجیر طلائی آپ کی

---

گر جو شی آج سے تو پھر غم فردا کیا ہے	حسن پہ ہو فصل خدا کا اُسے کھٹکا کیا ہے
دل میں جب کیفیت دو عالم کا بھرا ہی لیے	جستجوئے حرم و دیر و کلیسا کیا ہے
صحبت کیسے سے سنگ ہوتے ہیں	گل کہا تو گلے کا ہار ہوئے
ہمارا ہو تا و رہا ہمارے سینے میں	نہ دل ساتھا تری چشم فتنہ زا کے لئے
کہا جو میں نے وفا کر تو ہنس کے فرمایا	حیا کو چھوڑ دیں ہم آپ کی وفا کے لیئے

---

ہم ہوشیار ہو کے ہوئے دربدر خراب	غافل ہی جو جہاں سے وہی ہوشیار ہے

جانے ہے کون درد مرا اُس کے عشق میں
کچھ دم شماری کے ہیں قضا و قدر گواہ

---

اللہ رے شوقِ دید کہ سایہ کی طرح سے
ہم ساتھ ساتھ اُنکے رہے وہ جہاں چلے
جس میں رہے نہ طاقتِ رفتار ضعف سے
مثلِ غُبار کیوں نہ پسِ کارواں چلے
ہوئی خلق عاجز وفا کرتے کرتے
نہ تنگ آئے یہ بُت جفا کرتے کرتے

---

بحرِ ہستی ہے جب رواں دن رات
ایسی بستی میں کیا قیام رہے
جب زباں پر ہو بُت کے مرگ و زیست
پھر خدائی میں کیا کلام رہے
ہماری کیا ہے حقیقت جو بُت پہ مرتے ہیں
خدا بھی دیکھے جو اُسکو تو خود فدا ہو جائے

---

نہ پائی کو چۂ مقصود کی راہ ایک دن ہم نے
سرِ جادہ رہے جوں نقشِ پا محرومِ منزل ہے

---

شاطرِ ایام کے منصوبے رہ جائیں گے سب
جب بڑھیگا مہرہ اپنا مات ہی رہ جائے گی
چاہیئے تقسیم کرنا وقت کا ہر کام میں
ورنہ دل میں حسرتِ اوقات ہی رہ جائے گی
شورؔ صاحب کیا بھروسا زندگی کا سچ یہ ہے
سب فنا ہو جائیں گے وہ ذات ہی رہ جائے گی

---

تدبیر کر لو آج ہی کل ہو سکے گا کیا
ہے وہ مثل کہ مار کے پیچھے سنوار ہے

---

جب آئے تھے تو کیا لائے تھے ہم ہستیٔ فانی میں
اور اب جانے کو ہیں تیار پھر سوئے عدم خالی

---

جُز داغ ملا کچھ بھی نہ الفت کے شجر سے
اس باغ میں ہم لینے کو یہ ہی ثمر آئے

ہم کو بھی دل کے قید میں رکھنے کا ہی خیال　　　　تارِ نفس سے ایسا بنائے ہیں دام ہم

---

ہم تو دونوں کی دلاحر ملتے ہیں مُدام　　　　نہ تو کچھ کفر پہ رکھتے ہیں نہ اسلام پہ نام

---

اک دن نہ میں دوے زمیں پہ دیا فلک　　　　کس جاگہ پھینک دیں تجھے سر پہ اُٹھا کے ہم
گھر بیٹھے سب خدا نے دیا ہمکو صبر و شکر　　　　ہرگز نہ پاس جائیں گے شاہ و گدا کے ہم

---

مرہ پہ اشک لیے بے سبب آکر نہیں تھمتے　　　　گراں قیمت جو گوہر ہیں دھرے رکھے ہیں ترازو میں
رواں ہوتی نہیں مے انتظار اُس بُت کا ہی شاید　　　　صُراحی ہچکیاں لیتی ہے اور شیشہ ہے آنکھوں میں

---

جو جدائی میں مستوں کی لائے تک تو یا خدا　　　　ٹوٹ پڑے سر سر اُس مدعیں پر آسمان

---

دیا ہے رتبہ خدا نے نہ سر حسینوں کو　　　　کہ دیتے چاند سے سبقت ہیں سب حسینوں کو

---

اُس نے کوچہ سے یس عمر اُٹھایا ہم کو　　　　مل گیا دیس ہیں پردیس نکالا ہم کو

---

جس جگہ بیٹھے وہی دیکھ کے ملوا اُٹھے　　　　پھر کعبے کو نہ تذلیل ہوئی بُت خانے کو
حرم میں دیر میں گرچہ ہے ہی ایک　　　　یہ بھید اہل دوئی پر کب عیاں ہو
دکھائی کس نے وہ چشم میگوں کہ ہوش جاتا رہا ہے میرا
پڑا ہوں غش میں خبر نہیں کچھ شراب چھڑکو ترا ب پھر کو
رہائی قید علائق سے زندگی میں نہیں　　　　اُلجھ رہا ہی ہر آفات کے طناب میں پاؤں

ہوس تھی زیست میں مرنے کی بہرِ امتحاں ہمکو　　نہ دیکھا مرکے زیرِ خاک بھی آرام سو سو کوس

* * *

گلگیر نے دہان میں لی جب زبانِ شمع　　پروانے جل کے ڈھیر ہوے سب لگن کے پاس

* * *

تیرے آنے سے چمن کی اسقدر اُکھڑی ہوا　　پتیاں بکھریں ہوا دم میں گلِ تر پاش پاش

* * *

کبتک برنگِ غنچہ رہے چاک چاک دل　　اے موسمِ بہار دکھا ایک بار عیش
سنبل کو باغ میں بھی پریشانیاں ہیں روز　　پاتا بھی ہی جہاں میں کوئی سوگوار عیش

* * *

حیات پائے گی ہرگز نہ ایک شب کے سوا　　کرے ہی خندہ عیشِ ہستی شرارۂ شمع

* * *

ہے کریموں سے ہمیشہ وقف محتاجوں کے فیض　　کیوں نہو نیساں کی بخشش سے صدف گوہر بکف
گلال ایسا اُڑایا ہی اُسنے ہولی میں　　کہ تا بدامنِ گردوں بنا غبارِ شفق
خلد کو جبکہ زمیں سے کیا آدم نے عروج　　بولے قدسی کہ کہاں پہونچی ہی تقدیر سے خاک

* * *

صوفی کو وجد و حال میں لاتا ہی کیا کمال　　سبزہ کو جبکہ صحنِ چمن میں لٹائے راگ

* * *

رُوے زمیں سے جو کہ سوے آسماں گئے　　آئی نظر نہ ایک کے نام و نشاں کی شکل

* * *

اپنے جامے میں نہیں پھولا سماتا اُس گھڑی　　جب نظر آتے ہیں ٹوپی پر مجھے اُس مس کے پھول

* * *

غمخوار میرا غم ہے میں ہوں غم کا غمگسار — مجھ غمزدہ کو دیکھیے اور غم کو دیکھیے

ہم نے دنیا کو جب خیال کیا — صاف تشبیہ خواب کی سی ہے
ترک دنیا میں ہے ثواب بڑا — یہ تو بستی عذاب کی سی ہے

---

جاں گئی پر نہ گیا دل کا غبار — مٹی اعدا سے دلاتے ہیں سب مجھے
گردشِ افلاک نے پامال ہم کو کر دیا — دیکھیے کیونکر سنواریگا خدا بگڑی ہوئی

---

اس چشم کی خونباری سے اب دیکھیے کیا ہو — ہر وقت مجھے ہائے رے اس ٹپکے کا ڈر ہے

---

عمرِ رواں کو ڈھونڈھا نہ پایا کہیں پتہ — کیا جانیے ہوا کی طرح وہ کدھر گئی

---

اللہ ری بیخودی کہ خودی سے نکل گیا — ورنہ یہ زیست مرگ کی اپنی گواہ تھی

---

یہ جام بھی برانڈی کا کیا دوربیں ہے واہ — پیتے ہی جس کو سوجھتی ہے دور دور کی
دیدار تیرا روزِ قیامت ہوا تو کیا — فرصت کسے ملے گی حساب و کتاب سے

---

## انتخاب دیوان دوم

عجب کیا ہے نشاں ایسا ہے دیواں سے اپنا — کہ جیسے آئینہ سے نام روشن ہے سکندر کا

---

وہم و خیال کی ہے واں تک رسائی مشکل — کچھ عرش سے بھی آگے اسکا مقام نکلا

---

اُمیدِ عفو تجھ سے نہ ہوتی خدا اگر — ہم اتنے محو کاہے کو ہوتے گناہ میں

---

میں نے ہزار بار کہا خاکسار ہوں — بھلا نہ اُسکے مُنہ سے گرا کیا رہوں
کبھی جو باغ میں اُس سنگ دل کا ذکر چلتا ہے — تو کیا کیا ہانکتے ہیں گل مچل ہوکر گریباں کو

---

آپ کا شور جہاں میں نہ ہو کیونکر اے شور — کہ فرنگی بھی ہو شاعر بھی ہو مشہور بھی ہو
یہ ہے اعجاز زلف عنبریں کا — کیا اک لٹکے میں کافر جہاں کو
گر اپنا بھلا چاہے تو کر سب کا بھلا تو — عالم میں کوئی شے نہیں احسان سے زیادہ
دے چکے ابتدائے عشق میں دل — اب کئی جان اٹھانا ہے یہ

---

مٹایا جان و دل جس نے کہ دیکھا — یہ خوبی ہے تمہارے نقش پا کی
عدم سے اسلئے گُل زر بکف آیا کہ دنیا میں — نہیں ممکن کہ کوئی کام بے دام و درم نکلے

---

اے چرخ کیا جہاں کا غم ہے مرے لئے — ہاں اتنا بوجھ دے کہ جو مجھ سے اُٹھا کرے
گور کی منزل بنانی چاہیئے — فائدہ کیا قصر کی تعمیر سے
جو سبکسار تھے دنیا میں گئے سب آگے — رہ گئے پیچھے ہیں اسی گرانباری سے

---

وہ مرا ظرف ہے بہکوں گا نہ ہرگز میں کبھی — ایک خُم بھی جو برانڈی کا پلا دے ساقی
گو جہاں مست میں روز دیکھتا ہوں — جمع ساری جدائی ہوتی ہے

---

جامۂ عُرس میں ایک تار نہیں — مفلسی کو ملاحظہ کیجے

دلِ پُر داغ ہے وہ گلشنِ حسرت میرا دیکھ جاتا ہے اسے سینہ فگار ایک ایک

---

ہے نہاں یوں عشق سے میرے دلِ مضطر میں آگ ہوتی ہے جسطرح سے آہن میں اور پتھر میں آگ
سمایا ہے ایسا وہ نظروں میں میری نہیں دوسرا اس میں آنے کے قابل
مفلس سے بات بھی نہیں کرتا ہے کوئی حیف سر پر بٹھائے جاتے ہیں زر دار آج کل

---

دولتِ دنیا سے مستغنی ہمیں اُس نے کیا جانتے ہیں خاکپائے یار کو اکسیر ہم

---

نہ آئی تھی موسیٰ کو بھی تاب جس کی ہم اُس نور کو دمبدم دیکھتے ہیں

---

چشمِ حق میں سے جو دیکھا ہم نے یہ روشن ہوا دل خدا کا آئینہ وہ جلوہ گر آئینہ میں

---

اگرچہ خاک ہیں ہم بھی بشکلِ سُرمۂ چشم نظر میں لوگوں کی پر اعتبار رکھتے ہیں

---

اب کفن کو تار بھی باقی گریباں میں نہیں کیا دکھائی ہے جنوں نے دستکاری اندنوں

---

گر خدا دیوے تو چھپر پھاڑ کر دیتا ہے وہ پر لکھا ہے یہ کہ دولت بے ہنر ملتی نہیں

---

جینے کا فکر جان گھٹاتا ہے رات دن مرنے کا سچ جو پوچھیے تو کچھ بھی غم نہیں

---

اوپر اوپر نہیں جائیں گی یہ نیچی نظریں ہم نہ ہونگے جو رہی شرم و حیا آنکھوں میں

گو اسکی تیغ سے ہوا گھائل ہزار بار ہوتا نہیں مگر مرا قاتل سے دل اُچاٹ

---

اظہار بندگی بھی تو اُس سے ہوا عبث میں نے کہا کہ بندہ ہوں تیرا کہا عبث

---

ہے نصیب کہ برقع اُٹھایا جب اُس نے تو میں نے دل ہی دیا پہلے مُنھ دکھائی آج

---

سامنا شیشے میں دل کے وہ پری آئی نظر اک پرانا سی کا دیا تو نے جو پیمانہ آج
اک طرف سے شور غلغلہ اک طرف پتھر کی مار دیکھنے کس دھوم سے نکلا ترا دیوانہ آج

---

شورہ داماں تو کل کو پکڑنے مضبوط منتیں شاہ و گدا کی کبھی زنہار نہ کھینچ
دل لگانے کا کچھ مزا پایا ہم نہ کہتے تھے ایسا کام نہ کر
قفس تن کو چھوڑ طائر روح ایسے غم خانہ میں مقام نہ کر
دلِ بیمار کی کیونکر نہ خبر ہو پیہم تار برقی ہے مرے اشک کا ہے تار بہور

---

اب دوا اور دعا کا بھی نہیں کام رہا درد فرقت یہاں تک تو ہوں بیمار کہ بس

---

حاجت بُری بلا ہے پھراتی ہے در بدر ورنہ بھلا کسی سے کسی کو تھی کیا غرض

---

جو جو کہ انتخاب جہاں میں تھے ہائے ہائے ایسے وہ مٹ گئے کہ نہیں ہے نشاں تلک
عمر رواں کا کچھ نہ ملا آج تک نشاں گو ہم تلاش کرتے گئے لامکاں تلک

---

ایک دم بھی دلِ وحشی کا نہ ارماں نکلا — گھر ہی یاد آ گیا جب تنگ بیاباں دیکھا
ایک دن جان ہی جائیگی اس اندھیر میں ہائے — تجھ سے کہتے نہ تھے ہم اے شبِ ہجراں دیکھا

---

آ بنی جان پہ سو بار جفا سے لیکن — حرف شکوہ کا نہ اک بار زباں پر آیا
کچھ زمیں ہی مرے گریہ سے نہیں ہے غرقاب — آسماں کو بھی مرے نالوں سے چکر آیا
ہو گئی جس کسی کو اُس کی خبر — اُس کو عالم سے بے خبر دیکھا
کھل گئی آنکھ جب حقیقت کی — وہی آیا نظر جدھر دیکھا
سُرخی پان کو تری دیکھ کے دل خون ہوا — دانت اسواسطے ہی بوسۂ لب پر اپنا

---

خدا ہی ان دنوں حافظ ہے ماہ چرخ کا اے دل — کیا ہے عزم نالوں نے مرے اب چاندماری کا
سبنے ہیں حضرتِ دل مالکِ دینار داغوں سے — ملا تھا صرف انکو پیشتر منصب ہزاری کا

---

دیکھا جو اُس نے نیم نگہ سے کھلے نصیب — صد شکر بختِ خفتہ بھی بیدار ہو گیا

---

دُھوکا شیشے کا مجھے پہلے تو غنچے نے دیا — چشم پھر گُل پہ جو ڈالی تو میں ساغر سمجھا

---

جاگے نصیب یار کے مجھ سے ملا دیا — ممنوں نہ کس طرح ہوں بھلا اپنے خواب کا

---

ہم اپنی طرزِ وفا سے کبھی نہ باز آئے — ستم نے اُسکے کرم گو کہ بار بار کیا
خط پڑھا میرا غیر نے ہے ہے — تھا یہ تقدیر کا لکھا صاحب
عقل و تدبیر سے سب رازِ حقیقت کے کھلے — نہ کھلی پر نہ کھلی عاشقِ دلگیر کی بات

جا ہی سکتے تھے نہ کوچے میں ترے بے حکم ہم    پر تصور کی مدد سے رات تو رستہ کھل گیا

---

ناکارہ جنس ہوں میں وہ بازارِ عشق میں    جس کی طرف کو منہ نہ خریدار نے کیا
یہ اثر دیکھا جذبۂ دل کا    اٹھ گیا آپ پردہ محمل کا

---

آرزوئے خاکِ پائے محمد کو حیف    اس قدر پیسا کہ سرمہ کر دیا
ہاتھ آیا جب نہ مضمونِ کمر    شاعروں نے اُس کو عنقا کر دیا
دیں لیا ایماں لیا اور جاں بھی لی    فیصلہ دلبر نے میرا کر دیا
اتنا ہی تھا کہ پردے میں شب کے عیاں نہ تھا    ورنہ یہ سایہ ساتھ تمہارے کہاں نہ تھا
دشتِ بلا میں سایہ کو بھی کس سے مانگتا    جز آہ سر پہ کوئی مہرباں نہ تھا

---

آئینہ کو کیا ہی دعوئ اُس طرح اور سے تھا    روبرو جب اُسکے آیا صاف اندھا ہو گیا
چشم نے دیکھا تھا تم کو اسلئے حیراں ہوئی    دل نے کیا دیکھا جو بیخود اور شیدا ہو گیا
پھر وہی شورِ جنوں ہے پھر وہی وحشت کا زور    فصلِ گل آتے ہی میں کتنا توانا ہو گیا

---

بھرا بیٹھا ہوں ہرگز چھیڑنا مجھ کو نہ ہمدمو    اگر رویا تو پھر عالم میں اک طوفاں اُٹھا دونگا

---

دنیا میں کوئی مجھ سا بھی ناکام نہ ہوگا    گر ہوگا تو حسرت کے سوا کام نہ ہوگا

---

پردے میں رازِ عشق جو رہنا تھا جب تھا    بیتابیوں سے دل کی وہ پنہاں نہیں رہا

---

لے لیا سوتے میں بوسہ یہ خیال انکا ہے — مجھ سے ناراض ہیں بیجا یہ ملال انکا ہے
شر میں بھی نہ کرونگا کبھی دعویٰ اُن سے — دل جگر جو ہے مرے پاس یہ مال انکا ہے
گالیاں کھانا خونِ دل پینا — ذائقے ہیں یہ دل لگانے کے
گر وہ روٹھے ہیں ہم سے جانے دو — ہم نہیں اُن کو اب منانے کے
س پہ بھی انکی نہیں چھوڑتے الفت تو قیر — کیسے کیسے وہ ہمیں صدمۂ غم دیتے ہیں

---

بر رعب حُسن کا اے غیرتِ قمر چھایا — کہ مہر و ماہ بھی تم پر نگاہ کر نہ سکے
ہے بزمِ عشق کا اے شمع یہی دستور — جلے وصورتِ پروانہ آہ کر نہ سکے
وہ اپنی بزم میں غیروں کے خوف سے توقیر — ہماری سمت کرم کی نگاہ کر نہ سکے

---

# انتخاب کلام شور میرٹھی

## (دیوان اول)

اس طلسماتِ جہاں میں موت کس کو یاد ہے — صاحبِ خانہ رکھا ہے نام ہر مہمان کا

---

لبِ رنگیں پہ اُسکے جب سے دیکھی پان کی سُرخی — لہو تک خشک غیرت سے ہوا لعلِ بدخشاں کا

---

آباد ہے جہانِ بتاں سے دلِ خراب — افسوس تھا جو کعبہ وہ بُت خانہ ہو گیا

---

کیونکہ باندھوں میں کہاں پاؤں کہاں سے لاؤں — جب کہ مضمون کمرِ یار کا عنقا ٹھہرا
کیا زمانہ ہے کہ عاشق ہیں زرومال کے سب — دوست ٹھہرا وہی جس پاس کہ پیسا ٹھہرا



George Puech Shore

دیئے ہیں پانچ جو جیتے تھے شرط دس تو نے | تو پانچ باقی رہے دل میں حسب حساب کیا
فلک کے ہاتھ سے ناچار ہو گیا اُدس | خراب خانہ ہوا اُس کا مجھے خراب کیا
یہ ایک نعرے میں گر جاتا اپک گردوں | جگر ہے میرا کہ کھینچ آہ کو طناب کیا
دل ایسا ہو کے پریشاں جو کچھ بکھرا ہے | کسی کی زلف نے شاید کہ پیچ و تاب کیا
اب اُسکی لہر میں ہر دم تو موج مارا کر | کہ جس نے تو رسا دریا تہ حباب کیا

رہی نہ مہر و وفا ذرّہ دہر میں توقیر
فلک نے روئے زمانہ کو انقلاب کیا

کبھی جو دیکھا ہے چشم پُر آب میں پانی | صدف میں دُر ہی نہ دُرِ خوشاب میں پانی
ہمیں تو ہوگئی جوں یوسف و زلیخا اب | غنیمت اُس سے ملاقات خواب میں پانی
میں بوسۂ عرق آلودہ رُخ کا ہوں تشنہ | پلاؤ مجھ کو پلا کر گلاب میں پانی
گھٹا اُٹھ آ کر دوئے ابر کی یاں تک | بھر آیا رشک سے چشم سحاب میں پانی
یہ چھیڑ آبلۂ دل کو پھوٹ جاوے گا | حباب پانی میں ہو اور حباب میں پانی
صفائی آپکے دنداں کی دیکھ اہلِ صفا | گہرے آب میں لی دُرِ ناب میں پانی
مریضِ چشم کو طوفاں کا ڈر ہے گریہ سے | گرے پلنگ سے دیکھے جو خواب میں پانی
جو پانی پانی ہوا جائے ہے یہ دل شاید | ملا کے لایا تھا ساقی شراب میں پانی

---

# لوئس پیرک لیزوا توقیر

کئی بار دیکھا تمہیں شیخ جی | درِ میکدے سے نکلتے ہوئے
وہ ملنے کو آتے ہیں توقیر سے | خراماں خراماں ٹہلتے ہوئے
حلقۂ زلف مجھے آنکھ دکھا کر بولا | جس میں جاؤں مَیں بھیدے سے بچائے دا

ہوا اُن کے مرنے کا وہ رنج و غم — کہ جس کی نہیں حد خدا ہے گواہ
مِلا خاں بہادر جب اُن کو خطاب — اُسی دن سے سب آج تھا خیر خواہ

ہوئی فکر تاریخ جب ذرّہ کو
تو بولا وہ ہاتف غمِ مرگ آہ

---

# انتخاب کلامِ توقیر

مطلعِ دیواں میں ہے رنگ ابروئے دلخواہ کا — جوں ہلالِ عیدِ قرباں مد ہے بسم اللہ کا
لن ترانی کا ہے رتبہ نعرۂ جانکاہ کا — کیا عجب لیتا عصا موسیٰ جو میری آہ کا
جس نے دیکھا تجھ کو آئینہ ہی چاہے دیکھ لے — صاف ہے وحدت میں کیا نقشہ دلِ آگاہ کا
تابعِ امرِ شرف ادنیٰ سے ہے اعلیٰ تلک — مرتبہ برحق تو ہے یاں پر گدا و شاہ کا
مت ہوس کعبے کی رکھ زاہد ذرا کر چشم وا — مرتبہ بُت خانۂ دل کو ہے بیت اللہ کا
صورتِ قبلہ نما رہ اُسکی جانب ایک سو — دل ترا مسکن ہے گر طالب ہے سجدہ گاہ کا
کیا سخن میں اضطرابِ دل کا مضموں خبط ہے — برق سے لڑتا ہے مصرع نالۂ جانکاہ کا
کیوں نہ دل سیپارہ ہو میرا بہر صورت صنم — ہے رُخِ پُر خط ترا صفحہ کلام اللہ کا
تابعِ اسلام ہوں بندہ ہوں اُسکی زلف کا — جوں خطِ قرآں ہے سبزہ عارضِ دلخواہ کا
جب اُٹھایا سر کو تب پانوؤں تلے روندے گئے — گلشنِ عالم میں ہے اپنا تو رتبہ کاہ کا
کر رہا دامِ گنہ سے مجھ کو اے عیسیٰ مسیح — تو ہی تو بخشندۂ برحق ہے خلق اللہ کا

بارِ غفلت دور کر توقیر بس ہو چل سُبک
قافلہ جاتا ہے کر لے تو بھی ساماں راہ کا

زمیں سے نور پہ آدم کو انتخاب کیا — یہ تو نے خاک کے ذرّے کو آفتاب کیا

یا خدا اس کو سدا پھولتا پھلتا رکھنا — دوسرا حسن کا یہ پھر تو نے دکھایا سہرا
دور ساغر کا چلے آج خوشی ہے ساقی — پیارے صاحب کا خدا نے یہ دکھایا سہرا
سننے والوں نے کی تعریف تری سلے ذرّہ — کہہ کے جب بزم میں سب کو یہ سنایا سہرا

## مبارک باد ہولی

نظر آتا ہے ہر جا ساماں خوشی کا — لبوں پر ہر اک کے ہے اب جام صہبا
معطر ہے خوشبو سے بادِ صبا بھی — خوشی سے چمن میں ہے غنچہ چٹکتا
یہ فصلِ بہاری کا فیضِ قدم ہے — ہوا فرطِ فرحت سے سرسبز صحرا
سا مثلِ ساغر ہے ہر گل چمن میں — نظر آتا ہر سرو ہے شکل مینا
مے ناب ٹپکے ہے انگور سے اب — میسر کہاں یہ شرابِ مصفا
ہوئی ہے جو ہولی کی اب آمد آمد — سا حال دیکھو جمائے ہر اک کا
یہ بزم طرب راجہ صاحب کی دیکھو — ہر اک طرح کا یاں ہے ساماں مہیا
سری ڈونگر سنگھ ایسے راجہ سخی ہیں — کہ دم بھر میں ادنیٰ کو کرتے ہیں اعلیٰ
شفق کی طرح چہرہ رنگیں بنا کر — گُلِ سرخ ہر شخص کو ہے بنایا
پری پیکر حسیں ہیں یہاں منتخب جو — تو ہے راجہ اندر کا گویا اکھاڑا
رہیں راجہ صاحب ہمیشہ یہ قائم — مہیا رہے یوں ہی ساماں خوشی کا
جو دشمن ہوں انکے وہ پامال ہو دیں — رہے سر پہ خادم کے دستِ مسیحا

## تاریخ وفات خان بہادر دیوان امین محمد صاحب دیوان ریاست بیکانیر

(۱۱ اکتوبر ۱۸۸۸ء)

امین محمد نے پائی وفات — ریاست کے دیوان تھے اور خیرخواہ

تشنگی اُن کی بجھا دے ساقیا　　شیخ جی پیاسے ہیں بس اک جام کے
باغباں خواہش کسے ہے باغ کی　　ہم تو عاشق ہیں اُسی گلفام کے
میکدے میں جھانکتے ہو شیخ جی　　آپ بھی طالب ہیں کیا اک جام کے

---

## سہرا شادی خانہ آبادی مسٹر جارج اسمتھ عرف پیارے صاحب
## مقام لکھنؤ ۱۸۷۳ء

پیارے صاحب کے بندھا سر سے جو پیارا سہرا　　پیارے سہرو محبت نے سنوارا سہرا
ٹوٹنے گانے لگے جب آرسی مصحف دیکھا　　جھوما اک جد میں آ آکے یہ پیارا سہرا
جب لکھا سورۂ اخلاص کو پیشانی پر　　کس محبت سے اُٹھایا تھا وہ پیارا سہرا
بیاہ کر کے چلے خوش ہو کے دلہن کو جس دم　　اپنے ہاتھوں ہی سے دولہا نے سنوارا سہرا

---

## سہرا شادی خانہ آبادی مسٹر جارج ہیش شور

شور صاحب کے بندھا دھوم سے سر پر سہرا　　ہو مبارک یہ اُنھیں آج منوّر سہرا
باندھتا یوں تو ہر اک نوشہ ہے سر پر سہرا　　پر عجب شان کا ہے آپ کے رُخ پہ سہرا
فوجِ انجم ترے گھر آئی براتی بن کر　　ہو فلک تخت رواں ماہِ منوّر سہرا
دمبدم کیوں نہ چلے دورِ شراب اے ساقی　　ساز و سامان عروسانہ ہے پُر زر سہرا
ذرّہ مجبور ہے یوں دُور ہے محفل سے تری　　ورنہ وہ شوق سے خود باندھتا آ کر سہرا

---

## سہرا شادی خانہ آبادی ثانی مسٹر جارج اسمتھ

سر پہ نوشہ کے جو سونے کا سجایا سہرا　　شعلۂ طور برابر نظر آیا سہرا
چاند سورج کو خدا نے ہے ملایا باہم　　سر پہ جب چرخ نے انجم کا سجایا سہرا

ایک مدت سے یونہیں عشق بُتاں میں داغؔ
ٹھوکریں کھاتا ہوں در در کی سنبھلنے کے لئے

---

کوکے کوئل ہے دلاتو ر پپیہا کرتا
مور بولیں ہیں عجب دیکھ گھٹا ساون کی
پانی جنگل میں بھرے اور ہوے کھیت ہرے
آج تو داغؔ کرد سیر ذرا ساون کی

---

تری چھل بل سے اے دلبر قیامت ہونے والی ہے
فدا ہوں جس پہ تیرے اداتیری نرالی ہے
ادھر مجھ پر عتاب اُن کا اُدھر اغیار کی دھمکی
عجب ہوں کشمکش میں میں مرا اللہ والی ہے
ہوئے خود آئینہ کو دیکھ عاشق اپنی صورت پر
ابھی تم سے مجھے اے جان رقابت ہونے والی ہے

---

ہے دعا موت کبھی آئے مجھے فرقت میں
تنگ آیا ہوں ترے روز کے غم کھانے سے
حشر میں ہوگا تجھے دینا حساب اے ساقی
گر کوئی بوند ٹپک جائے گی پیمانے سے
چٹکیاں لیتا ہے کیوں اے دل بے چین مرے
کیا مزہ ملتا ہے تجھ کو مرے تڑپانے سے

فرقت کی پھانس دل میں ہم اے یار لے چلے
دنیا سے لے چلے بھی تو یہ خار لے چلے
بُت سے نہ کچھ غرض ہے نہ اسلام سے ہمیں
راضی ہیں ہم اُسی میں جدھر یار لے چلے

خبر مجھ کو نہیں ہے دین و دنیا کی ارے زاہد
مجھے ساقی نے کچھ ایسی مئے وحدت پلائی ہے
ہم نہ اُٹھیں گے مثل نقش قدم     درِ دلدار پر جو آ بیٹھے

جلوہ خدا کا اس میں نظر آیا اے بتو
بیت الصنم کو چھوڑ کے کیا کعبہ جائیں گے

تمھیں انکار کیوں ہوتا ہے نقد جاں کے لینے میں
ہمارے پاس جو کچھ ہے وہ یہ سمجھو تمھارا ہے
چلیں اب عالم فانی سے ملکِ جاودانی کو
وہیں جائیں جہاں پر ہم سے لوگوں کا گذارا ہے

رُخ انور کو چھپاتے ہو عبث زیر نقاب ؛
چاند چھپنے کے لئے ہے نہ نکلنے کے لئے
شمعرو کچھ بھی شکایت نہیں تجھ سے اصلا ؛
ہم کو پیدا ہی خدا نے کیا جلنے کے لئے

زباں پہ شکوۂ بیداد لا نہیں سکتے۔
فراقِ یار کے صدمے اُٹھا نہیں سکتے

ہمارے دل میں اثر ہے نہ آہ میں تاثیر
فلک کو نالوں سے اپنے ہلا نہیں سکتے۔

فراق مُت ہو یہ تحریر ہے تقدیر میں
لکھا ہوا کسی صورت مٹا نہیں سکتے

اُٹھا چکے ہیں ہزاروں مصیبتیں بخُدا،
یہ دل وہی ہے کسی سے لگا نہیں سکتے

---

جس قدر برگشتگی تقدیر میں تھی بھر چکے
اب تو چل کر کوچۂ دلدار دیکھا چاہئے

دل میں یہ حسرت ہے ذرّہ پا کشنگی بیاس سے
وصل کب ہو کب یہ نکلے خار دیکھا چاہئے

---

تمیر و میر و سودا مصحفی و آتش و ناسخ
طریقے شاعری کے بس انہیں دو چار سے نکلے

وہ زاہد ہوں کہ گمراہی لے کی ہے رہبری میری
عبادت کے طریقے رشتۂ زنار سے نکلے

---

عجب قدرت ہے ذرّہ کیا سایا چشم مردم کو
اُجالے میں اندھیرا ہے اندھیرے میں اُجالا ہے

بھروسا ایک دم کا بھی نہیں اس دارِ فانی میں
عمارت لوگ کرتے ہیں عبث تعمیر پتھر کی

یہی حیرت سرا ہے تاثیر قلبی اس کو کہتے ہیں
بتوں کو دیکھ کر خود بن گئے تصویر پتھر کی

خدا کی شان ہے نسبت برہمن بت سے دیتے ہیں
کجا دلبر کجا یہ بے زباں تصویر پتھر کی

تری فرقت گوارا کر سکے کیونکر بھلا ذرّہ
کہاں سے لائے چھاتی عاشقِ دلگیر پتھر کی

---

تشِ غم نے جلایا ہے ہمارے دل کو
شعلے کیا کیا تری فرقت میں دہن سے نکلے

لشنِ دہر میں ہو تم کو مبارک پھرنا
صورتِ برگِ خزاں ہم تو چمن سے نکلے

اغِ عالم میں نہ برآئی کسی دم اُمید
حوصلے دل کے نہیں غنچہ دہن سے نکلے

---

یہ جارے شکر ہے پروردگار دنیا میں
تری جناب میں مجھ سے کوئی خطا نہ ہوئی

گذر جو بھول کے کعبے میں کل ہوا میرا
بتوں کے دھیان میں یادِ خدا ذرا نہ ہوئی

---

سخت حالی کی خبر اُن کو بری ہو جاتی
امتحاں آکے اگر وہ سرِ میداں کرتے

خود لتا رہ بن گیا ہے جاں کر ؟
دل کو کیا الفت ہوئی ہے تیر سے
تیغ زہر آلود سے کشتہ کیا۔
بعد مُردں کیا عوض اکسیر سے

کہتے ہیں لوگ دل کو مرے جانِ خدا
کیونکر پھر آہ عرش معلیٰ ہلا سکے
خورشید میں یہ تاب کہاں یہ چمک کہاں
کیا تاب ہے جو تار کو صورت دکھا سکے

محبت ہے مجھے اس دلربا کی
کہ جس پر ہے فدا خلقت خدا کی
قسم تم کو خدا کی سچ بتانا ؟
تو ہم نے تمھاری کیا خطا کی
خدا ساتھ ہے بت خانہ سمجھ کر ؟
بتوں سے ہم نے کعبے میں دعا کی
رہے عزت رہے حرمت رہے توقیر پتھر کی
کہ بیت اللہ خود دنیا میں ہے تعمیر پتھر کی

اُس کا کعبہ میں پتہ پایا نہ پایا دیر میں
جس بُتِ بے پیر کی فرقت میں ہم کافر بنے

دل لگا بیٹھے ہیں اب تو اک بُتِ بے مہر سے
جان و دل حاضر ہیں دونوں دیکھئے کس پر بنے

چہرۂ پُر نور سے اُس کے بنے شمس و قمر
اور افشاں چھُٹ کے ذرّہ چرخ کے اختر بنے

---

ہوا ہے اور نہ ہووے گا کبھی تیرا وہ شعلہ رو
فراقِ یار میں اے دل عبث دل کا جلانا ہے

اُسی اک شمع رو کا میں بھی پروانہ ہوں اے ذرّہ
کہ جس کی آتشِ غم میں جلا سارا زمانا ہے

تم نہ سمجھو اس کو گورستان ہرگز رہروؤ
روز جو آباد ہوتا ہے وہ یہ ویرانا ہے

---

کئے ہزاروں ہی عشاق کے جگر گھائل
نہیں وہ جاتا ہے اک میرا دل دُکھائے ہوئے

---

سدا اُس بُن کے فیاضی نہ ہی غیروں سے ہم نکلے
پلادے مجھ کو اے ساقی جو خم میں بیش و کم نکلے

کیا ہے عشق جاناں نے ہی مجھ ٹیڑھے کو یہ سیدھا
کہ جیسے جنتری میں تار کا آ کر کے خم نکلے

اک نظر آکے دکھا دو ہمیں صورت اپنی
جاں ہے اس تن لاغر میں مسیحا باقی
دے چکے جان تو ایماں کہاں کا زنہار
رہ گیا دل کے سوا پاس ترے کیا باقی

ایک دم بھی نہیں آرام ہمارے دل کو
کیا ہی بے لطفی سے ہوتی ہے بسر کیا کہئے
نا مسعود کہاں یاد بتاں میں زنہار
گذرے جاتے ہیں یوہیں شام و سحر کیا کہئے

مشتاق دید ہیں مری آنکھیں جمال کی
پردہ کو دور کیجئے جلوہ دکھائیے
کس کو بتوں کی ذات سے ہوتا ہے فائدہ
زنہار دل سے یاد خدا کو بھلائیے
ہمدم سوائے رنج نہیں کوئی ہجر میں
کیا کیجئے جو دل سے نہ فریاد کیجئے

نہیں باقی رہا اسا ٹھکانا کوئی دنیا میں
کہ جب سے اپنی نظروں سے ہمیں اس نے گرایا ہے
اے مسیحا جلد آکر لے ذرا اسکی خبر       نام لیتا ہے ترا بیمار اٹھتے بیٹھتے

کس برق وش کی آمدِ بزمِ نشاط ہے
ہے ماہ و خور کو خوف سے چکّر گھڑی گھڑی
ذرّہ وہ بات بات پہ روٹھے ہے آج کل
اُس یار کو مناؤں میں کیونکر گھڑی گھڑی

---

بتوں میں خاک پتھر کیا محبت ہے خدا جانے
جو ایسے آشنا ہوں کیوں اُنھیں نا آشنا جانے
خدائی میں کسی کو دخل ہوتا ہے معاذ اللہ
خدا سمجھے بتوں کو ہر برہمن کیوں خدا جانے
محبت میں سوا تکلیف کے راحت نہیں ذرّہ
خدا شاہد ہے جو ایذا ہے دل پر کوئی کیا جانے

---

کہیں گے سامنے جا کر خدا کے
بتوں نے مار ڈالا ہے جلا کے
یہ کس کی چال ہے اٹکھیلیوں کی
تصدق دل ہوا ہے نقشِ پا کے
ملے گا رزق بے منت نہ ذرّہ
مقدر میں ہیں چکّر آسیا کے

---

قافلہ والے ہمیں چھوڑ گئے جانے دو
رہبری کو تو یہ ہے نقشِ کفِ پا باقی

یوں تو ہیں لاکھ ترے چاہنے والے لیکن    مجھ سا عاشق نہ کوئی اور ہوا میرے بعد

---

حسن یوسف سے زیادہ ہے جمال یار بھی    اے دلا کیوں ہو نہ ماہ حسن کا بازار بند

---

گلرو تو پھولا کیوں ہے دو روزہ بہار پر    مت رکھ بھروسہ ہستیٔ ناپائدار پر

---

نہیں ہیں داغ چیچک کے رخ محبوب پرفن پر    ہوئے ہیں جمع پروانے آکر شمع روشن پر
یہی ہے سوچ کیونکر ہوگی طے راہ عدم ہم سے    گناہوں کا ہے دفتر بوجھ بھاری ہی گردن پر

---

رہے گی دل میں یہ حسرت ہی عمر بھر افسوس    کبھی ادھر نہ ہوئی مہر کی نظر افسوس
بہا چکا ہوں اشکوں کے بدلے آنکھوں سے    تپ فراق میں دیا ہوں بقدر افسوس
ابھی تو مجھ کو نہیں پائی جاتی کچھ امید    کرو گے بعد فنا میرا عمر بھر افسوس

---

جو کہ قسمت میں لکھا ہے وہی پیش آتی ہے    خط تقدیر سا ہے ترے رخسار کا خط
دل کے ٹکڑے ہوئے ملتے ہیں جدا چیر کرے    ہے یہ تیغ نگہ شوخ جفاکار کا خط

---

میا یوں نے دل کی ملایا یہاں تلک    ملنے ہمارے جانے لگے آسماں تلک
دیکھیں گے ظلم وہ کرے تجھ پر کہاں تلک    اے دل نہ آئے اب کوئی شکوہ زباں تلک
فرقت کی داستاں سنائی تو بولے وہ    للہ اب کہو گے یہ قصہ کہاں تلک

---

پلک جو ٹوٹ کے آنسو کے ساتھ نکلی    میا سوت ہوا گوہر جوش آب میں ڈال

گردش تو دیکھیئے مری تقدیر کی ذرا
پھرتا ہوں کوے یار میں دن بھر تمام رات
اللہ رے انتظار کہ سویا نہ ایک دم
تارے گنا کیا میں برابر تمام رات

---

اس طائرِ دل کو قفسِ تن میں ہے اُلجھن
اللہ دکھا دے کوئی گلزارِ محبت
ذرّہ میں فدا آب تو ہوا بُت کی ادا پر
پہنے نہ پھروں کیوں یہ میں زُنّارِ محبت

---

خانۂ دل سے اُنھیں میں نہ نکلنے دوں گا
تاک میں بیٹھے ہیں کیوں طالبِ دیدار عبث
صرف پہچان کو ہی تارِ رگِ جاں کافی
برہمن ڈالے ہوے کیوں ہی تو زُنّار عبث
میں نہ جاؤں گا تو وہ خواب میں آ جائیں گے
روکے بیٹھے ہیں مرا راستہ اغیار عبث

---

جلتا ہے مرا سینۂ سوزاں ہر آہ سے
فرقت نے ایک آگ لگا دی بدن کے بیچ

---

یاد کر اُس بحرِ خوبی کو میں رویا اس قدر
میری چشموں سے بھرا پانی ندی نالوں کے بیچ
دیکھ کر کاکل کو رُخ پر یار کے کہتے ہیں سب
یہ چمک رخسار کی یا من ہے دو کالوں کے بیچ

---

کنجِ قفس ہے مجھ کو رہائی نصیب ہو
یارب دکھا بہارِ گلستاں کسی طرح
ہو جائے کچھ تو اس دلِ بیتاب کو قرار
جلوہ دکھا دے لے مہِ تاباں کسی طرح

---

سات پردوں میں وہ بیٹھے ہیں رسائی ہے کہاں
کس کو ڈھونڈھے گی بھلا کوچۂ دلدار میں روح
چال کیا چال ہے جس چال کے دل صدقے ہے
جان آ جائے جو پامال ہو رفتار میں روح

---

باغ میں سیر کو جائے گا جو گلرو اپنا — سرنگوں سجدہ کو ہر سروِ گلستاں ہوگا

---

اُسی قاتل کا میں ہوں تیغ نگہ کا گھائل — جس کے کوچہ سے اک انبوہِ شہیداں نکلا

---

ہوا جو تنگ کبھی زندگی سے دنیٔں سے — فراقِ یار میں پتھر پہ سر کو دے پٹکا
کبھی یہ عذر کروں بیکسی سے اے ساقی — پلا دے کوئی جو لا کر شراب کا مٹکا

---

فرقتِ جاناں میں تم سے کیا کہوں جو غم ہوا — دودِ غم نکلا جو دل سے حلقۂ ماتم ہوا
اسقدر میں نے چھپایا عشق تیرا اے صنم — رازِ سے اس کے کوئی غیر یک محرم ہوا

---

صدمے اٹھا رہا ہوں سبِ ہجر یار کے — کھٹکا ہو دل میں کیا مرے روزِ حساب کا
ہو دیگی مغفرت مری محشر میں بالضرور — سجدہ ہوں دل سے عیسیٔ عالی جناب کا

---

دیکھا حسرتِ پامال مری بعدِ فنا — خاک ہو گی مری اور کوچۂ جاناں ہوگا

---

ہو نہیں سکتی رہائی عمر بھر اس دام سے — آپڑا گردن میں پھندا کاکلِ دلدار کا
تصدق کیا تجھ پہ جاں اور دل — جو تھا فرض ادا ادا ہو گیا
کاٹے پڑے زباں میں مے توبیوں کے ساتھ — بیتاب ہو رہا ہوں نہ دل کو ملا شراب

---

دام سے صیاد کے چھٹنا ہے مشکل عمر بھر — شور کر کے تو مقدر آزمائے عندلیب

---

مطلعِ دیواں میں ہی رنگ بروئے دلخواہ کا
چوں ہلالِ عیدِ قرباں ہر ہے بسم اللہ کا

آتشِ فرقت میں جلتا ہی بدن مثلِ تنور
تا فلک جائے نہ کیوں شعلہ ہماری آہ کا

ہیں فقط جھگڑے یہ سب دو دن کے دنیا میں دلا
ایک رتبہ حشر میں ہوگا گدا و شاہ کا

نور سے اُس طفل کے روشن ہوا سارا جہاں
طور کا شعلہ ہے جلوہ قامت کوتاہ کا

---

عمارت کیوں بنائی منعمو اس دہر فانی میں
بھروسہ زندگی کا ہی نہیں دنیا میں اک دم کا

ہماری یہ دعا ہر دم رہا کرتی ہے اے ذرّہ
ترے سر پر سدا سایہ رہے عیسٰے و مریم کا

دل میرا ہجرِ یار میں تن سے نکل گیا
جھونکا ہوائے جان کا تن سے نکل گیا

سمجھ کے ہیچ اس سرائے فانی کو قصد اپنا ہے اب عدم کا
کہ جھگڑے دنیا کے سیکڑوں ہیں بھروسہ کس کو ہی ایک دم کا

تو چہچہے اب تو کر لے بلبل نہ پھر یہ دورِ بہار ہوگا
خزاں جب آوے گی تو چمن میں نہ کوئی گل و رنہ خار ہوگا

نہ یہ ہوائیں نہ یہ گھٹائیں نہ دورِ ساغر ہوگا ساقی
تمہاری چالوں سے حشر کے دن کچھ اور لیل و نہار ہوگا

اگر میں جاؤں گا سوئے جنت کروں گا یہ دل لگی کا ساماں
کہ ایک پہلو میں ہوگی بوتل اور ایک پہلو میں یار ہوگا

کروں گا قرباں میں دین و ایماں ولے یہ سچ سچ تو کہدے جاناں
کہ انکے دینے میں جاں نثاروں میں پھر تو میرا شمار ہوگا

گنہ کی کشتی شکستہ ذرّہ بھنور میں جو کھا رہی ہے چکر
مسیح ہوگا شفیعِ محشر تو بیڑا اُس سے یہ پار ہوگا

رات دن مجھ کو جلاتا ہی تپِ فرقت میں
رحم کرتا نہیں کچھ ہائے ستمگر اپنا

سد مُردں یاد آیا حُسن روے سنگدل — ترکا تعویذ اپی سنگ مرمر ہو گیا
گرا بار عصیاں سے ہوں سر بسر میں — ضمیم معفرت کی دعا کیجیے گا
کوئی ہمراہ تک مانا ہیں لنذرے عزت — عدم کی راہ میں کیونکر ہو مجھ کو خطر پیدا
یہ ملا فرقت دلدار سے آٹھوں پہر یہ دل — ہماری آہ و سوزاں میں اگر ہوتا اثر پیدا

---

ہچکیاں اُس یار کی ٹھہریں ہمارے نام پر — جذب دل پیدا محبت کا اثر ہونے لگا

---

سجدے ہر بُت کو کیے آپ ساما مسعود — اس سے بڑھ کر کوئی اسحادِ بشر کیا ہوگا
منزلِ الفتِ دیدار میں گمراہی ہے — اک دم کے لیے سامانِ سفر کیا ہوگا

---

ہو بٹ جائے حب مری شیریں کلامی کو سُنا — ان بُتوں کو بات کرنے کا مزہ کیونکر ہوا

---

کہوں کیونکر میں تم سے حال اپنے جسم لاغر کا — اگر دیکھا کسی نے مجھ کو پایا بار بستر کا
ہیں عاصی ہم وہ مالک ہے بخشے گا گناہوں کو — ہمارے دل کو کچھ خطرا ہیں ہے روز محشر کا

---

لیا ہے یہ بیمار محبت کا سنبھالا — اب کے یہ سنبھالے میں سنبھل جائے تو اچھا
نالوں میں ہمارے بھی بڑا جذب کا اثر ہے — جادو یہ اگر یار پہ چل جائے تو اچھا

---

بیتاب ہے دل کیسے جگر یار کو ہو بیچے — اک نام بھی باقی ہیں نالوں میں اثر کا
تاثیر بتوں میں یہ محبت کی ہے عدل لے — بچتا ہی ہیں کشتہ کبھی تیری نظر کا

---

# انتخابِ کلامِ ذرّہ

وہ عندلیب ہوں کہ سدا مجھ کو غم رہا — باغِ جہاں میں نخلِ تمنا قلم رہا
وحشی وہ ہوں کہ حدِ ادب سے نہ بڑھ گیا — صحرا میں قیس کا میں قدم در قدم رہا
منظور اُن کو صاف ہیں وعدہ خلافیاں — اے انتظار کیوں مری آنکھوں میں دم رہا
اکثر مری غزل میں جو نکتے ہیں رمز ہیں — عاجز جبھی ثنا میں ہر اہلِ قلم رہا
عادت سجود کی جو بھی عہدِ شباب میں — پیری میں بھی سدا قدِ عاشق میں خم رہا

ذرّہ نئی غزل کہی یکتا کے فیض سے
گو وردِ مشقِ شعر و سخن مجھ کو کم رہا

ہم عاشقوں کو خاک نشینی پسند ہے — وہ شاہِ اوجِ حسن تجمّل سے مبتلا
اقرار شام سے ہے بڑھا روزِ حشر پر — کیوں دل ہوا ایسے اہلِ تغافل سے مبتلا

---

ہاتھوں میں ہمارے کششِ جوشِ جنوں ہے — رشتہ یہ نیا تارِ گریباں سے نکالا

پہلے تھا اہلِ وفا اب وہ جفا کار ہوا — یارا غیار ہوا
جس کو دلدار سمجھتے تھے دل آزار ہوا — کیا یہ اسرار ہوا
بسکہ یادِ دُرِ دنداں میں گہر بار ہوا — آبرو دار ہوا
جو گرا آنکھ سے آنسو دُرِ شہوار ہوا — ایک انبار ہوا
اے جنوں دے نہ مجھے دشت نوردی کی ہوا — خاک میں بٹ ملا
آہ ہلنا بھی جگہ سے مجھے دشوار ہوا — اسقدر زار ہوا

سوزِ فرقت سے اگر دل میں پھپھولا ہوتا — بخدا جل کے یہ رشکِ یدِ بیضا ہوتا
موت برباد نہ کرتی جو غبارِ دل کو — یہی صحرائے قیامت کا بگولا ہوتا

# انتخاب کلام کپتان توقیر (گوالیار)

## مرثیہ

اُمت کے لئے آپنے جاں اپنی گنوائی
اے حضرت عیسیٰ
کانٹوں کا رکھا تاج سر پر دل سے سانا
ٹھٹھوں میں اُڑایا
پوشاک بھی اک قرمزی رنگ کی پہنائی
اے حضرت عیسیٰ
پاس آپ کے جو بھی در حت کی تھی کمی
اچھے مرے بھی
دیجئے مجھے آکر تب عصیاں سے رہائی
اے حضرت عیسیٰ

---

دلا ہم پوچھتے ہیں حضرت عیسٰے کو کیا کہئے
طریقت میں بشر کہئے حقیقت میں خدا کہئے
روا ہے کشورِ کون و مکاں کا فرمانروا کہئے
مہِ چرخ کرم شاہنشہ ارض و سما کہئے
جبیں کو چاند کہئے رُخ کو خورشید ضیا کہئے
قدم کی خاک کو اکسیر کہئے کیمیا کہئے
سپے طفلاں فقط وہ اسمِ پاک تعویذ دعا کہئے
جوانوں کی سپر کہئے ضعیفوں کا عصا کہئے
یہ بیشک نام ہے بیمار جس سے پاتے ہیں صحت
دعا کہئے دوا کہئے دوا کیسی شفا کہئے

دل رہِ عشق میں جانا نہ سرِ شام کہیں
مار ڈالے گی تجھے زلفِ سیہ فام کہیں

روز و شب اپنی یہ اوقات بسر کرتا ہے
زلف و عارض ہی میں دل صبح کہیں شام کہیں

دل بخاراتِ جنوں سے تجھے ہذیان تو ہوا
پر تپِ عشق میں ہو جائے نہ سرسام کہیں

کہہ دیا ہے تجھے ہم نے کہ یہ ہے صید افگن
طائرِ دل ہمیں مت دیجیو الزام کہیں

مردماں چشم نمائی نہیں کرنا ہے ضرور
طفلِ اشک ہو وہیں مر تا کہ نہ بدنام کہیں

ہے خطر خام طمع خاکی یہ چوری چوری
شاخِ مژگاں سے نہ توڑیں ثمرِ خام کہیں

ایسی نزدیک ہے عارض سے وہ کاکل اُسکی
کیا نہیں تم نے سُنا روم کہیں شام کہیں

ناتواں دل جو چلا بیٹھتے اُٹھتے یہ اسیر
آہ کب پہونچے گا اس حال سے ناکام کہیں

بن رشکِ قمر کس کو خوش آوے شبِ مہتاب
ہر چند اگر چاند لگاوے شبِ مہتاب

خورشید نمط دیکھے جو عارض ترے تاباں
مہوش تجھے پھر مُنھ نہ لگاوے شبِ مہتاب

گل چاک کرے پیرہن اپنا یہ کتاں وار
تو چادرِ شبنم نہ بناوے شبِ مہتاب

وہ رشکِ گل آتا ہے چمن میں کوئی کہدو
جھاڑ دوے صبا فرش بچھاوے شبِ مہتاب

گلدستہ زرِ عقدِ ثریا کا بنایا
اب دیکھیے کیا گل نہ کھلاوے شبِ مہتاب

زخمی ہے اسیر آہ یہ دل زلف کا مارا
وہ سانپ کہیں مار نہ جاوے شبِ مہتاب

ہے سرِ مژگاں جو میرے اشکِ پُرنم کی گرہ
مردماں یوں خار پر ٹھہرے ہی شبنم کی گرہ

ہے برس گانٹھ آج دیکھیے چشم کے گھر مردماں
دے کھلا وہ میں مژہ کی اشک پُرنم کی گرہ

تم کو ہمچشمو خوشی ہے ہم نے طفل اشک کی
عمر میں ہے دیدہ و دانستہ اک کم کی گرہ

یہ دل صد چاک میرا ہاتھ سے شانہ کے کیا
کھول سکتا ہے اسیر اُس زلف پر خم کی گرہ

ہوئے ہیں طفل اشک چشم تر اندر خدا حافظ — رکھے ہیں آب پہ مژگاں کے خنجر پر خدا حافظ

نہ ٹوٹے طائر مژگاں کا شہپر خدا حافظ — نظر آتا ہے دام آسا خط مسطر خدا حافظ

حذر کیونکر نہ آوے مہ جبیں کے خال ابرو سے — کہ نکلا ہے دلا دنبالہ دار اختر خدا حافظ

نہیں ہے داغ دل یہ شعلہ رو ہوتا ہے چشمک زن — جو کھڑکے دامن مژگاں سے یہ اخگر خدا حافظ

نہیں ہے ایک تو خوش خوں سے خون رگ جاں میں — لگاتا ہے دلا تو آہ کا نشتر خدا حافظ

اسیر اس شعلہ رو کی چاہ میں سیماب ساں میرا
بہت جاتا ہے اب یہ دل مضطر خدا حافظ

آوے وہ شمع رو جو مرے شب مکاں تلک — پروانہ ساں نثار کروں اپنی جاں تلک

سرکش ہے وحشت اتنی کوئی کہہ دے کہ بھیجے — لاویں کشاں کشاں اسے اب کیاں تلک

مثل زبان خامہ قلم کیجئے زباں — لاؤں جو حرف شکوہ کبھی میں زباں تلک

ہم ہیں اسیر سلسلۂ پیر عشق کے
موقوف قیس کے نہیں کچھ خانداں تلک

ہمارے تحت دل ور اشک جوں ہیں شاخ گل کلیاں — ہماری شاخ مژگاں اتنے مارے پھولیاں پھلیاں

چمن میں نرگس شہلا کی آنکھیں دیکھ کر تجھ کو — گئیں کھل جو نہی تو نے اپنی آنکھیں شکنے ملیاں

کبھو نکلے میں آ کر چشم کے منھ کو عاشق سے — بچھائیں ٹوٹ کر شاخ مژہ سے اشک کی کلیاں

اسیر اب یہ مثال کیوں ہو یکدست دل میرا
کہ جس دل پر دلاور کے مژہ کی برچھیاں چلیاں

ہے سر بسر جو خط کو لکھے موبمو قلم — اوصاف زلف گو کہ ہوئے مشکبو قلم

جو سرنوشت میں ہیں مٹی کسی طرح — کرتی تھی آج لوح سے یہ گفتگو قلم

لکھے اسیر یہ خط گلزار سے نہ کیوں
اوصاف خط یار بصد آرزو قلم

مضمون باندھنے میں تو اب تک ہے، فرد اسیر — یعنی نصیر حضرت استاد کی طرح

کھولے چمن میں جا کے جو وہ گلعذار بند — کھل جائے چشم غنچہ اگر ہو ہزار بند

کس شکل سے ہے میری بھلا چشم زار بند — دیکھا بھی ہے کسی نے کہیں آبشار بند

تیغ ہلال سے نہ ڈرا مجھ کو اے سپہر — کر دے نہ کوئی سیف نے یاں اسکی دھار بند

باندھا ہے آج صید فگن تو نے کوئی صید — تر ہے جو خون صید میں تیرا شکار بند

سیل و نہار تیرے تصور میں سادہ رو — آئینہ ساں ہے وا یہ نہیں چشم زار بند

اے مرغ دل کرے نہ کہیں دام زلف میں — صیاد حسن آج تجھے تار تار بند

خانہ میں چشم کے نہیں لخت جگر اسیر — یہ طفل اشک کے ہیں کبوتر نگار بند

سنگدل کیوں نہ لکھیں ہم تجھے مرمر کاغذ — آہ کیا چھاتی پہ لے جائیگا دھر کر کاغذ

آب زر سے تجھے لکھتا بت زر گر کاغذ — کیا کروں میں کہ نہ زر ہے نہ میسر کاغذ

تجھ کو کس چشم پہ لکھے کوئی کاغذ بے دید — اور پھر جائے کوئی کاہے کو لے کر کاغذ

ٹکڑے قاصد کے کرے گھر میں بلا کر اپنے — اور پھکوا دے وہیں پھاڑ کے باہر کاغذ

یک قلم اس میں نہ کیوں طائر مضمون ہو اسیر — دام آسا ہے یہی رشتۂ مسطر کاغذ

چشم آئینۂ دل وا ہے ملا بار نظر — سادہ رو کیا تجھے لگ جائیگی کیا بار نظر

جب ہوا قاعدۂ عشق سے مجنوں واقف — صفحۂ دشت پہ آیا الف خار نظر

نذر دل کرتے ہم اس بت کو ولے کیا کیجئے — پھر نہ آیا کبھی ہم کو وہ دل آزار نظر

کچھ یہ طوفان نیا لائیگی شاید کہ اسیر — بے طرح آئے ہے یہ دیدۂ خونبار نظر

فیل مست چرخ کی اب ہے یہی تدبیر شرط — کہکشاں سے اسکو کرنی ہے دلا زنجیر شرط

غور سے دیکھا جو ہم نے کھینچنا شکل حباب — خاک ہے بحر جہاں میں نقش تعمیر شرط

بزم محروماں میں شب کو سرکشی کرتی تھی شمع — اس سبب کٹنا ہے اسکا سر تو گلگیر شرط

آہ سے تاثیر تو اب اٹھ گئی ہے اے اسیر — پر ہمیں کرنا پڑا ہے نالۂ شبگیر شرط

نکالی وضع سادی نالۂ تصویر کیا باعث　　کرے وہ لڑ جھگڑے ہے ہمیں تحریر کیا باعث
جنوں ہم سے ہوئی کم اس قدر تقصیر کیا باعث　　جو ہوتا ہے ہمارا تو گریباں گیر کیا باعث
لب دیوار بام آیا جو تو شب مہ جبیں اٹھ کر　　ہمارے نالے کی ہے تیکی تاثیر کیا باعث
نہ تھی اسکو ہوس ملنے کی اک گر تیری　　تو کیوں ہے بیخۂ مژگاں میں دل نخچیر کیا باعث

اسیر اس بحر الفت میں نہیں گر آشنا کوئی
تو کیوں موج رواں ہے صورت زنجیر کیا باعث

ہے یاد کس کو طالع بیدار کا علاج　　جانے ہے وہی نرگس بیمار کا علاج
حسرت اسے ذرا بھی نہیں ہے عصائے آہ　　اچھا کیا طبیب دل زار کا علاج
پر باندھ کر رکھا جو قفس میں کیا یہ خوب　　صیاد تو نے مرغ گرفتار کا علاج
پوچھی طبیب سے جو تپ عشق کی دوا　　کہنے لگا نہیں ہے اس آزار کا علاج

تھمتے نہیں ہیں قطرۂ اشک ایک پل اسیر
کس شکل سے ہو دیدۂ خونبار کا علاج

جانے تو دامن کشاں سوئے گلستاں گل　　ورنہ کریگا وہیں چاک گریباں گل
چاہیئے تعمیر کیا مرقد عشاق پر　　بس ہے نہ خیمہ سیاہ دود چراغاں گل
بزم میں بدوں کی رات جو ہی گئے تیغ جی　　جام تھا پیالہ تھا اور رشک گلستاں گل
داغ ہیں چیچک کا کہ ہم سے مکرتا ہے کیوں　　کھایا کسی پر یہ ہے تو نے مری جاں گل

اس گل جو بی نظر آنکھوں میں میرے اسیر
باغ ہے زنداں نمط، زخم نمایاں گل

اس وحشت سے رہے کیا ستم ایجاد کی طرح　　تیشے ہی میں کہے ہے پریزاد کی طرح
یہ آہ شکل تیشہ ترے پاس ہے بھلا　　دل کر تو سر دیکھے تو فرہاد کی طرح
تیر نگہ سے آہوئے دل کو کیا ہے صید　　لے دید تیری چشم نے صیاد کی طرح

فراق یار را اے چرخ پرکیں — بے قتلم ہمہ چنگیز کردی
چگویم با تو اے آہ شرربار — تنم را غیرت گل ریز کردی
من نمی گویم کہ مارا دادۂ دشنام ہا — گوہر خوش آب از درج دہاں انداختے
از خرام غمزہ و رفتار با ناز و ادا — زلزلہ در ہستیٔ کون و مکاں انداختے

---

عاشق بے سر و سامان تو اے مایۂ ناز — نیست آگاہ ز درد دل و سوز جگری
نگاہ ناز بر حاسد فگندی — حیا دشمن بکار من چہ کردی
شکستی شیشۂ صہبائے عیشم — بگو اے مے گسار من چہ کردی
چہ ہست حضرت عیسیٰ شفیعت اے فطرت — بدل چہ باک ز روز شمار می داری

---

# انتخاب کلام اسیر

شمع فانوس ہیں در پردہ جلے ہے دیکھو — شعلۂ آہ نکالے ہے جگر سے باہر

---

ہم اس آئینہ رو کے ہجر میں یوں زیست کرتے ہیں — کہ سکتے کی سی حالت ہے نہ جیتے ہیں نہ مرتے ہیں

---

جو دیکھے مہر درخشاں نگاہ تیرے ہاتھ — تو وہ ہی چوم لے اے رشک ماہ تیرے ہاتھ
کہے یہ کون ہی تجھ کو ہی چاہ تیرے ہاتھ — ہمارے ہاتھ ہے یہ اور نباہ تیرے ہاتھ
نہ کیوں ملوں کف افسوس رشک سے شانہ — رہے ہی یار کی زلف سیاہ تیرے ہاتھ
کہوں میں جا کے بھلا کس سے ہو گیا میرا — خراب خانۂ دل کجکلاہ تیرے ہاتھ
فقط نہ میں ہی اسیر آہ تیرے ہاتھوں ہوں — پھرے ہیں سیکڑوں یاں دادخواہ تیرے ہاتھ

بیا در محفل رندان بکش جام مے گلگوں — خور غم را بہا گر ہست ایام صیام تو
چو بیم از طوف بر دو دیدن روے ت رسا — گذشتم زاہدا از مسجد دار السلام تو
براہ عشق گرمش از ما خود را فنا سازی — بماند تا قیامت فطرتا مشہور نام تو
غیرت ماہ چو حسن ت سے پیر شدہ — دیدۂ مہر میں دیدۂ تصویر شدہ

---

لب ہا پُر از شکایتِ بیداد کردۂ — ہائے مگو کہ بارہ چہ ایجاد کردۂ

---

آشفتہ سان ز دور تو دل برفتاب شد — زان ساختے کہ رنگ جدائی زدودۂ
بربادرفت عمر تو فطرت بخواب خوش — بیدار شو کنون چہ بغفلت غنودۂ
اے آہ چون سپیہ گردد دلم کباب — تر تیر تو بیاید د کان تارۂ
فطرت لعس آن صنم غیرت شان — بر خود گریدہ مذہب دایان تارۂ

---

حیف است با وجود گہر ہائے چشم من — برئیں گوش ار در شہوار کردۂ
صد آفرین کہ کوچۂ دلدار فطرتا — رشک ارم ز دیدۂ خونبار کردۂ

---

نیست آگہ ز پریشانیٔ حالِ عاشق — مگر سوختہ و چشم گہر بار شدہ
گریۂ زاری و بیتابی و سوز سینہ — نالۂ و آہ و غم و رنج و دل زار شدہ

---

چون خیال تو فراموش شود از دلِ ما — جلوۂ یار گہ ہر لحظہ نظر می آئی
جام زرین بکف سینہ نہان در پہلو — چشم بد دور کہ سرمست دگر می آئی
نہ تنہا گرمیٔ بازار تو شد — ز جلوہ آتشم ہم تیز کردی

کارے چناں نشد کہ بکار آمدے مرا
عمرے شدہ دریغ بہ لہو ولعب تلف

زتو آباد شد ویرانۂ دل
مرو بیروں ازیں کاشانہ دل

من آں مستم کہ ساقیٔ ازل ریخت
مے عشق تو در پیمانۂ دل

بحمد اللہ کہ شد با کعبہ ہمسر
زتو اے لعبتم بتخانۂ دل

جز نام تو من وِردِ زباں نام ندارم
غیر از تو زخوبانِ جہاں کام ندارم

من مست مے حسنِ بتانیم کہ ساقی
ہیچ از تو تمنائے مے و جام ندارم

---

آوردہ ام ازاں گہر اشک پیش تو
در آب چوں بہ از دُرِ شہوار دیدہ ام

---

آں کشاورزم کہ دایم در زمین سنگلاخ
بہر کشتِ ہر سخنور تخم مضموں افگنم

---

## در صنعت منقلب

دلبرِ عیار من یار وفا دار من
یار وفا دار من دلبر عیار من

دیدۂ خونبارِ من کانِ بدخشاں شدہ
کانِ بدخشاں شدہ دیدۂ خونبارِ من

ساقیِ سرشارِ من جامِ صبوحی نداد
جامِ صبوحی نداد ساقیِ سرشار من

لعلِ شکر بارِ من چشمۂ آب بقا
چشمۂ آب بقا لعلِ شکر بار من

خنجرِ خونخوار من قتل جہاں میکند
قتل جہاں میکند خنجر خونخوار من

---

فزوں صد چند از آب حیات است
نگارِ من لبِ جاں پرورِ تو

دلبری جاں پروری عاشق نوازی خاطر
غمزۂ و ناز و ادا و عشوہ خانہ زاد تو

---

باغ جسکے رُخ گلگوں کے تصور سے ہی دل　　کیوں نہ صاحب کرے اُس رشک چمن کی تعریف

---

کھینچے ہی سوئے کوچۂ دلدار کی طرف　　بلبل کو جانا چاہیے گلزار کی طرف
تسبیح کی طرف ہوں نہ زنار کی طرف　　مذہب ہے عشق میرا میں ہوں یار کی طرف
صراف حسن ہوتے ہیں بازار کے حسین　　ڈھلتے ہیں آپ صاحب زر دار کی طرف
دل جس غریب کا نہ کیا اک نگاہ سے　　دیکھا کبھی نہ عاشق لاچار کی طرف
ہوگا کبھی تو اُسکا بھی ہاں قلب انقلاب　　دیکھوں ہوں میں بھی گنبد دوّار کی طرف
صاحب یہ اشک گوہر گوش قبول ہو
اللہ دیکھے چشم گہر بار کی طرف

کس طرح جائے سر سے مرے اب ہوائے عشق　　ملک عدم سے آیا ہوں باندھ کر ربائے عشق
پیدا کیا ہے عشق تو ناپید کر مجھے　　میرے کرم اٹھ نہیں سکتی جفائے عشق
ہاروت بھی اسیر ہے زہرہ کی چاہ میں　　آتی نہیں فرشتہ کو بھی کچھ دوائے عشق
جنگ جنوں کا عشق کروں گا میں ناصحا　　ہے عشق میرے واسطے اور میں برائے عشق
گذرے ہی جس کے دل پہ وہی جانتا ہے خوب　　انگشت ہے کیفیت ماجرائے عشق
رتبہ بہت بلند ہے حریص عشق کا
عاشق جو بوالہوس ہے نہیں ہو سزائے عشق
نہ فرماؤ صنم ہم تم رہیں گے اب جدا کب تک　　رہیگا درمیاں میں پردۂ ناز و حیا کب تک

---

کیا مال جان رہے جو مانگے ہے مجھ سے تو　　حاضر ترے لیے ہی مری جان جان تک
گو یہ وہ ہے یار پرستر طرہ ہے یہ　　اپنے ہی سے سمائے ہوئے جہان تک
چاہوں ہوں آپ تک بھی مجھے دیکھے نہ دوں　　ہے بدگمان دل مرا اے جان یہاں تک

آپس میں کس طرح سے کہیں ہو کے ایک دل　　اب مجھ سے تم کو یا تمھیں مجھ سے نہیں غرض
تیری خوشی کا بندہ ہوں اے حضرتِ کریم　　دوزخ سے یا بہشت سے رکھتا نہیں غرض

---

تل تک نہیں ہی غیر محل اُسکے چہرے پر　　اس مصحفِ شریف میں نقطہ نہیں غلط

---

کوئی نہ بحرِ محبت میں غرق مجھ سا ہو　　کسی پہ گذرے نہ یہ ماجرا خدا حافظ
خرام ناز پہ ہے عزم یار بسم اللہ　　قدم قدم پہ ہے سو صدا خدا حافظ

---

سوزِ پروانہ پہ کیا کیا دل جلا کر روئی ہے　　چاہیئے تجھ کو صلہ میں موتیوں کا ہار شمع
عشق کامل ہو تو ہو معشوق بھی عاشق صفت　　سوز میں ہی کار پروانہ سے مشکل کار شمع
عمر پیری میں فرو کر آتشِ شوقِ شباب　　صبح کو دستور ہے کرتے ہیں گل ہشیار شمع

---

عیش کی تکمیل کو لازم پڑا ہے جز و رنج　　تا نہ سوزِ دل ہو حاصل ہو نہ روشن روئے شمع
پرتوِ نورِ تجلّی شمع ہے صاحب تو بس　　شکل انگشتِ شہادت ہے یہ دودِ روئے شمع

---

کس سرگیں نگاہ کا دل پہ لگا ہے داغ　　مردم کی شکل خال سویدا بنا ہے داغ
قیدِ فرنگ، ہجرِ صنم، اضطرابِ دل　　کیا کیا فلک نے داغ پہ مجھ کو دیا ہے داغ
اس حسن عارضی پہ نہ کیجیئے بہت گھمنڈ　　خورشید و ماہ کو بھی فلک پہ لگا ہے داغ

---

ہر سرو تیرے ہجر میں مجھ کو ہے شکل آہ　　مانند اژدہا ہی ہر اک مجھ کو جوئے باغ

---

خود بخود ہم سے خفا یار ہوا کیا باعث
بے خطا در پئے آزار ہوا کیا باعث
لطفِ جاناں تو رہا کرتا تھا مجھ پر ہر دم
اب وہ دلدار دل آزار ہوا کیا باعث
صحبتِ عاقل و دانا میں ہمیشہ رہ کر
اے دل اب تو ہی نہ ہشیار ہوا کیا باعث

---

سمجھ کے شیفتہ مجھ پر کرے ہے کیا کیا ناز
طرح طرح کا بنا گر وہ خود پسند مزاج
بجا ہے ناز تمھیں مجھ کو ناز برداری
نہ کیجے مجھ سے رکاوٹ میں آکے بند مزاج
بلند نیّر اقبال جن کا ہے صاحب
خدا کے فضل سے وہ کیوں نہ ہوں بلند مزاج

---

فراق یار میں شبنم صفت رُلایا ہے
نصیب کا ہے کے ہوتا تجھے نہ ہنسنا صبح

---

زبسکہ عکس رُخ یار سے مُنوّر ہے
حریم دل کو نہیں اپنے حاجت مصباح

---

وفورِ قتل شہیداں سے اُسکے کوچہ میں
زمیں ہوئی صفت مشہدِ شہیداں سُرخ
دمک رہا ہے وہ تن شبنمی دوپٹے سے
کہ عکس گُل کا ہے شبنم میں یہ نمایاں سُرخ

---

پردہ چرخ سے ہی جھانک رہا عید کا چاند
ہے مگر تجھ پہ مری جان فدا عید کا چاند
برسوں میں ہم کو نظر آتے ہو گاہے ماہے
ماہرو تم کو تو کہنا ہے بجا عید کا چاند
کیا ترے ابروے پرخم سے ہو روکش مہ نو
مہرباں ناخنِ پا بھی ہے ترا عید کا چاند

---

جدا تجھی سے رہا میں تو مجھ کو اے جاناں
کہاں کا عیش کہاں کی خوشی کہاں کی عید

---

ہلال عید ہوا مژدہ بادہ پیر مغاں ۔۔۔ کہ میکشوں کے یہاں پھر ہوئی ہے جائے شراب
شراب پینے کو بھی طرف جائیے صاحب ۔۔۔ ہر اک شرابی تو ہوتا نہیں سرائے شراب

---

بہشت گنج حسرت دی ہے تمہیں کو گویا بلی ۔۔۔ رہتا ہے آٹھوں پہر وہ شوخ میرے پاس اب
تم میں سے ہے جور اور جفا صاحب ۔۔۔ یاں ہے تسلیم اور رضا صاحب
وہ زرد پوش میرے نہ آئے گا دام میں ۔۔۔ ناحق نہ تو ہتھیلی پہ سرسوں جما بسنت
سرسوں کے پھول بھیجے ہیں اُس نے مزار پر ۔۔۔ لائی ہے اب کی سال شگوفہ نیا بسنت

---

ایک یوسف ہوا واں قید یہاں خلق اسیر ۔۔۔ چاہ کنعاں کو ہے کیا چاہ ذقن سے نسبت
میرے خالق نے رکھا محمد کو زباں داں صاحب ۔۔۔ اور کے شعر کو کیا اپنے سخن سے نسبت

---

تیرا وہ منہ ہے حسن کی بلائیں لیا کرے ۔۔۔ مل کر ہتھیلیاں مہ انور تمام رات
کیوں چشم انتظار میں آنسو نہ ڈبڈبائیں ۔۔۔ اے رشک ماہ صورت اختر تمام رات
مصروف سیر ماہ ہو منزل میں اپنی تم ۔۔۔ اور ہالہ وار کاٹوں میں چکر تمام رات

---

ہوئی چمن میں جو زردی فزائے بہار بسنت ۔۔۔ کیا صبا نے جہاں کو وہیں نثار بسنت
جہاں میں عشرت و عیش و خوشی ہوئی ہر سو ۔۔۔ بہار عمر جو کہیئے تو ہے بہار بسنت
ہوا جہاں میں اُردی بہشت کا دورہ ۔۔۔ ہوئی ہے رشک بہار ارم بہار بسنت

---

تار گیسوئے دلآور ہوا زنار نظر ۔۔۔ یہ وہ رشتہ ہے کہ ہے جو رگ جاں سے لپٹ
ایک دن زیب گلو ہوئے یہ تری دستار ۔۔۔ محتسب مت تو بہت فرقۂ رنداں سے لپٹ

ازل میں حسن و محبت کو جبکہ ساز دیا  مجھے نیاز دیا اور تم کو ناز دیا
نیاز مند درِ بے نیاز ہوں صاحب  کہ جس کسی کو دیا اُس نے بے نیاز دیا
پوچھا جو مجھ سے یار نے تیرا صنم ہے کون  دل آ کے اُس کے روبرو آئینہ بن گیا

---

ہے ترقی مدارج دلبری میں یار کو  دل میں آ کر جاں ہوا اور جاں سے جاناں ہو گیا
گر تو اندر کے اکھاڑے کی پری ہے میری جاں  میں بھی اب تسخیر کو تیری سلیماں ہو گیا

---

خیر و شر میں بحث عبث ہے جب ہے عدل خدا کا ہاتھ  جیسا جو کچھ کیا کسی نے ویسا ہی وہ پاوے گا

---

کیا دل کو دیکھتا ہے ارے بیوفا ہمارے  تجھ سے نباہی ابتک ایسا ہے دل ہمارا
کیوں عارفانہ تجھ کو مجھ سے ہے یہ تجاہل  تو خوب جانتا ہے جیسا ہے دل ہمارا

---

دوری مسافت سے مجبور ہوے تو کیا  نزدیک رہو دل سے گو دور ہوے تو کیا
مطلب تو نہیں حاصل ہوتا ہے کسی کا کچھ  خوبی میں اگر یوں تم مشہور ہوے تو کیا
دل سے تو نہیں میرے پوشیدہ رہو گے تم  سو پردوں میں تم جاناں مستور ہوے تو کیا
باہم دلوں میں رابطۂ اتحاد ہے  قاصد کا کام ہے نہ یہاں کچھ برید کا

---

تمھیں واللہ دل نہ دینا تھا  جرم صاحب سے ہو گیا صاحب
ہے بسکہ نسبت لفظی شراب و بارش میں  تو فصل بارش ہی موزوں ہوئی برائے شراب
وہاں شرابِ طہور اور یہاں مئے انگور  ہی بادہ نوشوں کو دونوں جہاں میں جائے شراب
مہ صیام ہوا تھا یہ حکم قاضی دیں  کہ اس مہینے میں رندوں کے گھر نہ جلے شراب

مقدر میں جو کچھ تھا بس آیا اور آوے گا ــــ نہیں مٹتا ہے اے حرتعیں یہ تقدیر کا لکھا

ق

دل کسی سے لگا یُو نہ کبھی ــــ تھا نہ حرتمیں یہ کلام مرا
اس کا انجام آپ نے دیکھا ــــ لیجئے حضرت اب سلام مرا

غم سے برے کبھی نہ افاقہ ہوا مجھے ــــ دل تیرے دردِ عشق میں بیمار ہی رہا
موجود ہے خیال میں ہر دم تو رشکِ گل ــــ دل میرا تیری یاد میں گلزار ہی رہا
حرتعیں تجھ سے ملتا رہا جو کوئی عدو ــــ اللہ کے کرم سے وہ فی النار ہی رہا

ملنا چوری چھپے سے وہ بیشک ــــ گر کوئی اس طرح کا ڈھب ہوتا
ایک مجھ سے جدا نہ ہوتا وہ ــــ اور ستم دل پہ میرے سب ہوتا

خدا کرے نہ ہو مجھ سے وہ خود پسند جدا ــــ کسی کا ہووے کسی سے نہ دردمند جدا

---

عشق میں اور تو کیا خاک تھا حاصل ہوتا ــــ ایک بدنامی تھی قسمت میں سو بدنام رہا

---

سو گئے پاؤں مرے جبکہ ملایا اس نے ــــ بخت جاگا تو مجھے لغزشِ پا نے مارا

صبح وہ رُخ تھا نور تھا کیا تھا ــــ جلوۂ کوہِ طور تھا کیا تھا
جذبۂ دل نے دم میں کھینچ لیا ــــ مجھ سے وہ گو کہ دور تھا کیا تھا

الٰہی کیسا یہ بیل بگڑا ہی گردشِ چرخِ نیلگوں کا ــــ جو بخت اترا وں کس طرح اسیا ہی ملک انقلاب پایا

ق

عبث ہے نقش و نگار دنیا یہ مثل اطفال دل لگانا ــــ کہ جسکے ہر نقش کا العدم کو رنگِ تحریرِ آب پایا
شمارِ عمرِ رواں جو دیکھا تو ہمدم رنگِ کارواں ہے ــــ جو زندگانی پہ آنکھیں کھولیں تو مثل حباب پایا
دو چند ہوتی ہے عمرِ پیری میں حرص اسکی یہ تاسیع ہے ــــ نہیں جوانی میں جس نے صاحب کے لطفِ عمرِ شباب پایا

---

دیدۂ عاشق ہو چھپاں حسرت یا لوس میں ــــ گرم رفتاری سے تیری یہ نہیں تمثال پا

برنگِ بوے گلِ شگفتہ نہیں گرانی شعار اپنا — نسیم آسا کبھی نہ ڈالا کسی کے کاندھے پہ بار اپنا
نہیں ہے افسوس اس ستمگر کے دل پہ کچھ اختیار اپنا — کہ جس نے تاراج اک نگہ میں کیا ہے صبر و قرار اپنا
نگاہ کس گل کی مجھ سے بدلی جو پھر گئی ہے ہوا چمن کی — نہ غنچہ اپنا ہے آج کوئی نہ گل ہے اپنا نہ خار اپنا
ہوائے گلشن کسے بھلا ہے سرشک خوں سے چمن کھلا ہے — بہار لالہ دکھا رہا ہے یہاں دل داغدار اپنا
ہے جہل اپنا ضلالت اپنی نتیجہ اُسکا ملالت اپنی — ہے عقل اپنی کفالت اپنی شعور اپنا شعار اپنا
کہاں مفر اور کہاں ہے مامن نہ کیوں پریشان ہو جان اور تن — ہوا ہے وہ شخص اپنا دشمن جسے سمجھتے تھے یار اپنا
اگر وہ رہتا ہے ہم سے غافل لگائیں کیوں اس سے اپنا ہم دل — کرے وہ کیوں کار مرد عاقل کہ جس سے ہو کم وقار اپنا
وہ شوخ ہم سے اگر خفا ہے نہیں ہمیں اسکا کچھ گلہ ہے — شعار اسکا اگر جفا ہے وفا ہے صاحب شعار اپنا

اگرچہ دشمن ہے چرخ گرداں نہیں ہوں صاحب مگر ہراساں
کریگا مشکل کو میری آساں یقیں ہے پروردگار اپنا

فدا گو کہ تجھ پر میں ہر دم رہا — ترا لطف مجھ پر و لے کم رہا
نہیں چھوڑنے کا قدم آپ کے — مرے دم میں جبتک کہ یہ دم رہا
تبسم نہ کر اپنی ہستی پہ گل — جہاں میں جو آیا بہت کم رہا
جئے جب تلک یاس و اُمید کا — ق — خلش جان محزوں پہ ہر دم رہا
مرے پر خوشا کوے خوابیدگاں — نہ یہ غم رہا اور نہ وہ غم رہا
دل و جاں سے گو تیرا عاشق ہوں میں — ق — ترے دل میں شک مجھ سے ہر دم رہا

کری اپنے صاحب کی تو نے نہ قدر
ہمیشہ سے مجھ کو یہی غم رہا

خواب و خیال ہو گئے پیری میں سب مزے — اے عمر رفتہ یاد جوانی کی مت دلا

---

میں بھی سمجھوں ہوں تری دم بازیاں کے حیلہ جو — تو جو دل رکھنے کو میرے پاس دم بھر ہو گیا

نہ دل رہا نہ صبر رہا اور نہ دیں رہا — عشقِ بتاں میں کچھ بھی تو باقی نہیں رہا

---

دھو داغِ معصیت جو تجھے ہو اشکِ ندامت سے — پائے گو توفیقِ قبول اُس نے نہ اب بہتر گھر پایا

---

کشتش آہ سے کہنے لگا اللہ اللہ — قامتِ سروِ رواں جس نے ترا دیکھ لیا
نکہتِ گیسوئے دلدار نہ لائی مجھ تک — چلتی پھرتی ہو تجھے بادِ صبا دیکھ لیا
عبرت افزا ہے دو رنگئ زمانہ صاحب — آن کی آن میں کیا حال ہوا دیکھ لیا

---

میں بھی فرزندِ سپاہی ہوں نہیں ڈرنے کا — تیغِ ابرو نہ ہٹ اے بتِ رعنا چمکا
عشق میں اُس آفتابی حسن کے — رازِ پنہاں آفتابی ہو گیا
لگ گئی کس تیرہ باطن کی نظر — چاند سا منہ آفتابی ہو گیا
سنگدل پر کچھ نہ کی تاثیرِ آہ — گریہ اپنا نقشِ آبی ہو گیا
وہ دلربا جو آپ سے مائل ادھر ہوا — میرے ہی جذبِ دل کا یہ شاید اثر ہوا

---

طلسم ہو گیا گھونگھٹ کے منہ سے ہٹتے ہی — جو نصف ماہ تھا دم میں مہِ تمام ہوا

---

کیوں میکشوں کو الفت بارش سے ہو ساقی — بارش ہی صاف جس دم لطفِ شراب اُگلا

---

میرے دامن سے ہو کیونکر یہ تنِ زار جدا — میری جاں گل سے بھی ہوتا ہی کہیں خار جدا
تفرقہ ڈالا ہے کیا چرخِ جفا پیشہ نے — میں جدا یار سے ہوں مجھ سے دلِ زار جدا

---

# انتخاب دیوان صاحب

(بہار رچ فانتھم)

جب تغافل کو وہ کافر کام فرمانے لگا
دم بدم تن سے مرے جی سا نکل جانے لگا

مقدم جاناں کی سنکر واہ ری دل کی تپش
پائے بوسی کے لئے بر سے نکل جانے لگا

ہم جو کہتے تھے کہ صاحب وہ بڑا عیار ہے
آخرش دیکھا نہ کیا کیا ظلم دکھلانے لگا

نہیں آشفتہ رنگ اور بو کا
میں تو دیوانہ ہوں تیری خو کا

بسکہ ہے محو دید یار یہ دل
آئینہ بن گیا ہے زانو کا

ایک غمزے میں کر دیا بیہوش
سیکھا آنکھوں نے کار جادو کا

تیری کس کس ادا کا کشتہ ہوں
دلربائی کا ناز کا خو کا

ہے یہ درویش تشنۂ دیدار
کام درماں کا ہے نہ دارو کا

جب دوئی درمیاں سے دور ہوئی
مختصر قصہ ہے من و تو کا

دست بر دشوق سے پردا دوئی کا جب اٹھا
راز سربستہ سے سینہ صاف محرم ہو گیا

سر سے لے پانوں تلک اک نور کا بگا سا ہے
جسم تیرا میری جاں نور مجسم ہو گیا

اب اٹھاتا ہو نہیں اس پانوں پڑی لفت سے ہاتھ
تیری خود بینی سے اپنا ناک میں دم ہو گیا

چشم کیفی نے کر دیا مدہوش
نشہ تھا یا سرور تھا کیا تھا

تجھ کو یوسف سے دوں جو میں تشبیہ
وہ پری تھا کہ حور تھا کیا تھا

حسن تھا یار کا کہ اے صاحب
نور حق کا ظہور تھا کیا تھا

دمن کو جیت لے تیری تو کیا عجب اے نل
کہ ہم نے پہلی ہی بازی میں اس سے دل ہارا

ہوا ہو دل متحمل کسی کی چاہت کا
کیا ہی ہم نے بھی قائم کھو سو پارا

دل اسکی بھولی سی صورت کو دیکھکر مت بھول
اسی فریب سے لاکھوں کو اس نے ہے مارا

# فرانسیسی نسل کے شعراء

---

شعرا خاندان ماتوم :-

(۱) جارج ماتوم - جرتیں دصاحب
(۲) جان ماتوم - شایق
(۳) الفریڈ ماتوم - متوکی
(۴) جورف لایل ماتوم عرف ستے صاحب
(۵) لمنار رہاں عرف تہرادسع دستر
(۶) لمنارد اسیر دہلوی
(۷) ٹونس لیردا - توقیر
(۸) جوزف لیردا دزّہ
(۹) لوئس میرک لیردا - توقیر
(۱۰) جارج پیش بتور
(۱۱) ولیم جورف ردیٹ - وکیم
(۱۲) ولیم ردیٹ - وکیم
(۱۳) یوسف صاحب - عاشق بھوپال

الٰہی خیر ہو دیکھیں یہ ہم کو بھی نہ لے ڈوبے — اُٹھا ہی اسطرح طوفان اپنے دیدۂ تر سے

میں ہوں اے سیفؔ تیغِ ابروے دلدار کا کشتہ
مناسب ہے تجھے دیں غسل احباب آبِ خنجر سے

زاہد کی ہے یا شیخ کی معلوم نہیں ہے — ہاں رند لیئے پھرتے ہیں دستار کسی کی
ہر گام پہ فتنے ہیں کہ اُٹھتے ہیں برابر — اللہ قیامت ہے کہ رفتار کسی کی

---

بنکے وہ نیلم پری اک دن چڑھے تھے بام پر — جب سے رنگت آسماں کی آسمانی ہو گئی
موت جب شاہوں کے پاس آتی ہے کہتی ہے یہی — آئیے بس آپ کی اب حکمرانی ہو گئی
ہر حسیں پر مرتا پھرتا ہوں جواں ہونے کے بعد — بادلی کیا میرے پاس آکر جوانی ہو گئی

---

۱

بوسے کے بدلے حسن سے ہیں گالیاں ملیں — مشکور ہم جو ہیں تو اسی بد زباں کے ہیں

---

جس طرح کہ مہتاب کو خورشید سے ہے نور — خورشید کو بھی عارض جاناں سے ضیا ہے
گلشن میں عجب کیا جو سیا گل کوئی کھل جائے — بوئے گل رخسار اڑا لائی صبا ہے

---

اے شہ خوباں نگاہ لطف سے دیکھے جو تو — بادشاہ وقت سب تیرے گدا ہو جائیں گے
ہستی موہوم کا میری بھلا کیا ذکر ہے — ایک تو باقی رہے گا سب فنا ہو جائیں گے
نگاہ قیس سے لیلٰے کا ہے لطف — تمہیں دیکھے کوئی میری نظر سے
لگاتے کیوں نہیں ہو تم اسی کو — نہیں کچھ سیف کم پیچ کمر سے
دیوانۂ ازل ہوں تو کرتا ہے پند کیا — ناصح خبر نہیں ہے تجھے میرے حال سے
الٹی نقاب چہرے سے آ کر جو بام پر — آئی مجھے نظر ترے ابرو ہلال سے
رحمت کو اپنی دیکھ نہ میرے گناہ کو — یہ عذر دوست چاہے مری ذوالجلال سے
دشمن کریگا کیا جو رہا میں حق بیں
ڈرتا نہیں ہے سیف زمانہ زوال سے
سگ کوئے صنم کے سور کو بھی گر سنائیں بے — پڑی ہیں ہر استخواں تن سے ہڈیاں میری
نہ رکھا یار بھی باقی لباس جسم عریاں کا — اڑائیں خوب ہی جوش جنوں نے دھجیاں میری
وہ جو دیتے ہیں ہیں اے سیف خالق نے عطا کی ہے
طبیعت دیکھ کر ہیں دنگ سارے نکتہ داں میری
عیاں ہو گی ہماری بیگناہی تیرے محشر کے — گریں گے اشک جوں قاتل ترے چشم جو ہر سے
تو اس جود مانی کی ملی آخر سزا تم کو — کہو کیسے نکلوائے گئے اللہ کے گھر سے
کس کے دھوکے میں آ کر نماز پڑھ لیں ہم — ہٹا لو زلف سے گیسوں کو تم اپنے رخ کے اوپر سے

رواں ہے کشتیٔ عمر اپنی بحرِ ہستی میں ۔۔۔ یہ دیکھنا ہے کہ ٹھہرے کہاں کے بندر پر
بنا ہے آئینہ ہر نقش پا بوقت خرام ۔۔۔ وہ شاہِ حسن ہی فوق اُسکو ہے سکندر پر
کسی کے عشق میں ہوں ناتوان و زار ایسا ۔۔۔ نظر بھی میں نہیں آتا کسی کو بستر پر
خدا کی شان کہ اُس نے بھی دل کسی کو دیا ۔۔۔ خدا کی شان ستم اب ہوے ستمگر پر

---

دل لیکے پھر بھی مانگتی ہے بار بار دل ۔۔۔ اب دوسرا بتا ہے کہاں چشمِ یار دل
ان نگر خوں کے ہجر میں گُل کھائے اسقدر ۔۔۔ رشکِ چمن ہوا ہے مرا پُر بہار دل
آئے ہیں دیکھنے وہ دمِ نزع دیکھنا ۔۔۔ شکر خدا کہ میرا ہوا کامگار دل
اک دل کو بھی عزیز نہ رکھتا بتوں سے میں ۔۔۔ ملتے اگر خدا کی طرف سے ہزار دل
اے سیف یا دابروے جاناں کے فیض سے
شمشیر آبدار ہے یا ذوالفقار دل

کیونکر چھٹیں گے یار کی زلف دوتا سے ہم ۔۔۔ تنگ آگئے ہیں اب تو ہجوم بلا سے ہم
ان سنگدل بتوں پہ ذرا بھی اثر نہیں ۔۔۔ عرشِ بریں ہلاتے ہیں آہِ رسا سے ہم
ہنستے کبھی نہ باغِ جہاں میں بسانِ گل ۔۔۔ واقف جو ہوتے کچھ بھی یہاں کی ہوا سے ہم
دن رات ہجرِ یار میں رہتے ہیں بیقرار ۔۔۔ کچھ کم نہیں ہیں طائرِ قبلہ نما سے ہم
قاتل کے آب تیغ نے سیراب کر دیا
اے سیف اب نفور ہیں آبِ بقا سے ہم

ابتک اُڑا رہے جو دھوئیں آسماں کے ہیں ۔۔۔ نالوں کے دیکھیو ولولے کہاں کے ہیں
بے منت شراب جو رکھے مدام مست ۔۔۔ خدمت گزار ہم اُسی پیر مغاں کے ہیں
دل میرا چاک چاک ہے اُس مہ کے عشق میں ۔۔۔ انجم بھی جس کے سامنے ٹکڑے کتاں کے ہیں
یہ سب غلط زمیں پہ ہے افلاک کا گماں ۔۔۔ چھائے ہوئے دھوئیں مری آہ و فغاں کے ہیں

چمکائی برقِ تیغ رقیبوں پہ سیفؔ نے ان بزدلوں کو آئے گا بیک سحار آج

---

اب تو یہ تڑپ پھر جدا اے دلِ ناشاد بینائی میں گڑتے ہیں مرے آٹھ پہر آج
دکھلاؤ جو تم بام پہ آکر رُخِ روشن دنیا کی نگاہوں سے گریں شمس و قمر آج
صحرا میں نہ ٹھہرا نہ ترے کوچے میں ٹھہرا بھٹکا ہوا دل میرا یہ جاتا ہے کدھر آج

---

اپنے جامہ سے تو ہو عاشقِ مضطر باہر آپ عزت کے نکالیں نہ کبھی سر باہر
وحشتِ دل نے ٹھہرنے نہ دیا ایک جگہ تا سحر شام سے پھرتا رہا اندر باہر
میں وہ سرگشتۂ صحرا ہوں پسِ مرگ خاک اُڑا کی مری مرقد سے نکل کر باہر
کب کوئی رہ کے وطن میں ہوا اپنے ممتاز قدر کیا جب کہ صدف سے ہو گہر باہر
ہے ہر اک شعر ترا کانِ لطافت اے سیفؔ
اُس کے جامہ سے نہ کیونکر ہو تصور باہر

کیا ہے قتل کس بیدردیوں سے تو نے اے قاتل پڑے گا ہاتھ میرا روزِ محشر تیرے داماں پر
الٰہی خیر ہو اس کے دیکھیے کس کس کو ڈستے ہیں یہ کالے کھیلتے رہتے ہیں ہر دم دوشِ جاناں پر
بہائیں ندیاں زخموں کی جس دم تیغِ قاتل نے خوشی سے تنگ جامے ہو گئے جسمِ شہیداں پر
بہار آئی تو کپڑے پھاڑنے کا شغل پھر سوجھا کبھی ہے ہاتھ دامن پر کبھی چاکِ گریباں پر
ہمیں اس معرکے میں دیکھ لینا سرخرو ہوں گے
کریں گے سیفؔ قصد ایک دن ملکِ صفاہاں پر

جاں دی ہجر میں کس شوق سے شیدا ہو کر اب تو اعجاز کو دکھلاؤ مسیحا ہو کر
تنِ عریاں بھی عجب حق نے عطا فرمایا جسم سے کس کے یہ اترا کبھی میلا ہو کر
سیفؔ وہ تیر زباں ہے کہ جہاں میں اُس کا سامنا کر نہیں سکتا کوئی گویا ہو کر

# انتخاب کلام جان ڈکاسٹہ سیف کاسگنج

ہوا شیدا ہوں جب سے مصحفِ رخسار جاناں کا — کیا کرتا ہوں میں دن رات اب تو ورد قرآں کا
تڑپتی رات دن ہی برق جو ابرِ ندامت میں — اثر کچھ پڑ گیا ہے اس پہ میری آہ سوزاں کا
کیا ہو قتل تو نے ایسی بیرحمی سے اے قاتل — چھُٹے گا حشر میں بھی یہ نہ دھبّا تیرے داماں کا

میں ہوں وہ سیف آئے سامنے کس کا یہ زہرہ ہے
پتہ ملتا نہیں ہے اب کہیں سام و نریماں کا

کہیں کا میں نہ رہا جب سے تو شباب آیا — خراب کرنے مجھے خانماں خراب آیا
گیا وہ پردہ نشیں سیر کو جو دریا پر — تو خیمہ سینے کو اُس کا ہر اک حباب آیا
جب آیا منہ کو کلیجہ جلا بھُنا میرا — زباں نے چکھ کے کہا واہ کیا کباب آیا
سمندِ ناز پہ وہ شوخ جب سوار ہوا — ہلال عید نکلکر پئے رکاب آیا
قیامت اور قیامت میں ہو گئی برپا — وہ شوخ عرصۂ محشر میں بے نقاب آیا
خجل سا ہو کے لگا ماہ اُس سے کترانے — سنور کے سامنے جب میرا آفتاب آیا

خوشی سے سیف جھکائے ہی سر کو مقتل میں
سمجھ کے یہ کہ دعا کا مری جواب آیا

تاریک ہے جہاں مری آنکھوں کے سامنے — اے دل خیالِ زلف کی تاثیر دیکھنا
کیا سجدہ گاہ خلق خدا نے بنائے بُت — ان پتھّروں کی کتنی ہے توقیر دیکھنا
رکھا سر اُنکے پاؤں پہ در پر جبیں گھسی — پھُوٹی کہاں کہاں مری تقدیر دیکھنا

---

زلفوں کے پیچ و تاب میں آیا قرار آج — اس جال میں پھنسا کوئی تازہ شکار آج
اللہ رے سوز آتش سینہ کہ وقت فصد — خوں کی جگہ نکلتے ہیں دل سے شرار آج

ہے نزاکت یہ کمر میں کہ کروں کیا تشریح — ہو دوتا گر پڑے اُس پر کہیں بارِ دامن
کمر دل کے اُپر رشتۂ زنار کی طرح — باندھوں اُس بُت کا ملے گر کوئی تارِ دامن

کیوں نہ ڈپٹی کا ستا ہوں مانی و بہزاد حیران
اُس نگاریں کا اگر دیکھیں نگارِ دامن

حال شیشے سے جو واقف کبھی سارا ہوتا — سنگدل پر صنم تب یہ ہمارا ہوتا
جسقدر رحم دل زار نہ ہی مژگاں سے — اسقدر زیست نہ ہوتا کبھی آرا ہوتا
رنج و غم ہجر و محن ہم نہیں سہتے یارو — عصمتِ نوح اگر یار ہمارا ہوتا
دام کاکل میں گرفتار نہ ہوتا جو یہ دل — کنج الفت میں کنتک کا سدھارا ہوتا
موج زن زورق دل پار نہ ہوتا دایم — بحرِ الفت کا کہیں آہ کنارا ہوتا
مانگتے تجھ سے دوا ہم نہ کبھی لے پیارے — مرضِ ہجر کا جو وصل جو چارا ہوتا
قصۂ غم تو فلک اُسکو سُناتے جا کر — کوچۂ یار تک اپنا جو گذارا ہوتا
دجلۂ قہر میں ہم غرق بھلا ہوتے کیوں — ساحلِ مہر کا گر ہم کو سہارا ہوتا
پھر بھی ہم کھیلتے تم سے یہ قمارِ الفت — نقدِ دل پہلے ہی ہم سے جو نہ ہارا ہوتا
مرغِ دل اپنا تو پرواز ہوا پر کرتا — پھندا الفت کا مگر پر جو نہ مارا ہوتا
گریۂ و آہ و فغاں کیوں بھلا کرتا تو دلا — دشمنِ جاں اگر اپنا نہ پیارا ہوتا
کلبۂ تار میں مایوس تو بھلا ہوتے کیوں — بخت تیرہ کا جو روشن یہ ستارا ہوتا

دل پراگندہ غمِ ہجر ہوتا نہ کبھی
پر میں ڈپٹی کا سدا کے گردہ دل آرا ہوتا

---

سدا ہے آنکھ سے عاشق کے اشک یاں جاری | ترا کہ ہرچہ مراد است در جہاں داری
تجھے بناؤ سے زلفوں کے ہے کہاں فرصت | چہ غم ز حال پریشان عاشقاں داری
پلا شراب اب اُس نازنیں کو اے ساقی | علی الخصوص در آں دم کہ سرگراں داری
ہم اپنے ملت و مذہب کو تجھ پہ چھوڑ دیا | مکن ہر آنچہ توانی کہ جائے آں داری
ہزاروں تیر کی صف تیری ایک مژگاں ہے | بقصد جان من خستہ در کماں داری
ستم ہمیشہ اُٹھاتے رہو حسینوں کا | کہ سہل باشد اگر یار مہرباں داری
جو اُن سے مانگئے بوسہ تو ہنس کے کہتے ہیں | برو کہ ہرچہ مراد است در جہاں داری

ملا ہے پھول یہ حافظ کے باغ سے جو زفن
چہ غم ز نالۂ و فریاد باغباں داری

## ڈکاسٹہ (کلکتہ)

کل ہم تمھارے کوچے میں آئے چلے گئے | ہے ہے ہزار اشک بہائے چلے گئے
کیوں دل سے شاد ہو وینگے ہم دوستو سُنو | وے جاتے جاتے ہمکو بُلائے چلے گئے
کچھ رنج و غم کا حال نہ پوچھو کہ کیا ہوا | الفت کو ہم تو یارو نبھائے چلے گئے
وہ باغبانِ حُسن جو آئے تو کل ادھر | تخمِ وداد دل میں جمائے چلے گئے
ٹک طرف میرے دیکھ کے جھٹ چتونوں کو پھیر | وہ آپ ہنس کے ہمکو رُلائے چلے گئے
ہم ہی فقط ہیں دل جو گنواتے ہیں ورنہ سب | آکر جہاں میں کچھ تو کمائے چلے گئے

سیل اُس پری کی بزم میں سب مل کے برملا
تیری غزل ڈکاسٹہ گائے چلے گئے

ہو رسائی مجھے گر تا بہ کنارِ دامن | صفحۂ دل پہ کروں ثبت بہارِ دامن
جس طرح صید ہو فتراک میں صیاد کے بند | مُرغِ دل اپنا ہے اسطرح شکارِ دامن

مخمس بر غزل سید محمد اکبر شاگرد مولانا وحید

پُرغبار اُس کا رہا ہے مری جانب سے جو دل | خود بھی پچھتاتا ہوں کیوں اُس پہ ہوا میں مائل
اُس پہ مرتا ہوں جو ہے حال سے اپنے غافل | زندگی سے جو ہوئی گرد کدورت حاصل
مل گئے خاک میں ہم خاک سے پیدا ہو کر

کیا کہوں حسن میں کامل ہے جو وہ غیرت ماہ | پرتو حسن ہی عاشق کیلئے مشعل راہ
جمع واں رہتے ہیں عشاق سبھی شام و پگاہ | جان لیتی ہے اگر تیر قضا اُسکی نگاہ
زندہ کرتے ہیں لب یار مسیحا ہو کر

مسدس

کبھی گلزار میں جاتا ہوں کہ بہلے مرا دل | کبھی کوچے میں ترے پھرتا ہوں میں آکے غافل
یہی کرتا ہوں دعا ہووے تمنا حاصل | وصل ممکن ہی نہیں ہے جو رہے تو غافل
پھینک دو نگاہیں اُسے چیر کے پہلو اپنا
تجھ پہ قابو نہیں دل پر تو ہے قابو اپنا

---

ترے فراق میں جو ہر طرف ہوا ہے آوارہ | صبا بلطف بگو آں غزال رعنا را
تڑپ کے رات گذاری کٹا ہے دن سارا | کہ سر بکوہ و بیاباں تو دادۂ ما را
پسند آئے ہیں اے گل تجھے مرے نالے | کہ پرسشی نہ کنی عندلیب شیدا را
مجھے اسیر کیا زلف و خال دکھلا کر | بدام و دانہ نگیرند مرغ دانا را
پلے شراب جو ساقی بہار میں اب کی | بیاد آر محبان بادہ پیما را
نہیں ہے خاک نشینوں پہ لطف و رحم اصلا | سہی قدان سیہ چشم ماہ سیما را
ہے اُسکے لعل سے جو ہر طرف کو وجد آئے حافظ
سماع زہرہ برقص آورد مسیحا را

بھولا یکتائی کو ہے وہ اپنی — آئینہ کو دکھا دیا کس نے
عشق کی تپ چڑھی نہیں مجھ پر — جسم میرا جلا دیا کس نے
تو تو بیزار مجھ سے تھا ساقی — منھ سے ساغر لگا دیا کس نے
دھیان اپنا فلک پہ رہتا تھا — خاک میں اب ملا دیا کس نے
گاہ شیریں کام رہتا ہوں گہے ہیں تلخ کام — کیا مزہ دیتی ہے دل کو آشنائی آپ کی

---

رحم آیا نہ سب رحم کو نالے پہ ہمارے — اک آہ تھی جو سینے سے سو بار نکالی

---

مجھے منظور تھا منصور کے مانند مرجانا — کہو تو سرکشی ہم دار سے کرتے تو کیا کرتے

---

تری تیغ نگہ کو دیکھکر بے موت مرتا ہوں — نگاہ یار جادو ہے کہ بوندی کی کٹاری ہے
نہ تو جسم میں زور نہ ہاتھ میں زر نہ ادھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے
تو ہی کہہ فلک کہ میں جاؤں کدھر نہ ادھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے
تری شکل و شمائل کو کہاں یوسف پہونچتا ہے — کہ ہے تو اک طرف اور اک طرف ساری خدائی ہے

## متفرقات

کھلی خواب عدم سے آنکھ تو سارا جہاں دیکھا — یہ دنیا کے مکیں ہیں جسکو دیکھا لامکاں دیکھا

---

چہرے سے نقاب آج اُٹھایا نہیں جاتا — مشتاق کو رخسار دکھایا نہیں جاتا

## قطعہ

ان دنوں غیر پہ جو لطف و کرم دیکھتے ہیں — ہے جو شیدائی تمہارا اُسے کم دیکھتے ہیں
ہم سے رہتا ہی بگاڑ اور رقیبوں سے ملاپ — یہ تو دشمن بھی نہ دیکھے گا جو ہم دیکھتے ہیں

ہمیشہ مثل تو سنگلوں سیادہ رنگ لاتے ہیں
یہ رنگیں ہے اُنکی رور اک جوڑا بدلتے ہیں

مر جائیے فراق میں پر دل نہ دیجئے
دل دیکے ہیں صدمے بہت سے اُٹھائے ہیں

سب رقت میں تیری ہچکیاں لیتا ہوں اے یار
ہوا معلوم مجھکو آجکل تم یاد کرتے ہو

جو قدر عشق کی دریافت تجھکو ہو دلے جو رت
تو کر خدمت فقیروں کی جہاں میں ڈھونڈھ کامل کو

پھنسا ہے دل فرسودہ کا بھی دیکھو حُسن آدم پر
مرے خالق نے بخشا ہے یہ رتبہ صرف انساں کو

جا ہا تھو میں تیر دیکھکر دل سے صدا نکلی
شوق سے بچہ مرجاں ملائے جسکا جی چاہے
کسی کی آتش ہجراں میں سینہ میرا جلتا ہے
اب اس جلتے ہوئے دلکو بجھائے جسکا جی چاہے

جو جو ستم کرے گا وہ سب ہم اُٹھائیں گے
ہرگز زباں پہ جور کا شکوہ نہ لائیں گے
ناحق کی مت کیا کرو جو رت توں سے چھیڑ
تم ایک بھی کہوگے تو وہ دس سُنائیں گے

ملاسے کور ہو لے مہرباناں تیرے کہنے سے
جمال یار سے کب عاشقوں کو آنکھ پیاری ہے

آنکھوں نے اُسکی دن کو دکھایا مجھے طلسم
مل لائی رات کا کل پیچاں تمام رات

ہجر میں یار کے مدّ اڑیاں گرڈ دن کتنک
نہ تو میں مرتا ہوں نے میری قضا آتی

بے برگی جو زرف کا خیال اسکو جو آیا　　بیڑا ابھی مرے ہاتھ سے کھایا نہیں ہرگز

---

ہے سامنا تو جان کا جو زرف خدا بچائے　　اسکی ہے اپنی آس کے جو خونخوار سے غرض

---

شبنم کی نیستی کے لئے مہر چاہیے　　ہستی ابر کیلئے ہر دم دھواں ہی شرط

---

فرقت میں رات دن تری گھل گھل کے اے صنم　　لاغر کوئی دنوں میں میں ہوتا ہوں مثل شمع
روشن ہی دل پہ میرے ترے عشق کا چراغ　　جل بجھ کے اپنی جان کو کھوتا ہوں مثل شمع
چار آنکھیں جس نے کیں وہ مر گیا　　کیا تری تیغ نگہ ہے بے غلاف
آتی ہے بوئے شوق مری پوستین سے　　دامن میں آستین میں ہر تار میں ہی شوق

---

ایسی کھنچی ہے ابرو کہ کٹ جاتی ہے نظر　　نظارہ گر پہونچ گیا ابروئے یار تک

---

ہر اک طرف کو شفق سرخ سرخ پھولی ہے　　کہو تو تختۂ لالہ ہے یا چمن میں آگ

---

جو داغ ہی سینے میں وہ جلتا ہے شب و روز　　اور گھاؤ کے مانند تپکتا ہے مرا دل
جور و ستم عاشق پہ کیا کرتے ہیں معشوق　　مجبور ہے کچھ کہہ نہیں سکتا ہے مرا دل

---

بجز درد و غم کے مجھ کو نہ راحت کبھو ملی　　دنیا ہمارے واسطے عشرت سرا نہیں
دن رات جستجو میں ہے جو زرف خراب حال　　پر اس ہمارے اوج کا ملتا پتا نہیں

---

بھول جاتا تو قسم اسی یہ یکتائی کو | میں سے آئینہ اگر تجھ کو دکھایا ہوتا
جب ہوا جوش جنوں صحرا کا دھیان آیا مجھے | گرتے گرتے چار دیوار پر سنبھل کر رہ گیا
اک دن راہی تو سے لے ظالم نہ دیکھا اس طرف | انتظاری میں تری میں ہاتھ مل کر رہ گیا
کیا پریشانی ہوئی کاکل کو دیکھا خواب میں | جوش سے اسکے ہمارا دل دہل کر رہ گیا
سوزش ہجراں سے لے جو رسے دل نالاں سرا | موم کا شاید فتیلہ تھا کہ گل کر رہ گیا

---

آرزو دل کی یہی ہے دلربا آجائے اب | کون ساری عمر اسکے ہجر کا غم کھائے اب
پانی برس رہا تھا کہ بجلی چمک پڑی | میں زار زار رونے لگا مسکرائے آپ

---

شفق پھولی ہتھیلی پر تمہاری | حنا تو نے لگائی آج کی رات
سکتہ تھا مجھ کو شیش محل میں جو آیا یار | آئینہ بھی تھا ششدر و حیراں تمام رات

---

شکوہ نہ فلک کا نہ گلہ یار سے کچھ ہے | ہوتا ہے جو کچھ ہوتا ہے تقدیر کے باعث

---

تمہارے عشق کے سودے میں سر بصحرا ہوں | ہمارے دوست گلہ کرتے ہیں محفل میں آج

---

کبھی دکھاتے ہو منہ اور کبھی چھپاتے ہو | سہے گا کون تمہارا یہ ظلم اور بیداد

---

شعاع مہر تری آسماں کا ہوا ہے | غلغل صبح میں ہے اور بام پر تعویذ

---

چاند سا دل میں چھپا ہے اور چمکتی برق ہے | رنگ بوقلموں کا اپنے ساتھ لائی ہے بہار

کیا ہوا وہ مال و سامانِ کشیر    لاشس پر عبرت یہ کہتی ہے امیر
آئے تھے دنیا میں اس دن کے لیے

رُباعی

سوچ تو نفیس یاں اقامت کبتک    اس کہنہ سرا میں استراحت کبتک
آخر ہوئی رات اور سفر ہے درپیش    اُٹھو جاگو یہ خواب غفلت کبتک
نفیس طینت بد کی محال ہے اصلاح    یہ وہ مرض ہے کہ جس کی دوا نہیں معلوم

نوٹ:۔ مشرف بہ اسلام ہونے کے بعد ان کا نام محمد سلیمان خاں اور عرفیت جس نام سے پکارے جاتے اچھے میاں صاحب۔

# انتخاب کلام جوزف میول جوزف پٹنہ

رقم میں نے کیا ہی وصف کس کے روئے تاباں کا    بنا ہے آفتاب حشر مطلع میرے دیواں کا

---

اُسکو ہمائے اوج سعادت کہیں گے ہم    جو تیرے دام زلف میں پھنسکر نکل گیا
رخسار رشک مہر تہ زلف مشک فام    اک چاند تھا کہ ابر میں آکر نکل گیا

---

بظاہر عشق ہے اُس سرو قد کا اور اکڑتا ہوں    تو کر لے جذبۂ باطن تسلیم خم میرا

---

اے بیوفا بھلا تجھے دل دیکے کیا کیا    فرقت میں تیری خون دل اپنا پیا کیا
دن رات میں نے دل سے کیا عجز و انکسار    بدلے میں اُسکے گالیاں تجھ سے سُنا کیا
آب و طعام ہجر میں جوزف کہاں نصیب    غم کھایا اور خون جگر کو پیا کیا

---

ہندوستاں میں دھوم ہماری زباں کی ہے

دیگر۔ مخمس بر غزل امیر مینائی

دے وہ جسے دنیا ہو جو جن کے لئے　　تو نے رکھ چھوڑی ہے کس دن کے لئے
ابر لایا ہے کیا کس کے لئے　　تحفے اور ایسے کس کے لئے
ساقیا ہلکی سی لا ان کے لئے

حسن کے گلشن میں آئی ہے بہار　　گل رخ رنگیں پہ ہوتے ہیں نثار
دل اڑا لیتا ہے جوبن کا ابھار　　ہے جوانی خود جوانی کا سنگھار
سادگی گہنا ہے اس سن کے لئے

طبع نازک میں ہے اتنی نازکی　　ناپسند اسکو ہے رنگ شوخ بھی
دے نہ دینا پھول سوسن کے کبھی　　باغباں کلیاں ہوں ہلکے رنگ کی
بھیجنا ہیں ایک کمسن کے لئے

میرے پاس آکر وہ گل بیٹھا ادھر　　ہوگئے آثار شب ظاہر ادھر
شام کیا ہمراہ لائی ہے سحر　　وصل کا دن اور اتنا مختصر
دن گنے جاتے تھے اس دن کے لئے

بیوفا ہیں بیوفا ہیں بیوفا　　پارسا ہیں پارسا ہیں پارسا
کوئی کیا ایسوں سے رکھے آسرا　　ساری دنیا کے ہیں وہ میرے سوا
میں نے دنیا چھوڑ دی جن کے لئے

دیکھ پچھتائے گا اے خانہ خراب　　دن گذر جائیں گے لے خانہ خراب
پھر کہاں تو اور کہاں عہد شباب　　پی بھی لے زاہد جوانی میں شراب
عمر بھر ترسے گا اس دن کے لئے

جو عیش ایسی نہ رکھتے تھے نظیر　　مر گئے اور ہیں کس کو بھی فقیر

چھپتی نہیں وہ بات جو تیری زباں کی ہے

اپنی طرح سے مجھ کو بھی شاید سمجھ لیا
مکار و حیلہ ساز فریبی و پُر دغا
مر جانے کا مقام ہے سر پھوڑنے کی جا
سُنکر مرا فسانۂ غم اُس نے یوں کہا
ہو جائے جھوٹ سچ بھی یہ خوبی زباں کی ہے

ہر وقت دیکھ دیکھ کے میرا خراب حال
ناحق طرح طرح کا ہی لوگوں کو احتمال
برگشتگی بخت نہیں باعثِ ملال
جور رقیب و ظلم فلک کا نہیں خیال
تشویش ایک خاطر نا مہرباں کی ہے

ہر وقت زایروں کا ہے مجمع ادھر اُدھر
تھامے ہوے ہی دل کوئی اپنا کوئی جگر
تم بھی تو آکے دیکھو کسی دن بچشم تر
حسرت برس رہی ہے ہمارے مزار پر
کہتے ہیں سب یہ قبر کسی نوجواں کی ہے

تم نے بُرا کیا تھا نہیں نے کیا گلا
قاصد نے اپنے دل سے جو چاہا وہ کہدیا
دشمن تمہارے روٹھیں خفا ہو مری بلا
پیغامبر کی بات پہ آپسمیں رنج کیا
میری زباں کی ہے نہ تمہاری زباں کی ہے

نخوت سے عرش پر ہے دماغ آسمان کا
عالم میں حشر کا بھی قیامت سے غلغلہ
آخر تمھیں تو یاد ہیں چالیں ہزار ہا
وقت خرام ناز دکھا دو جدا جدا
یہ چال حشر کی یہ روش آسماں کی ہے

اب عذر کی جگہ نہیں اے بانیٔ جفا
گردن جُھکائے ہوں ترے آگے کھڑا ہوا
ہے کس کا انتظار کھڑا سوچتا ہے کیا
دامن سنبھال باندھ کمر آستیں چڑھا
خنجر نکال دل میں اگر امتحاں کی ہے

شاعر ہیں جتنے ہم کو وہ سب جانتے ہیں داغ
نذرانہ واہ واہ کا گذرانتے ہیں داغ
ہم ہیں نفیس آپ بھی پہچانتے ہیں داغ
اُردو ہے جسکا نام ہمیں جانتے ہیں داغ

العطش سب کی زبانوں پہ ہی تنہا دل زار  میں ہر دم ہی بیاں مسئلۂ موت و حیات
یہ تامل یہ تامل یہ تامل ہیہات  ماہمہ تشنہ لبانیم توئی آب حیات
لطف فرما کہ زحد می گذرد تشنہ لبی

لیکے آدم سے ہوئے جتنے نبی تا عیسٰے  ایک بھی رتبۂ عالی کو نہ تیرے پہونچا
نسل آدم سے تو عالم میں ہے لیکن بخدا  نسبتے نیست بذات تو بنی آدم را
برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

خواب ہی میں طرح اور اگر آجائے نظر  پھر نہ مرنے کی تمنا ہو نہ جینا دوبھر
آتی ہوں میں ترا کچھ تو توجہ ہو ادھر  چشم رحمت بکشا سوئے من انداز نظر
اے قریشی لقبی ہاشمی و مطلبی

بیٹھا جاتا ہے یعنی جگر افگار کا جی  درد فرقت سے ترے جان ہی لب پر اسکی
لایق چارہ گری میری طرح سے وہ بھی  سیدی انت حبیبی و طبیب قلبی
آمدہ سوئے تو قدسی پے درماں طلبی

خمسہ بر غزل مرزا داغ

تقلید شیخ در بہی سید جواں کی ہے  تصدیق اسکے قول کی اسکے بیاں کی ہی
حالت بری دعلی میں مجھ خستہ جاں کی ہے  کعبے کی ہی ہوس کبھی کوئے بتاں کی ہی
مجھ کو خبر نہیں مری مٹی کہاں کی ہے

کہتا ہے تو ہماری ملاقات کے لئے  جب چاہے آکہ عام ہے پروانگی تجھے
دل مطمئن نہیں ترے قول قرار سے  فرصت کہاں کہ ہم سے کسی وقت تو ملے
دن غیر کا ہے رات ترے پاسباں کی ہی

انساں سے دور جوہر ذاتی ہو کس طرح  کیا جوش ہوں میں شگفتہ مزاجی ہو کس طرح
کیا جانے اُس نے بات سنائی ہو کس طرح  قاصد کی گفتگو سے تسلی ہو کس طرح

پوچھا یہ شمعرو نے جو آیا ہمارے پاس　　لاغر تو کس کی چاہ میں دیوانہ بن گیا

## انتخاب کلام نفیس

بکمال شرف و رفعت و شان حسبی　　پہونچے افلاک پہ جبدم شب معراج نبی
ہر نبی نے یہ کہا بڑھ کے بامی دابی　　مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جاں باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

چوں براقت ز فلک چابک و چالاک گذشت　　نظری بود کہ از آئینہ بیباک گذشت
درج جاہت ز قیاس اے شہ لولاک گذشت　　شب معراج عروج تو ز افلاک گذشت
بمقامے کہ رسیدی نرسد ہیچ نبی

فیض پاتے ہیں پہلو سے جو خواص و عوام　　برکت کا ترے قدموں کی یہ ثمرہ ہے تمام
خوش نصیب ایسے ہیں ہر وقت یہاں شیریں کام　　نخل بستان مدینہ ز تو سرسبز مدام
زاں شدہ شہرۂ آفاق بشیریں رطبی

منھ لگائے سگ در تیرا جو اے شاہ امم　　ناز سے جامے میں پھولا نہ سماؤں اک دم
دل سے طالب ہوں معافی کا بچشم پر نم　　نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم
زانکہ نسبت بسگ کوے تو شد بے ادبی

غیرت مہر مبیں ہے تری ذات پر نور　　کر دیا نور ہدایت سے جہاں کو معمور
شرف افزائی عرب کی تھی خدا کو منظور　　ذات پاک تو کہ در ملک عرب کرد ظہور
زاں سبب آمدہ قرآں بزبان عربی

اے امام رسل اے سرور ذی جاہ و حشم　　میں بھروں کیوں نہ ترے حسن خداداد کا دم
مہ کنعاں کے جب دیکھے تجھ کو پیہم　　من بیدل بجمال تو عجب حیرانم
اللہ اللہ چہ جمال است بدیں بو العجبی

# انتخاب کلام والنس فرانسس لاغر

ہم اُسکے ہجروں میں آ چکے ہیں جدائی اُسکی اُٹھا چکے ہیں
نہیں ہیں دل کے لگانے قابل کہ جو ستم وہ کھلا چکے ہیں
نہیں لگانے کے دل کسی سے سبھی سے دل کو ہٹا چکے ہیں
نہیں ہے دنیا سے کام لاغر خدا سے لو اب لگا چکے ہیں

ظلم بر خلق ز حکام اثر می بینیم — دفتر عدل ہمہ زیر و زبر می بینیم
این چہ شوریست کہ در دور قمر می بینیم
ہمہ آفاق پُر از فتنہ و شر می بینیم

مے غفلت میں رہیں میر عسس مست مدام — رات کو چوری کا ڈر ڈاکہ زنی ہو سر شام
موقوفوں کے بازار عدالت کا ہے نام — ہر کسے روز بہی می طلبد از ایام
مشکل این است کہ ہر روز بتر می بینیم

ایسے مشاق ستم ہو گئے حکام زماں — ساری مخلوق خدا اصل حزیں ہے نالاں
کون سنتا ہے غریبوں کی میاں آہ و فغاں — اسپ تازی شدہ مجروح بزیر پالاں
طوق زریں ہمہ در گردن خر می بینیم

زن ہو بازار میں جو شوہر سے پڑے غیر کے گھر — مدعی کیسی کے حکم سے ہو شوہر در بدر
راج تریوں کا جو عالم ہوا ہے مردوں پر — دختران را ہمہ جنگ ست و جدل با مادر
پسران را ہمہ بدخواہ پدر می بینیم

خیر خواہوں کے ہوئے جان کے اب دشمن — حشر میں اسکی جزا پائینگے لاغر اک دن
مرضی حق میں کسی کو نہیں یارائے سخن — پند حافظ بشنو خواجہ برو نیکی کن
کہ من این پند بہ از گنج و گہر می بینیم

کر تو عصیاں کی مجھ سے ظلمت دور
نور اپنا تو مجھ میں کر بھرپور

نام تیرا سدا سے ہے غیور
کر ذریعہ مسیح کا منظور

اے خداوند محسن افضال
تو گناہوں پہ میرے کر نہ خیال

خود پشیماں ہوں دیکھ اپنا حال
کرسیہ سے یہ نامۂ اعمال

سامنے تیرے کیسے آؤں گا
پاس کیا ہے جو منہ دکھاؤں گا

ڈالنا حشر کی نہ آفت میں
تیرے بیٹے کی ہوں میں امت میں

رکھ سدا اپنی تو حمایت میں
کر قبول اپنی ہی تو خدمت میں

آزمایش میں تو نہ ڈال مجھے
بحر عصیاں سے اب نکال مجھے

واہ کیا شان کبریائی ہے
تیری قدرت یہ کس نے پائی ہے

شکل انسان جو بنائی ہے
اسمیں بھی بھید اک خدائی ہے

نور کو اپنے آشکار کیا
شکل آدم کو پردہ دار کیا

پھر جدا کر کے اپنے نور سے نور
نام عیسے رکھا یا اے غیور

اپنا بیٹا اُسے کیا مشہور
ہر طرح اُسکی کی مدد منظور

داور حشر کا قرار دیا
ساری خلقت پہ اختیار دیا

تو نے ایسا کیا مسیح کو پیار
حشر کا رکھا اُس پہ دار و مدار

ساری رحمت کا کر دیا مختار
دونوں عالم کا بخشا جاہ و وقار

دیکھ عیسے کی ہے یہ امت خوار
نشہ میں ہی گناہ کے سرشار

تو ہے آمرزگار اور غفار
بحر عصیاں سے کر دے بیڑا پار

پھنس گئے سارے منجدھار میں ہیں
تیری رحمت کے انتظار میں ہیں

اک امید دید پہ حشر گذری یا خدا — نور دمیانی سے صبح و شام اُٹھتے بیٹھتے
او دل ناداں قدم رکھ زندگی میں پھونک کر — ہیں کھڑے سر پر ترے الزام اُٹھتے بیٹھتے
گو گنہ سجدہ ہیں میرے پر مجھے سجتے لگا تو — ورد رکھتا ہوں میں تیرا نام اُٹھتے بیٹھتے
تجسد سا مجھ سے عاصی کا نہیں مشکل تجھے — ہے خدا دینا ترا یہ کام اُٹھتے بیٹھتے

ہو حاصل دم میں لطف زندگانی — میسر ہو اگر دیدار عیسٰے
ہوا روح القدس نور آہی نازل — ہوئے دریا سے حسدم پار عیسٰے
نہیں ممکن دم پھر تا کوئی واں سے — عجب یہ فصل ہے دربار عیسٰے

جا آنکھیں جنت ہوئیں عیسیٰ کی اور مریم کی تب — وہ نشانہ اسکا وہ اس کا نشانا ہو گیا
الفت عیسٰے میں تیرے دیکھکر اس حال کو — جو کہ بیگانہ تھا وہ بھی اب یگانا ہو گیا
شکل دکھلا دو مسیحا منتظر بیٹھے ہیں ہم — ترک فرقت میں تمھارے آب و دانا ہو گیا

---

ہر بزم میں ہم سنتے ہیں افسانہ عرفاں — دو چند ہوئی رونق کاشانہ عرفاں
رحمت نے کیا وا در میخانہ عرفاں — لبریز مے الفت سے ہے پیمانہ عرفاں

---

ملتا ہے ہر اک شخص کو انعام محبت — اے بادہ کشو مفت میں لو جام محبت

## مُناجات

خوف عقبیٰ کا دل پہ طاری ہے — اپنے فعلوں سے شرمساری ہے
ہر گھڑی لب پہ آہ و زاری ہے — تیری رحمت کی انتظاری ہے

---

بیکسی پہ مری کرم کیجئے — عفو تقصیر بیش و کم کیجئے

نہیں ہے عاصی کا کچھ ٹھکانا تو اپنے در کا گدا بنانا
یہ بکتا ہر دم پھرے دوانہ کہ یار مجھ میں ہیں یار میں ہوں

اے عزیزو محفل مولد میں آنا چاہیے
دفتر علیے میں نام اپنا لکھانا چاہیے
آئیں گے اس بزم میں سارے ملایک عرش سے
عطر ملنا چاہیے خوشبو لگانا چاہیے
نور کی قندیلیں روشن ہونگی سارے عرش پر
تم کو بھی یاں شمع کافوری جلانا چاہیے
بادۂ الفت کا ساغر ہیں پلاتے کل تلک
وہ نہیں تو تم کو بھی شربت پلانا چاہیے
بھائیو الفت میں اسکی خرچ کرکے مال و زر
باغ میں جنت کے گھر اپنا بنانا چاہیے
جمع کیا تم نے کیا توشہ عدم کی راہ کا
یہ سفر بھاری ہے کچھ سامان لانا چاہیے

---

ہر لمحہ ہر جگہ پہ موجود ہے تو تو ہے
شاہد ہے دل یہ میرا مشہود ہے تو تو ہے
بیتاب ہو رہے ہیں ہم تیری ہی طلب میں
مطلوب ہے تو تو ہے مقصود ہے تو تو ہے
کرتے ہیں تیری طاعت جو تجھ کو جانتے ہیں
ہاں قابل پرستش معبود ہے تو تو ہے

---

فرقت میں ہیں تڑپتے ہم بیجان والے
صورت ہمیں دکھا دے او آسمان والے
حاضر ہے دل یہ میرا گو جنس ہے نکمی
اسکا بھی سودا کر لے اونچی دکان والے
مت کر خیال اسکا آلودہ ہے گنہ میں
کر رحم کی نظر تو او دو جہان والے
مخلوق کو بنایا کلمے سے اپنے تو نے
جو کچھ کہا ہوا وہ سچی زبان والے
عاصی کو کون بخشے تیرے سوا خدایا
خالق ہے تو ہی سب کا دونوں جہان والے

---

ہر گھڑی ہے لب پہ تیرا نام اٹھتے بیٹھتے
ہیں دیے بیحد مجھے انعام اٹھتے بیٹھتے
حور و غلمان جن ملایک اور بشر خورشید و ماہ
سب ثنا کرتے ہیں صبح و شام اٹھتے بیٹھتے

جاتی ہیں گھر گھر دُکانیں میوے پھل پکواں کی ۔ مفت ملنا اسطرف انجیر اُدھر انگور ہے
دل پھٹا جاتا ہے عاصی بحث مورو رہے ۔ کیا محبت کا کروں اظہار یہ مقدور ہے

---

کل جہاں کو ہو مبارک برتھ ڈے جینے کا ہے ۔ جھوم کر نعرہ لگاؤ برتھ ڈے جینے کا ہے
بس دا سے آج بلبل ہے چمن میں نعرہ زن ۔ کہتی ہے یہ ہی زباں سے برتھ ڈے جینے کا ہے
چہرے ہیں سارے سب کے رنگ برنگ پوساک سے ۔ دعوتیں ہوتی ہیں گھر گھر برتھ ڈے جینے کا ہے
دل اُچھل پڑتا ہے عاصی جوش الفت سے مرا ۔ نکلا جو رشید صداقت برتھ ڈے جینے کا ہے

---

ہیں اوپر نظر میں جو آتے سارے ۔ سمندر میں صورت دکھاتے ستارے
بہت جوش شوکت سے کثرت سے ان کی ۔ یہ جو سر دہیں کیسے پیارے ستارے

---

خیال ہر دم ہے میرے دل کا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں
یہ نقش ہرگز نہ مٹ سکے گا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں
نہ ڈھونڈھ دیر و حرم میں اُسکو ملے گا ہرگز وہاں نہ تجھ کو
جھکا کی گردن تو میں نے دیکھا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں
کہا جو منصور نے انا الحق یہ اسکی غلطی تھا در حق
تھا اُسکو لازم فقط یہ کہنا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں
ہے ہیچ دنیا کا کارخانہ پھسلنے اس میں عبث رہا نہ
الگ جب اس سے ہوا تو جانا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں
ملا جب آنکھوں سے خواب غفلت تو آ گئے یاد وہ نقش وحدت
جو دیکھی کثرت تو دل پکارا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں

عیسے کی زمانے سے ہی کل بات انوکھی    تعلیم انوکھی ہے ہدایات انوکھی

---

اللہ غنی ابن خدا ایک جواں تھا    اللہ بھی جسکے رُخ روشن سے عیاں تھا
حیران فرشتے تھے پریشان تھے انسان    جو برق تجلی کہ یہاں تھا کہ وہاں تھا
بھیجا تھا اُسے حق نے ہدایت کو جہاں کی    تھا فرش پہ گو عرش معلّے پہ مکاں تھا

---

جو غیر یہودی ہی نجات اُسکی نہیں ہے    جو بات ہماری ہی وہ بات اُسکی نہیں ہے

---

عاصی کو ریا کار سنبھلنے نہیں دیتے    بندوں کو ترے پھولنے پھلنے نہیں دیتے
مذہب پہ کسی غیر کو چلنے نہیں دیتے    کوچے سے بھی اپنے تو نکلنے نہیں دیتے

---

اب موقع امداد ہے یا قادر مطلق    شیطاں ستم ایجاد ہے یا قادر مطلق
مظلوموں پہ بیداد ہے یا قادر مطلق    فریاد ہے فریاد ہے یا قادر مطلق

---

دنیا میں غریبوں کا ٹھکانا نہیں کوئی    یاں تیرے سوا اپنا یگانا نہیں کوئی

---

میں گلشن ہستی میں گرفتار بلا ہوں    ہمصورت مرغان قفس رشتہ بپا ہوں

---

گرویدہ مجھے اپنی محبت کا بنادے    جلوہ مجھے اپنے رُخ اقدس کا دکھادے

---

کُل جہاں امروز خوش ہی ذوق سے مخمور ہے    گویا ہر چہرہ پہ باراں آج آب نور ہے

# انتخاب کلام حکیم ایلس ڈی سلوا عاصی

گل دگو ہر تو کیا ہر شے میں ہے جلوا عیاں تیرا — خدا ہونے نشاں تھا پر ملا ہمکو نشاں تیرا
مسیحا کے کرم سے پرورش مخلوق پاتی ہے — مرے پیارے ہے ہر جا فیض کا دریا رواں تیرا
پکارا دیر میں ناقوس سے تجھ کو برہمن نے — حرم میں نام زاہد نے لیا وقت اذاں تیرا
تری موجودگی ہر شے کے جزو وکل سے ثابت ہے — مگر حسرت یہ ہے دل میں نہیں ملتا نشاں تیرا

---

مرا داغ جگر بھی تو ہوگا آخر جلوہ گر — دیکھتا ہوں حشر میں نکلے گا کیونکر آفتاب
آفتاب نور عیسےٰ ہر طرف ہے جلوہ گر — ڈال لیوے پردہ یا اپنے رخ پر آفتاب
فیض ہے عاصی یہ فیک فضل عیسےٰ کا صدور — ہو گیا ہے جس سے ہر ذرہ بھی بڑھکر آفتاب

---

میں مانگتا ہوں سجدہ میں ہر روز یہ دُعا — کس روز دیکھئے ہو میسر جمال دوست
عشق مسیح میں ہوں میں گم اسقدر کہ بس — دیکھا جسے اسی میں ہوا احتمال دوست
ذلیل میری دل سے ہی شیطاں کو پسند — ہر دم جو محمد سے جھک کے ملے ہی مثال دوست

---

آنکھیں کھل جاتی ہیں عیسےٰ کا نظارہ کرتے — پھر کیوں کہتے ہیں یوسف کے خریدار حسرت
دیکھکر عشق مری کہنے لگے سارے طبیب — ہے دوا عشق کے آزار کی بیکار حسرت
کعبہ جاتا ہے کوئی کوئی کلیسا کی طرف — پڑے پھرتے ہیں تو ہی کا فرو دیدار حسرت

---

ؔسلہ ان کا کلام بی اکال دستیاب نہیں ہوا ۱۲ مولف

جنم کا جو کہ اندھا تھا اُسے بینا بنایا ہے
مرا مُردہ تھا لاذر چوتھے دن اُسکو جلایا ہے

مسیحی بنکے ہم سب کا ہمیں حق سے ملایا ہے
ہوا کفارہ دنیا کا لہو اپنا بہایا ہے

ہوا دن تیسرے زندہ ہمیں جلوہ دکھایا ہے
گیا جب آسماں پر ہم نے روح القدس پایا ہے

پدر کے دہنے جا بیٹھا ہمیں بھی واں بُلایا ہے
بھلا نبیوں میں کس نے ایسا اعلیٰ رتبہ پایا ہے

دل عصیاں زدہ میں اب تیے یوسف کے سمایا ہے
کہ کیجئے بندگی اُسکی ہمیں جس نے بنایا ہے

# انتخاب کلام حکیم جوایکن ڈی سلوا عرف گسٹن ڈی سلوا فطرت

(رباعیات)

مجھ سے ہر وقت صنم چال تمھاری ہے نئی
کچھ لڑائی بھی نہیں اور نہ بُرا میں نے کیا

پھر یہ کیا بات ہے بیفائدہ کیوں ہے روٹھا
یہ بتا کس سے ہوئی اب تری یاری ہے نئی

کس کے گھر جاؤ گے مہمان ہوئے کس کے
ہاتھ سے بادۂ گلرنگ پیو گے کس کے

آج پوشاک مری جان اُتاری ہے نئی
مجھ سے ہر وقت صنم چال تمھاری ہے نئی

# عبرت حکیم الیاس پیڈرو ڈی سلوا عبرت

بعزم قتل سر پر آ ہی پہونچا ناگہاں قاتل
عجب ہے یوں ہوا کہنے سے کس کے بدگماں قاتل

ششدر و پنج ہو رہا ہے کیسے منزل آج طے ہو گی
الٰہی کس بلا کا لے رہا ہے امتحاں قاتل

بروز حشر مجھ کو کون بسمل تیرا سمجھے گا
سند کے طور پر مجھ کو تو دے اپنا نشاں قاتل

زکوٰۃ حسن مجھ کو اب خدارا کچھ عطا کر دے
نہیں پھر ہاتھ آوے گا کہ ہے آب رواں قاتل

نظر آتی نہیں ہے خیر جاں کی کر مدد یارب
کمر بستہ ہوا پھر آج پھر امتحاں قاتل

اماں کیونکر ملے عاشق کو اس دار فنا میں اب
عدو جب ہو گیا ہے خود وہی سکا آسماں قاتل

کسی کے صندلیں رنگ پہ ہماری جان جاتی ہے
ہوا ہے بے وجہ عبرت کا رنگ زعفراں قاتل

میکشو عقد ثریا سے اگر گل نکلے
کیا عجب ہے کہ اگر دوں سے بھی قلقل نکلے

---

خراب مٹی ہی تڑپے ہی ہجر یار میں روح
نہ دل ہی تھا تو میں یہ بیان اختیار میں روح
تم آؤ بالیں پہ تو اس عذاب سے چھوٹے
لبوں تک آ نہیں سکتی ہوا انتظار میں روح
مرنے کے بعد بھی ہم کو ملا نہ چین کبھی
رہی وصال کے مصروف کاروبار میں روح
گھسے دماغ میں ہو گا وہ دل میں گہ لب پر
بھٹکتی پھرتی ہے گھبرائی جسم زار میں روح
نصیر حکم خدا کے نکلے کس طرح باہر
پری ہے شیشے میں مقتول ہیں حصار میں روح

## حکیم جوزف ڈی سلوا

کیا شے ہے وہ جس میں کہ تری شان نہیں ہے
پر حق تو یہ ہے بندہ کو پہچان نہیں ہے
اے جانِ جہاں جان سکے کیا کوئی تجھ کو
انسان تو کیا جن کی بھی یہ جان نہیں ہے
سر رکھے ہتھیلی پہ تو مطلب کرے حاصل
یوں یار کا ملنا تو کچھ آسان نہیں ہے
جس کو نشۂ عشق حقیقی کا ہے سودا
دنیا کے مزے کا اسے ارمان نہیں ہے
عاقل جو ہے بندگی حق سے ہے غافل
حیوان سے بدتر ہے وہ انسان نہیں ہے

---

خوش بخت ہوا کہ گنہگارو مسیح دنیا میں آیا ہے
مبارک دوستو وہ صلح کا پیغام لایا ہے
شکم سے کنواری مریم کے جنم آج اس نے پایا ہے
وہ فرزند خدا ہے یہ فرشتے نے بتایا ہے
صورت کی نظر سے وہ عیاں وال کہایا ہے
الوہیت ہے اس میں حق مجسم ہو کے آیا ہے
وہ ہے نور جہاں ظلمت کے پردے کو اٹھایا ہے
محبت اسے ایسی کی صلیبی دکھ اٹھایا ہے
عیسوں کو دام عصیاں کے لئے سر سے چھڑایا ہے
فلک سے روح کا دریا یہیں پر لا بہایا ہے

کوچہ ترا پسند ہے تیرا مکاں پسند | آ گئے تری زمیں کے نہیں آسماں پسند
تل بھر سفید صفحہ نہیں وصف خال سے | کیونکر کریں نہ شعر مرا نکتہ داں پسند
پھیرو نہ بد معاملگی سے حسن بد گہر | دل آ گیا ہے گر یہ تمھارے میاں پسند
بل بے ترا طلسم جنوں میں تو کیا مری | تصویر کو بھی جامہ کی ہیں دھجیاں پسند

مفتوں تم انکے پیچھے بھلا کیوں جلاؤ دل
آتش انھیں پسند نہ انکو دھواں پسند

مطلقاً بو سے معطر نہیں تصویر کے پھول | شوخ اس رنگ میں ہیں بانیٔ تقدیر کے پھول
اے مصور نہ بنا ہنستی ہوئی میری شبیہ | کھلتے دیکھے ہیں کہیں غنچۂ تصویر کے پھول
سیکڑوں بند زباں ہیں لب خنداں لاکھوں | یہ کھلائے ہوئے ہیں آپ کی شمشیر کے پھول
قید ہونے کی خبر موسم گل میں جو سنی | دست و پا صاف گئے نام سے زنجیر کے پھول
عشق انگیز یہ صحرا وہ زمیں حسن انگیز | ہند کے خار کہاں گلشن کشمیر کے پھول
زخم دل کی مری صورت جو انھوں نے پوچھی | میں نے دکھلا دیے گلشن میں کئی چیر کے پھول
کانٹا کر دیں گے سکھا شکر و تردد تجھ کو | مت دلا ملنے سے تو منصب و جاگیر کے پھول
بعد مردن مجھے رویا نہ کوئی غیر از شمع | چڑھے تربت پہ بھی تو ہاتھ سے گلگیر کے پھول

اشک خونیں ہیں کہاں نوک مژہ پر مفتوں
پھل یہ برچھی کے نظر آتے ہیں اور تیر کے پھول

نکالوں کس طرح پہلو سے ٹکڑا اسکے پیکاں کا | کہ مدت میں گذر دل میں ہوا ہی آج مہماں کا
عجب تیرے کشتے کا دیوانہ پن ہے | نہ ثابت لحد ہی نہ تار کفن ہے
دیکھکر موباف نہ رہیں اسکے مفتوں جعد میں | خلق کہتی ہے پڑی بجلی شب دیجور پر

---

تجھکو میری قسم اتنا دل مضطر نہ تڑپ | برق کہتی ہے یہ بیتابی سے ہر بار کہ بس

# انتخاب کلام ایلس ڈی سلوا فطرت

درد فرقت سے ترے شیدا جو گرم نالہ تھا ۔۔۔ ہر ستارہ پھر لب افلاک پہ تبخالہ تھا

خوشی کو خواب میں آیا وہ چشمۂ حیواں ۔۔۔ بہائے چشم نے رو رو کے خواب میں دریا

قاتل نے محو کو عورت کا کیا مرتبہ دیا ۔۔۔ سر ہے کہیں تن ہی کہیں دست و پا کہیں

دل کو چھید اسینہ چیرا کاٹ سر بانہیں ہاتھ ۔۔۔ تیرنے خنجر نے تیغ و طرۂ طرار نے

# حکیم مفتوں

لٹکی جو اُنکی زلف گرہ گیر ہاتھ بھر ۔۔۔ پاؤں کی طرح گئی مرے زنجیر ہاتھ بھر
قاتل کے دل کو آپ سے گرکر بڑھا دیا ۔۔۔ اونچی پڑی تھی ورنہ وہ شمشیر ہاتھ بھر
کس جا پہونچ کے آہ تھکی دیکھئے نصیب ۔۔۔ جس وقت رہ گیا فلک پیر ہاتھ بھر
قاتل کو رحم دیکھئے آیا ہے کس گھڑی ۔۔۔ پہلو میں جسکے حرق ہوا تیر ہاتھ بھر
جلاد کے جو پاؤں میں کی گدگدی تو پھر ۔۔۔ تیغہ اُگل پڑا دم تکبیر ہاتھ بھر
پیر مغاں کس کا لگا دست زور سے ۔۔۔ آلودہ خوں جو اُچھلے ہی کچھ ہاتھ بھر
یکدست وصف دست نگاریں رقم کرو ۔۔۔ کاغذ کا سد ہو سپے تحریر ہاتھ بھر
ذکر اس مژہ کا ہو جو مرقع کی سیر میں ۔۔۔ کرجائے رحت آ ہو سے تصویر ہاتھ بھر

رنگ حنا میں لوٹے وفا کا نہیں ہی نام
مفتوں کے خوں میں اے بت لے پیر ہاتھ بھر

# پرتگالی نسل کے اُردو شعرا

(۱) ایلس ڈی سلوا ۔ فطرتؔ
(۲) آگسٹین ڈی سلوا ۔ مفتونؔ
(۳) حکیم جوزف ڈی سلوا ۔ ڈی سلوا
(۴) حکیم جوائین ڈی سلوا عرف گسٹین ڈی سلوا ۔ فطرتؔ
(۵) حکیم الیاس پیڈرو ڈی سلوا ۔ عبرتؔ
(۶) حکیم والسنس ڈی سلوا ۔ فطرتؔ
(۷) حکیم ایلس ڈی سلوا ۔ عاصیؔ
(۸) والسنس فرانسس ۔ لاغرؔ
(۹) نفیسؔ
(۱۰) جوزف مینول جوزفؔ (پٹنہ)
(۱۱) ڈی کاسٹا (کلکتہ)
(۱۲) جان ڈی کاسٹا ۔ سیفؔ (کاسگنج)

# کلام بتوسیوس کلیمنٹ آگرہ

## مرثیہ

مارا بیٹے کو دشمن نے ہائے

دشمنوں نے کہا تھا سے جاو     بیٹے اس ہی کو کہتے ہیں مارو
خون اس کے بہاؤ بدن سے

منہ پہ تھوکا طمانچے بھی مارے     پڑ گئے نیل کوڑوں کے سارے
اُس کی پوشاک اُتاری بدن سے

تاج کانٹوں کا اُس کو پہنایا     ہائے دشمن کا دشمن بنایا
زار رُو رُو کے کہتے ہیں سب سے

ہاتھ پیروں میں کیلوں کو ٹھوکا     اور اُٹھائی صلیب کے ٹھوکا
خون جاری ہوا پاک تن سے

جب صلیب پہ ہوا بیٹا پیارا     سرکہ اُس کو چٹایا کہ سارا
دم نکل جائے اُس کے بدن سے

پیارے بیٹے کو دیکھا جو مارا     دل میرا ہو گیا پارا پارا
خون دیکھا جو بہتا بدن سے

اب کہاں چھوڑ ہم کو ہو جاتے     کاہے ہم کو ہو روگی بناتے
تم نے تو ہے لگائی وطن سے

ہائے کیا میں نے حق کی خطا کی     جو خدائی کی مجھ کو سزا دی
کیا ہٹایا مجھے اپنے من سے

گر راست ہو قسمت ہو کبھی باعث دولت — مشہور ہے کج پاؤں میں تیمور کی ہڈی
تاثیر دم سرد کی ظاہر ہوئی جب سے — تن ہو گیا یخ بن گئی کافور کی ہڈی

## صاحب

(مسٹر اے ڈبلیو سنگیسٹر)

یوں تو دنیا میں کیے کام ہزاروں لیکن — اک بجز عشق کے ہر کام کو آسان دیکھا

---

گریں بجلیاں میرے دل پر ہزاروں — مزہ دے گیا مسکرانا کسی کا

## رونق لکھنوی

(لیسٹر این ڈیسنی)

تم کو نہیں فرصت کہ جو تم آؤ مرے گھر — کیا مجھ کو بلانا بھی وہاں ہو نہیں سکتا

## کامل

(مسٹر ای۔ اے جوزف)

دل جلایا نہیں اگر تم نے — شعلے اُٹھتے ہیں کیوں مرے دل سے

---

بیچکر دستار کو اے شیخ جی — آجکل پینا پلانا چاہیے
دل مرا تلووں سے ملکر یوں کہا — خاک میں اسکو ملانا چاہیے

---

جب آنکھیں چار ہوتی ہیں جگر کے ٹکڑے ہوتے ہیں — نگاہیں میرے قاتل کی کہیں ہیں تیز خنجر سے
خدارا اے قضا تو ہی کہیں امداد کر میری — نکلتی ہی نہیں یہ تام فرقت اسکے گھر سے
دکھا دے جلوۂ رخسار کچھ تسکین ہو جائے — لگی ہیں طالبِ دیدار کی آنکھیں ترے در سے
لبِ جام انتہا کے خشک ہیں تشنہ دہانی سے — ارے قاتل بجھا دے پیاس اُنکی آب خنجر سے
خبر اُنکو ملی جب عاشق شیدا کے مرنے کی — لگے کہنے بلا سے خیر آفت تو ٹلی سر سے

ہماری آرزو کوئی نکلنے ہی نہیں دیتا
بہت عاجز ہیں ہم اے نظم اس چرخ ستمگر سے

تاثیر ہوئے دو تو ذرا میری آہ میں — دیکھوں اٹک اٹک کے پھر آتے ہو راہ میں
اب تو یقیں ہے اُٹھ کے نہ بیگانوں پر پڑے — دل چھید کے رہ گیا ہے خدنگ نگاہ میں
تعریف اُنکی خوب کرینگے شبِ وصال — مطلب یوں ہی نکالیں گے ہم واہ واہ میں
نظارہ ہی نہ کرنے دے جب اپنی بیخودی — پھر کیا کریں ہم آ کے تری جلوہ گاہ میں
کب دیکھیں ہم کو قید محبت سے ہو نجات — اس دل نے ہائے لیکے ڈھکیلا ہی چاہ میں
جب جاؤ آستاں پہ درباں کہتے ہیں — سرکار سوئے ہیں ابھی خوابگاہ میں
کہیئے کدھر وہ سنگدلی آپ کی گئی — دل کو پکڑ کے بیٹھ گئے ایک آہ میں
مژگاں ہوں کیوں نہ سایہ فگن چشم مست پر — ہے لطف میکشی کا بھی ابر سیاہ میں

پیتا نہیں ہے شیخ تو اے نظم چھوڑ دو
بیٹھے بٹھائے پھنستے ہو ناحق گناہ میں

## واکر

رُخ شعلہ ہے تن نور ہے بلور کی ہڈی — کیوں رشک سے تیرے نہ جلے حور کی ہڈی
- اے طالب دنیا تجھے حسرت نہیں آتی — کھائی دہن خاک نے فغفور کی ہڈی

جب کبھی تم سنگار کرتے ہو — دل مرا بیقرار کرتے ہو
تم جو دشمن کو پیار کرتے ہو — یہ بڑا ظلم یار کرتے ہو
ایک بوسہ لیا بتاتے ہو دس — تم غلط یہ شمار کرتے ہو
ابر اُٹھا ہے کدھر ہے چلو رندو — کس کا اب انتظار کرتے ہو
تاک کر پھینکتے ہو تیرِ نظر — خوب دل کا شکار کرتے ہو
ہم بھی ہیں غیر بھی ہیں سچ کہدو — دل سے تم کس کو پیار کرتے ہو
اُسکو پروا نہیں تمھاری نظمؔ — جس پہ تم جاں نثار کرتے ہو

---

اُسکی جانب ہائے کیوں آے دل گیا — ہم ہوے رُسوا تجھے کیا مل گیا
ہم نے وہ نالے شبِ فرقت کئے — سُننے والوں کا کلیجہ ہل گیا
قبر میں بھی چین سے سوئے نہ ہم — مر گئے پر بھی نہ دردِ دل گیا
وہ جو بیٹھے آکے پہلو میں مرے — چین آیا، اضطرابِ دل گیا
نظمؔ اس میں ہے قضا کا کیا قصور — خود میں سوئے کوچہ قاتل گیا

## انتخابِ کلامِ کلاڈ ہیں بیکیسٹر نظمؔ (لکھنوی)

ہوا جو کام اک جنبش میں ابروے ستمگر سے — نہ وہ تلوار سے ہوتا نہ پیکاں نہ خنجر سے
ذرا مضبوط رہنا سنگِ فرقت کے اُٹھانے کو — تجھے اے شیشۂ دل سامنا کرنا ہے پتھر سے
بوقت بادہ نوشی خون کی تولید ہوتی ہے — بڑھے گی زندگی ساقی شرابِ روح پرور سے
ہماری آہ یہ کہتی ہوئی جاتی ہے اُس بت تک — الٰہی شرم رکھنا سامنا کرنا ہے پتھر سے
سُنا ہے اک نگاہِ ناز کر دیتی ہے دیوانہ — الٰہی تو بچانا مجھ کو اُس چشمِ فسونگر سے
بہشت آخر ہوئی شداد کی نظروں سے پوشیدہ — کوئی تدبیر انساں کی نہیں چلتی مقدر سے

عالم کی سیر کرتے ہیں گردوں کو ڈال کے — ہیں بادہ کش طریقۂ رم خیال کے
ساقی شراب کہنہ کے پیاسے ہیں مدمست — دیدے کوئی گڑی ہوئی بوتل نکال کے
جو دیکھتے تھے پہلے نگاہوں سے پیار کی — اب ہم کو دیکھتے ہیں وہ آنکھیں نکال کے
تم رنج دو تو موجب آرام ہے ہمیں — رودادِ دل ہے ہم تو ہیں خوگر ملال کے
واعظ کبھی نہ تیری اطاعت کرینگے یہ — رندان مست پیر مغاں کے ہیں پالے لگے

چھری گو کہ گردن پہ چلتی رہی — دعا تجھ کو منہ سے نکلتی رہی
اڑا دے گی اک دن فلک کے دھوئیں — یونہی آہ گر اپنی چلتی رہی
دم ذبح تڑپا بڑی دیر میں — طبیعت جو اس کی بہلتی رہی
رکاوٹ نہ تھی تیرے دل میں تو کیوں — چھری تیری رک رک کے چلتی رہی
طبیعت مری آتش ہجر سے — ہمیشہ ہی مظلوم جلتی رہی

## کلام نظم لکھنوی

جو درد ہے دل میں وہ نہاں ہو نہیں سکتا — مجبور ہیں ہم ضبط فغاں ہو نہیں سکتا
کیا جانیے کیا اس پہ ترے ہجر میں گذری — جو حال ہے دل کا وہ بیاں ہو نہیں سکتا
لے دیدۂ تر دیکھنے آئے ہیں وہ رونا — اک اشک بھی اب تجھ سے رواں ہو نہیں سکتا
صورت کہے دیتی ہے جو کچھ حال ہے دل کا — الفت کا مرض نظم نہاں ہو نہیں سکتا

---

پاس بیٹھے ہیں سر رنج کوئی جاں بھی لے — اور جو حال ہے وہ صاف بتاتے بھی نہیں
ہاتھ رندوں کے جو پڑ جاتے کہیں اے واعظ — سر پہ دستار تم اپنے کبھی پاتے بھی نہیں

جو شادی کرتے شب وصل گذری — انھوں نے نہ اک بات مانی ہماری
ادھر سے دکھائی ادھر سے لگاوٹ — لڑکپن ہے ان کا جوانی ہماری

کہیں واہ واہ کا شور مچ رہا ہے
پیمن پر مغرور ہے۔ کوئی اپنی بے تو شگی پر مسرور ہے۔ کہیں اُن مجموعوں کا عجب
کہیں صل علی کا غل پڑا ہے کہیں ناز ہے کہیں نیاز ہے۔ غرض اُن مجموعوں کا عجب
انداز ہے۔

## کلام مظلوم دہلوی

اگر ہے یہی نا توانی ہماری
تو بس ہو چکی زندگانی ہماری

کہاں ہے تو اے نوجوانی ہماری
کہ بے لطف ہے زندگانی ہماری

عدو کے برابر سمجھتے ہو ہم کو
بہت خوب کی قدر دانی ہماری

نشانی کو چھلا جو مانگا تو بولے
ترا داغ دل ہے نشانی ہماری

وہ پیری میں مظلوم اب کے دیکھے
جسے یاد ہو نوجوانی ہماری

---

کیا کہا تم نے کہ تیرا دل گیا
گو گیا مجھ سے تمھیں تو مل گیا

دیکھنا یہ کھیلی کس کے سر پہ موت
کس طرف خنجر بکف قاتل گیا

شکوہ کیا بوسہ نہیں گالی سہی
جو مری تقدیر میں تھا مل گیا

مجھ سے جب بگڑی ملا وہ غیر سے
غیر سے بگڑی تو مجھ سے مل گیا

اس طرح مظلوم نے نالے کئے
وہ تو وہ اغیار کا دل ہل گیا

ٹھہری جو آج وصل کی اے مہ جبیں نہیں
تو جان لے کہ جسم میں جان حزیں نہیں

مرنے کے بعد بھی ہمیں راحت کہیں نہیں
پھیلاؤں پاؤں اتنی میسر زمیں نہیں

دنیا سے کچھ غرض ہے نہ عقبیٰ سے کام ہے
میں تیرے در سے جاؤنگا اُٹھکر کہیں نہیں

توبہ کروں گناہوں سے ہوں شرمسار میں
اتنی بھی مہلت اب تو دم واپسیں نہیں

---

رلب کر دحاکے ہماں وقت تر — سمالید درچشم آں بے بصر
ہماں وقت آں کور بیندہ شد — ستایش کن آفریندہ شد
ساوے کہ شاید دراںجا ورید — اراں خاک بہرے دریجا رسید
زمیں ہماں خاک پر مکرمت — شد ایں خاک ہیں کیمیا خاصیت

## کلام اُردو

دکانیں قطع دار ہر سو میں — قرینے سے انواع چیزیں چنیں
کسی سمت میووں کا انبار ہے — کسی جا پہ پھولوں کا انبار ہے
مٹھائی کی دوکاں پہ کیسا ہجوم — مگس شہد پر جیسے کرتی ہے حجوم
مٹھائی جو ضرا دل پر دھرے — تو شیریں سے دل یا کھٹا کرے
کوئی سر حریاں سے بیچتا — رنگ تاں سے جاں سے ہے ایچتا
جہاں عطر والوں کی دوکاں ہے — تو پھر واں معطر دل و جاں ہے
کھلونے عجائب دھرے یک طرف — جم دل سے دیکھو ہر طرف
جواہر کی دوکاں پہ ایسی چمک — کہ خود جوہروں میں ہیں وہ دمک
کہیں اطلس ہیں کی پوشاک ہے — کہ شائق کا دل اس پہ صد چاک ہے
ہوئی شب تو پھر ہے عجائب سماں — کہ یکسر منور زمیں آسماں
غرض جو بیاں ایسی سے دور ہیں — بھوں کیونکہ آخر ہے بازار میں

## نمونہ نثر مقفیٰ

حلق کا عکھٹا لگ رہا ہے پر سب کی نگاہیں روئے آپ پر۔ اہل شوق ہزار در ہزار۔ کوئی کسی سے بغلگیر کوئی کسی سے ہمکنار۔ کہیں جوتشی کا جلسہ ہو رہا ہے کہیں سحر کا چرچا ہو رہا ہے۔ کہیں واشاوس ہے۔ کوئی سرخوش ہے کوئی مدہوش ہے کوئی کسی کی تاک جھانک میں مشغول ہے۔ کسی کا داغ جگر پھول ہے۔ کوئی اسی پوشاک کی

جس سے انسانیت عبارت ہے — وہاں ہر ایک کی وہ عادت ہے
پاک نیت خجستہ خصلت ہیں — ہر طرح سے وہ سب غنیمت ہیں

## کلام فارسی

چو سرطان برون آید از قعر آب — ہوا چون خورد سنگ گردد شتاب
کہ چون سنگ خارا شود گوشت او — ہمان استخوان ہم ہمان پوست او
کر آگاہ بد زان بہندوستان — نہ حالش نوشتہ کس از باستان
مورخ بسے زیر گل خفتہ اند — بملک عدم بے خبر رفتہ اند
کنون کاکرن گفت حالش تمام — خدایا دراکن بسے نیک نام

---

منقش یکے مرمر آمد پدید — بہ نقشے کہ بر نقش چین خط کشید
درو نقشہ باغ و فصل بہار — شگفتہ گلاں ہر طرف صد قطار
درختان خوش قامت و سربلند — بدیدن ہمانا بسے ارجمند
درو نقشہ کوہ و بحر دراز — منقش شد از قدرت بے نیاز

---

اگر کیمیا گویم این خاک را — ز ناپاک تشبیہ دہم پاک را
ہمی یاد دارم من این داستان — ہمانا کہ از گفتہ باستان
یکے کور در رہ نشستے مدام — کہ در دور عیسے علیہ السلام
چو بگذشت یک روز روح اللہ — بنزدش ہمان کور حالت تباہ
بدو گفت عیسے علیہ السلام — چہ خواہی بیان کن بشرح تمام
بگفتا کہ من چشم خواہم ہمی — مراد خود از تو بجویم ہمے
چو بشنید عیسے فرح سیر — بسے مہربان شد بران بے بصر

اگر آسماں کبھی پھر حولی پر آئے　　تو دم بھر میں کچھ اور ہی کر دکھائے

---

ہے منارہ کہ اک عمارت نور　　جسکی ہر سمت نور کا ہے ظہور
اُسکے نقشوں کو گر کریگے یاد　　چین مانیں گے مانی و بہزاد
گر کریں فکر سے وہ دامن چاک　　کھنچے اُن سے نہ اُسکا خاکہ پاک
کہیں اسکو تو عقل سے ہے قریں　　فی الحقیقت نگار خانہ چین

---

جنگلوں میں بہار گلشن ہے　　رشک گلشن وہاں کا گلخن ہے
گل و سنبل کے ڈھیر ہیں ہر جا　　بلبلوں کی بھیر ہیں ہر جا
عیش بازار ہر طرف ہیں لگے　　ہیں خریدار شوق سے پھرتے
عشرت آرام ہر جگہ موجود　　پھر کیا ملکہ جانے بہبود

---

مال و رعیت سے کوسوں دور رہیں　　محسنی اس مرض میں رنجور رہیں
سنگ غم سے رو رو تیں صبح و مسا　　مثل شیشہ پتھروں سے چور رہیں
عالم فانی کی یارو چال دیکھی ہے عجب　　اس جہاں سے جو گیا دنیا نہ آیا پھر کوئی
ساری دنیا کے ہر ہر دانہ میں لے ہمتیں　　کھو دیا ہاتھوں سے جو دنیا نہ پایا پھر کوئی

---

باغ میں بلبل یہی کہتی تھی کل صیاد سے　　کہ قفس کو چھوڑ کر ظالم قفس میں جا دیں ہم
رہیں سب لوگ عیش و راحت سے　　رنج ہو سبکے نہ دست آفت سے

---

رتبہ بلند کیوں ہو اس سرزمیں کا　　مسکن یہاں تھا مدتوں تیمور چیں کا

ہے ہے سرِ جنازہ "وفا" نوحہ خواں ہوئی
باصد نگاہ یاس سوے آسماں ہوئی
سرگرم آہ و نالۂ و شور و فغاں ہوئی
کہہ کہہ کے ہاے داغ وہ نالہ کناں ہوئی

ہنگامہ نعش پر تھا "وفا" نوحہ خواں نہیں

بے داغ بزم اہل سخن میں یتیم ہوں
میں کس کے پاس بیٹھ کے جانوں ندیم ہوں
غیروں کے پاس رہ کے میں کیونکر مقیم ہوں
میں آشناے داغ سخنور قدیم ہوں

کس طرح بیٹھ جاؤں وہاں وہ جہاں نہیں

میری دعاے خیر پہ اب اختتام ہو
جبتک کہ دورِ چرخ بریں صبح و شام ہو
جبتک کہ آسمان و زمیں کو قیام ہو
جبتک کہ آفتاب سرِ چرخ بام ہو

ہو بندگانِ عالی سے خالی جہاں نہیں

تاریخ مرگ داغ سخنور بہ نالہا
پوچھا جو شاعری سے وہیں ہم نے برملا
چشم پُر آب ہو کے بصد یاس یوں کہا
مضطر ہمیں تو غیب سے آتی ہے یہ صدا

لو باغ میں وہ بلبل ہندوستاں نہیں

# نمونۂ کلام جیمیس کارکرن

ماخوذ از تاریخ ممالک چین مطبوعہ ۱۸۶۴ء

ہنر پر نہ بھول اپنے اے پُر ہنر
کہ تو ہی ہنر سے نہیں بہرہ ور
گلستاں میں ہیں پھول اقسام کے
مگر ایک سے ایک ہیں کام کے
ہے مہتاب ہر چند عالم فروز
و لے بے حقیقت ہے ہنگام روز
چہ خوش گفت گوینده نیک مرد
خدا پنج انگشت یکساں نہ کرد

---

دلا ملک دنیا پہ مت جی لگا
کہ پل بھر میں سب کچھ یہ ہوگا فنا

جگر سے پھٹے کوہسار بلند	پڑے جا کمی استہ ارجمند
ہوئے چشمۂ کوہ بھی اشکبار	کہ نالوں سے فرصت دی رہبار

اسحاب رعیات المصطر یوم داغ

صبر و شکیب و طاقت ضبط فغاں نہیں	کہنا پڑا کہ درد کہاں ہے کہاں نہیں
غمخوار و یار و مونس و ہمدم یہاں نہیں	کس کو سنائیں حال کوئی مہرباں نہیں
اک داغ تھا سو وہ بھی تہ آسماں نہیں

ملک سخن میں داغ تو ہر دلعزیز تھا	مانے حریف اسکو نہ مانے تو اس سے کیا
جو کچھ کہیں سگے اسکے لئے ہو وہ سب بجا	مضطر زبان خلق ہے نقارۂ خدا
مانی اگرچہ ہند میں اسکا نشاں نہیں

آغا رہا سے نالۂ شور و فغاں سنو	میٹھو جگر کو تھام کے درد نہاں سنو
یہ شور العیاذ تہ آسماں سنو	روتیں نالے ہم سے بھی پیر و جواں سنو
تلمیذ داغ دہلوی ہیں وحشت جواں نہیں

دنیا سے ہائے روح فصیح البیاں گئی	وہ کیا گئی فصاحت ہندوستاں گئی
بزم جہاں سے رونق اہل زباں گئی	گویا کہ جسم خلق سے روح رواں گئی
جسم سخن میں ہائے وہ اب لطف جاں نہیں

دلی میں مرمٹوں کا یہی غمگسار تھا	اچھا تھا یا برا تھا مگر یادگار تھا
اے چرخ نابکار تجھے جس سے عار تھا	وہ تو غریب آپ ہی یاروں کا یار تھا
پامال تجھ کو کرنا تھا اے بدگماں نہیں

طفلی جوانی اسکی تھی پیری نشاط تھی	جو بات داغ کی تھی وہی لاجواب تھی
ہم کیا کہیں طبیعت عالی جناب تھی	صد انتخاب میں سے کہیں انتخاب تھی
کلک زباں میں طاقت شرح و بیاں نہیں

یہ سخن کی نال کب مضطر اُٹھے — کیوں نہ چھکے چھوٹیں زالؔ و سامؔ کے
رو کے نابینا کے آگے اپنے دیدے کھو دیئے — وہ مثل ہی شام کے مُردے کو کب تک رو دیئے
جانِ شیریں کو گنوایا عشق میں تو کیا ہوا — کوہکنی کو چھوڑ کر فرہاد پتھر ڈھو دیئے
دیکھئے کیا برگ و بار اس نخلِ الفت میں لگیں — تخمِ الفت کا زمین شور میں تو بو دیئے
جو کچھ ہوتی تھی وہ سب ایذا رسانی ہو چکی — قبر میں آرام سے اب پڑ کے مضطر سو دیئے
دھر سے ابر اُٹھ کر جو گیا ہے — ہماری خاک پر وہ رو گیا ہے
خدا جانے وہ آئے یا نہ آئے — نہیں معلوم پر کہہ تو گیا ہے
ہمارے داغ عصیاں کو تو کافر — ابھی سے ابرِ رحمت دُھو گیا ہے

انتخاب مثنوی ختم الطعام موسوم بہ "رازِ حقیقت"

گھڑی جب چھٹی آن پہونچی وہاں — تو تاریک ہونے لگا سب جہاں
یہ تاریکی روئے زمیں پر ہوئی — کہ یلدا نہ اُس کے برابر ہوئی
کہ یہ نور تھی وہ شبِ تار تھی — وہ جوں خالِ زنگی نمودار تھی
نشاں نور کا واں نہ تھا زینہار — کہ ہو لیل سے امتیاز نہار
گھڑی جب نویں آن پہونچی مگر — مسیحا لگے کہنے اک نعرہ کر
الٰہی الٰہی بھلا کس لئے — کیا تو نے مجھ کو جدا کس لئے
میں راضی تھا جس میں تھی تیری رضا — جو تیری رضا تھی وہ میری رضا
مگر پھر مسیحا نے اک نعرہ کر — جدا جسم سے جان کی لے خبر
بلند اُس نے ایسا یہ نعرہ کیا — زمیں ہل گئی آسماں ہل گیا
حقیقت کا پردہ میاں سے وہیں — ہوا شق بحکم جہاں آفریں
زمیں مضطرب ہو کے بیتاب تھی — زمیں تھی الٰہی کہ سیماب تھی
اُسے تاب اصلا نہ تھی زینہار — کہ گاؤ زمیں تھی زبس بیقرار

داغ سینے پہ مرے کیوں نہ کھلیں اے مضطر
پھول کھلتے ہیں تو ہوتی ہے گلستاں کی بہار
غنچے کہتے ہیں یہ منہ کو پھوڑ کر
ہم کو بھی تو سر چڑھا لو توڑ کر
دکھلا رہا ہے سینے میں کیا کیا بہار داغ
لالہ میں ایک داغ ہے دل میں ہزار داغ
بت یہ کہتے ہیں گر خدا ہوں ہم
اک خدائی کے آسرا ہوں ہم
ابتدا ہوں کہ انتہا ہوں ہم
ہم نہیں جانتے کہ کیا ہوں ہم

دل کو دیکھوں کہ دلربا دیکھوں
یہ تو بتلائے کوئی کیا دیکھوں
ابتدا دیکھوں انتہا دیکھوں
اور کیا چیز اے خدا دیکھوں
حال میرا رقیب سے کہنا
کیا دغا ہے تری دغا دیکھوں
آخر وصال یار بھی ہو جائے گا مگر
فرقت تو چند روز رہے کچھ دائمی نہیں

صیاد سے یہ کہتا ہوں رو رو کے بار بار
بجلی گری ہو جس پہ مرا آشیاں نہ ہو

میرے دل میں جو کبھی اس کی سمائی ہوتی
بخدا ساری خدائی میں خدائی ہوتی
آتش عشق میں جلتا نہ پتنگے کی طرح
میرے یاروں نے اگر دل میں لگائی ہوتی
دل کا کھٹکا تو نکل جاتا مرے اے مضطر
کل جو آنی تھی بلا آج ہی آئی ہوتی
مانگتے ہیں دل مرا مجھ سے اُدھار
کیوں نہ قرباں جاؤں قرض و دام کے
کام کوئی عشق میں بنتے نہیں
ہو گئے کیسے نکمے کام کے
خط نستعلیق لام زلف ہے
کیوں نہ گرویدہ ہوں ہم اس لام کے
جو بلا آئے ہمارے سر ہی ہو
اور بھی تو ہیں ہمارے نام کے
داغ دل کے ماسوا کیا کیا ملا
گو نہ تھے طالب کبھی انعام کے

دارا کہاں ہے اور سکندر کہاں ہے اب    ان ہر مٹوں کے نام کا باقی نشاں ہے اب
دیکھو نہ انقلاب سے کیا حال ہو گیا    وہ جو مکان پر تھا سو وہ بے مکاں ہے اب
گم گشتگی میں داغ کا اک نام رہ گیا    یہ تو کوئی بتائے وہ اہل زباں ہے اب
سارے جہاں میں آجکل ایسے ہی رہ گئے    کیا جانے کیا ہوا وہ فصیح اللساں ہے اب
کیونکر کہیں کہ وہ نظر آتا نہیں ہمیں    پردہ غبار دل کا یہاں درمیاں ہے اب
آئیں جو یاد مجھ کو یہ بندہ نوازیاں    میری جبین عجز ترا آستاں ہے اب
کہکر غزل جو لاؤں بھی مضطر تو کیا کروں    ہندوستاں میں بلبل ہندوستاں ہے اب

---

مضطر میں آپ الجھا ہوں زلفوں میں یار کی    سودا نہیں کہ آن کے دوں میر کا جواب
ہے مآل کار بد کا نام بد    میرے ہاں آ کے دھر جاتے ہیں آپ
کعبہ والے دیکھکر کہنے لگے    خیر ہے مضطر کدھر جاتے ہیں آپ

---

ہیں راز محبت ترے اسرار محبت    سرشار محبت ہوئے غمخوار محبت

---

جور کی تیرے انتہا بھی ہے    ابتدا ہی ہے ابتدا کے بعد
میں طبیبوں سے ڈرتا رہتا ہوں    کیا کریں سالے خدا دوا کے بعد
جیتے جی کی یہ بات ہے ورنہ    کون کس کا ہوا فنا کے بعد
کیا کہیں تجھ سے آہ اے مضطر    اب رہا کون میرزا کے بعد
میر کی طرز سخن یاد جو آئی مضطر    بحر غربت میں ہوا غرق غزل کا کاغذ
(از افکار آغا دہلوی)

---

تیر کھانے کی ہوس ہے تو جگر پیدا کر    اپنے نالوں میں تو اتنا تو اثر پیدا کر

یاری عشق میں کس کس کو نہ کھوتے دیکھا — جاں کو مال کو ایماں کو روتے دیکھا
اُس کے دو جسم ملا سے ہوں مگر اے مضطر — ایک دل عاشق و معشوق کے ہوتے دیکھا

---

اک تماشا سا تماشا تھا کرشمہ اُسکا — حور و غلماں نے ستمگر کی ادا کا دیکھا
توبہ کرتے ہی پھری نیت توبہ میری — اور عالم جو ابھی ابر و ہوا کا دیکھا
ہم نے اُس بُت میں جو دیکھا ہی کہیں کیا زاہد — گویا سرتا بقدم نور خدا کا دیکھا
اپنے عصیاں کے نہ صدقے ہوں نہ قرباں جائیں — ہم نے دن ورنہ کہاں روز جزا کا دیکھا
عمر مستی میں بسر ہو گئی اپنی مضطر — ملا ورنہ کہاں آب بقا کا دیکھا
جان شیریں کو گنوا کے ملے مضطر — کوہکن کو کبھی نہ کرجاتا
لاکھ پردوں میں چھپایا اُسے دل میں لیکر — راز پنہاں کی طرح اُسکو نکلنے نہ دیا
میری تسکین و تسلی نہ ابھی ہو جاتی — دل بیتاب کو یاروں نے مچلنے نہ دیا

---

بندہ خدا کا یوں ہی گنہگار تھا سو — دل کو لگا کے اور گنہگار ہو گیے
کس کو طلب کروں میں تمہارے واسطے — جب وہ ہی آکے میرا طلبگار ہو گیا
مضطر ہماری گور سے آئے گی یہ صدا — آئے یہاں وہی جو سزاوار ہو گیے
اُڑ کے پہونچی تا فرش آسماں — نام خاکستر کا گردوں رکھدیا
کب بچا کوئی قضا و قدر سے — گرچہ مٹکے میں فلاطوں رکھدیا

---

ایک سو تکہ کو یار ہونا تھا — یا ادھر ہوتا یا اُدھر ہوتا
یوں اُٹھانا نہ در سے اے مضطر — ہم غریبوں کا گھر اگر ہوتا
بعد سحر تو داغ سحور سے لٹ گیا — باقی تھا ملک دل سو بت کبر سے لٹ گیا
ایمان و دین و جان و جگر لے کے دل لیا — کیسا خراب ہو گیا جب گھر سے لٹ گیا

بتوں کی محبت کو اے حضرتِ دل — نصیبوں میں اپنے لکھا کر نہ بیٹھے
جو دل میں نہ آئے نظر کیطرح سے — مری آنکھ میں کیوں سما کر نہ بیٹھے

---

زمیں تھی اور نہ قائم آسماں تھے — ہمارے یار کے نام و نشاں تھے
نہ پایا مدعا دل کا کسی نے — کہ وہ نا مہرباں کیوں مہرباں تھے
کہیں کیا ہم کہاں تھے تم کہاں تھے — تمھیں ہم نے جہاں دیکھا وہاں تھے
کیا ہی کام لسانوں کا حجاب کر — مرے نالے اگرچہ بے زباں تھے

---

رہا آنکھوں میں اور آنکھوں سے پنہاں — چھپا مثل نظر میری نظر سے
تری فرقت میں چپکے ہو رہیں گے — ملے گا کیا دعاے بے اثر سے

---

عدم کو ہستی سے ہم باوقار ہو کے چلے — پیادہ آئے تھے جب اب سوار ہو کے چلے
ہمارے حضرتِ دل سے تو پوچھیے آ کر — یہ کس کے وصل کے امیدوار ہو کے چلے
ٹھکانا خاک ملے پیری و جوانی کا — سرور ہو کے جو آئے خمار ہو کے چلے

(دیوان دوم)

اک نظر تو نے ستمگار اگر دیکھ لیا — پھر نہ دیکھے گا اُدھر کوئی جدھر دیکھ لیا
دیر سے کعبے کو تو جاتے ہو اے حضرتِ دل — کیا بُرا حال ہو یاروں نے اگر دیکھ لیا
شاگرد سے ہوتا نہ وہ اُستاد سے ہوتا — جو کچھ کہ خدائی میں خداداد سے ہوتا
تجویز سے ہوتا نہ وہ تدبیر سے ہوتا — ہوتا بھی جو کچھ وہ مری تقدیر سے ہوتا
جو کام ہوا حضرتِ مضطر سے ولیکن — وہ کام نہ سودا سے نہ وہ میر سے ہوتا
کسے معلوم تھا اے دل اُدھر ساری خدائی تھی — وگرنہ فیصلہ گھر میں بتوں سے میں نہ کر لیتا

تجھے معلوم ہی کچھ آتشِ سوزِ نہاں میری　　قیامت ہے غضب ہے ایک فتنہ آسماں میری
جو میں بھولے سے بھی تیرا تصور بھول جاتا ہوں　　تو کیا کیا یاد دلواتی ہیں تیری ہچکیاں میری
محبت کیا رہے دے مجھ کو یہ اندازِ سخن مضطر　　زمیں شعر بن جائے زمیں آسماں میری

---

جو میں پیتا ہوں زاہد آشکارا بادہ خواری ہے　　جو تو چھپ چھپ کے پیتا ہے وہ اک پرہیزگاری ہے
لب پہ فریاد ہے نہ نالا ہے　　صبر نے اپنا قول پالا ہے
تو نے پردے سے منہ نکالا ہے　　یا کہ عالم پہ پردہ ڈالا ہے
نور یا ہے نہ مرگ چھالا ہے　　خاک پر میٹھا اللہ والا ہے
دال میں کچھ تو کالا کالا ہے　　آج وہ مست ڈھیلا ڈھالا ہے
سرد مہری سے یہ پڑا پالا　　قطرۂ اشک میرا ژالا ہے
آگ الفت کی کیوں نہ جل اٹھے　　دل میں بیٹھا پر آگ والا ہے
کس سے اے چرخ میں کروں فریاد　　کون اب میری سننے والا ہے
ایک دم تھا جو میرے سینہ میں　　ہمدم وہ بھی جانے والا ہے
ہجرِ جاناں میں حسرتِ ناصح　　غم بھی منہ کا کوئی نوالا ہے
کوئی مشتاق ہے کوئی بیزار　　عشق کا قصہ ہی نرالا ہے
رخِ تاباں کہاں کہاں مہتاب　　یہ اندھیرا ہے وہ اجالا ہے
گر کے اٹھ جانا اٹھ کے گر جانا　　وہ سنبھلتا ہے یہ سنبھالا ہے
داغ سے لطفِ ذوق تھا مضطر　　کون اب کہنے سننے والا ہے

---

وہ کافر رہانے میں کیا کر نہ بیٹھے　　خدائی کا دعویٰ اٹھا کر نہ بیٹھے
مرے جانے کا سلسلہ تو یہ ہی　　کہ تو فرض میرا ادا کر نہ بیٹھے

دل کو تسکین مگر نہیں آتی | کوئی صورت نظر نہیں آتی
مرنے جینے کی اے شرف برقت | کوئی صورت نظر نہیں آتی
دین و ایماں کی صورت عنقا | کوئی صورت نظر نہیں آتی
زاہد و کیا دھرا ہے کعبہ میں | کوئی صورت نظر نہیں آتی
ماسوا تیرے اے بُتِ کافر | کوئی صورت نظر نہیں آتی
بزم میں حالِ دل سُنائیں کیا | کوئی صورت نظر نہیں آتی
قاصد آئے جواب خط لے کر | کوئی صورت نظر نہیں آتی
آئینہ میں اُس آئینہ رو کو | کوئی صورت نظر نہیں آتی
بعد رنجش کے صُلح کی ہم کو | کوئی صورت نظر نہیں آتی
تیری سی مہ لقا حسینوں میں | کوئی صورت نظر نہیں آتی
وصلِ جاناں کی ہم کو اے مضطر | کوئی صورت نظر نہیں آتی

---

بستے ہیں اس میں غم و درد و الم | دل کی بستی بھی عظیم آباد ہے
فرق ہے مضطر امیر و داغ میں | ایک شاعر ہے تو اک اُستاد ہے
مختصر کرکے میں ہر چند سناؤں لیکن | حالِ دل میرا اُنھیں رام کہانی ہو جائے
گر نہ چھلا ہو ترا داغ محبت ہی سہی | کچھ نہ کچھ پاس تو یاروں کے نشانی ہو جائے

---

پڑا ہوں بیکسی میں اے ستمگر سخت بیکس ہوں | وطن کی یاد آتی ہے تو غربت کھائے جاتی ہے

---

فراق یار میں گذرے جو بے آہ و فغاں میری | مری عمر رواں ہو کشتی بے بادباں میری
اُڑا لے لاکھ فصلِ گل میں ہر دم طرز فغاں میری | کہاں سے لائیگی بلبل دہن میرا زباں میری

مدعی کرتا ہے انساں دل کے ساتھ　　گو لگا رہتا ہے شیطاں دل کے ساتھ
دل میں ارمانوں کی حسرت ہے یہی　　کاش وہ ہو جائیں مہماں دل کے ساتھ
راہ الفت میں قدم بڑھا رہے　　منزل مشکل ہو آساں دل کے ساتھ
حسرت و یاس و غم و درد و الم　　دیکھیے کیا کیا ہیں ساماں دل کے ساتھ
تجھ کو مضطر ہو گیا کیا عشق میں　　کیوں ہوا جاتا ہے ناداں دل کے ساتھ

---

کبھی تو ترا وصل ہو ہی رہے گا　　کہ تیری حمایت رہے گی ہمیشہ
گر لگے پیاس ترے عشق کے متوالوں کو　　آب بن کے مئے ناب زمزم میں رہے

---

گھر میں آتے کہ نہ آتے وہ بلا سے لیکن　　بھولے بھٹکے وہ مرے دل میں گذر تو کرتے
گوہر اشک پہ بھولے سے نہ کی اس نے نظر　　ورنہ جوہر یہ نظر اہل نظر تو کرتے

---

جور و جفائے یار کو سہہ کے دم بدم　　ہم آپ اپنے حق میں ستمگار ہو گئے
کیا کہہ کے بخشوائیں بھلا اس سے روز حشر　　ہم جس کے بال بال گنہگار ہو گئے
مضطر ہم اپنی جان سے بیزار کیوں ہوں　　اپنے پرائے درپئے آزار ہو گئے

---

قیامت آ چکی اے زاہد قیامت ہے　　وہ آنے جانے کا وعدہ وفا نہیں کرتے
علاج درد محبت جو ہو تو کیونکر ہو　　وہ اپنے ہاتھوں سے میری دوا نہیں کرتے
کریگا حشر میں زاہد سے بات بھی کوئی　　بڑی خطا ہے جو سجدے خطا نہیں کرتے
جبھی تلک ہے یہ دعویٰ سخن کا اے مضطر　　ہم اہل بزم میں فکر رسا نہیں کرتے

---

قیامت جسے جانتی ہے خدائی ۔ اُسے ہم کسی کی ادا جانتے ہیں
کیا اُن سے غیروں کے شکوے کا شکوہ ۔ تو فرمایا ہنسکر کے جا جانتے ہیں
کریں رند کیونکر نہ تعظیم واعظ ۔ اُسے اپنا سب پیشوا جانتے ہیں
غرض کس کو ہے شعر خوانی سے مضطر ۔ اُسے ہم تو اپنی دعا جانتے ہیں

مجھی پہ زاہد و کچھ منحصر نہیں لیکن ۔ ملے جو مفت تو قاضی کو کیا حلال نہیں
برا کہیں تمھیں عاشق یہ ہو نہیں سکتا ۔ تمھارے چاہنے والوں کی یہ مجال نہیں
خدا ہی جانے کسے دیکھتی ہے خلق خدا ۔ وگرنہ ابروئے جاناں تو کچھ ہلال نہیں
زوال حضرت مضطر کا سن کے فرمایا ۔ کمال حیف کہ وہ صاحب کمال نہیں

یا تو ہم تھے محفل دلدار میں ۔ یا وہی محفل ہے چشم زار میں
جو مزہ ہے حسرت دیدار میں ۔ وہ کہاں اے دل وصال یار میں
مر گیا مضطر اُسے جنت نصیب ۔ آدمی کیا خوب تھا گفتار میں

بعد فنا بھی دیدۂ حسرت کھلے رہے ۔ جھپکی نہ آنکھ اپنی کبھی انتظار میں
کیا بے بسی ہے اے مرے اللہ کیا کروں ۔ وہ اختیار میں ہیں نہ دل اختیار میں
میں روسیاہ نکلا ہوں ایسا کہ روز حشر ۔ ڈھونڈھا ملا نہ ایک بھی مجھ سا ہزار میں
فرمایا دیکھ بھال کے مجھ کو شب فراق ۔ رکھا ہے خاک زندگی مستعار میں
مضطر بڑے بڑوں کا بھی ہوتا نہیں شمار ۔ روز شمار تو ہے بھلا کس شمار میں

---

تم سا جہاں میں دوسرا پیدا نہیں نہو ۔ آئینہ لے کے دیکھ نہ لو گر یقیں نہو
دل میں تو دیکھ بھال لو شاید یہیں نہو ۔ گر وہ یہاں نہیں تو سمجھ لو کہیں نہو
کیونکر کہیں کہ دل میں وہ پردہ نشیں نہو ۔ ممکن نہیں مکان ہو لیکن مکیں نہو
آئینہ ہو نہ جائے کہیں راز عشق کا ۔ دل میرا لے کے دیکھ لے جسکو یقیں نہو

آگے ملتے تھے کرو پرے سے شخص | اب تو ملتے ہیں پیسے پیسے شخص
بھول جاتے ہو کسو یالی کو | راہرو گئے ہیں ایسے ویسے شخص
دیکھے دل تجھ سے مانگ لیتے ہیں | رہ گئے اب تو ایسے ایسے شخص
چل کے آئینہ خانہ میں دیکھو | سیکڑوں ہی ہیں تم سے جیسے شخص
حال مضطر کا پوچھ کر تو لے | مجھ کو بتلاؤ ہیں وہ کیسے شخص
اوروں کے ساتھ ہجر میں کیا کیا نہ تھا | اب میرے ساتھ دیکھئے کیا رنگ لائے عشق

---

کیونکر بتوں سے جا کے کہیں ماجرائے دل | جب تک ہمارے قابو میں یار نہ آئے دل

---

تجھ کو دل دیکے ہم ارماں لئے بیٹھے ہیں | گھر میں مہماں سے مہماں لئے بیٹھے ہیں
قیس دیوانہ تھا جاتا تھا جو صحرا کی طرف | گھر ہی وحشت سے بیاباں لئے بیٹھے ہیں
جا کے اب لیں گے ترے بار و کرشمے مجھ سے | وہ تو پہلے ہی مری جاں لئے بیٹھے ہیں
ان بتوں کا کبھی ایماں ٹھکانے نہ لگا | اک خدائی کا تو ایماں لئے بیٹھے ہیں
میری سنتے ہیں نہ وہ کہتے ہیں اپنی مجھ سے | گویا تصویر کے منھ کان لئے بیٹھے ہیں
آج کل حضرت مضطر کو کہاں فرصت ہے | جب نہیں دیکھئے دیواں لئے بیٹھے ہیں

---

نہیں معلوم کس شک مسیحا کی محبت ہیں | نہ نکلی اور نہ ٹھہری میری جاں آہیں رسول
نہ ٹھہرا اضطراب دل کہیں بھی اپنا اے مضطر | بشکل زلزلہ پھرتا رہا زیر زمیں رسول
خدا سے بتوں کو خدا جانتے ہیں | جو یہ جانتے ہیں تو کیا جانتے ہیں
وہی عشق کا کچھ مزا جانتے ہیں | اجل کو جو اپنی دوا جانتے ہیں
تمہاری نظر کو کوئی کچھ ہی جانے | مگر ہم تو تیر قضا جانتے ہیں

مضطر تجھے تو ایک طرح پر قرار ہے — انجام بے طرح ہے نہ آغاز بے طرح

سنوں زاہد سے ذکر حور کیونکر — کروں آنکھوں سے انکو دور کیونکر
ترے سنگ جفا سے اے ستمگر — ہوا ہے شیشۂ دل چور کیونکر
کیا ہے وعدۂ دیدار اُس نے — کروں گا سیر کوہ طور کیونکر
بتوں کے عشق کا اللہ اکبر — کریں گے شیخ جی مقدور کیونکر
چہ نسبت خاک را با عالم پاک — کہوں اُس حور وش کو حور کیونکر
یہ کس کے نور کی جلوہ گری ہے — در و دیوار ہے پُر نور کیونکر
نہ ہوتا گر اُسے منصور کرنا — انانیت نہ ہوتی دور کیونکر
عدو ہے نیش زن سے گھر تمھارا — نہ ہوگا خانۂ زنبور کیونکر
فراق یار میں دن رات مضطر — گذارے ہی دل رنجور کیونکر

پردہ رخ انور سے اُٹھایا نہ کسی روز — موسیٰ کی طرح ہم کو گرایا نہ کسی روز
بیکس کی طرح صفحۂ ہستی میں پڑا ہوں — جوں حرف غلط اُس نے اُٹھایا نہ کسی روز
دل میں بھی تو رہکر وہ رہا شکل تصور — آنکھوں میں بھی رہ کر نظر آیا نہ کسی روز

---

تو تو ہے دل میں ولیکن بدگماں ہیں اسقدر — ڈھونڈتے پھرتے ہیں تجھ کو غیر کے مسکن کے پاس

---

زاہد ہمارے بت سے نہ منکر ہو تو کبھی — نکلے کہیں نہ حشر میں بیٹھا خدا کے پاس
اے دل میں خاک عشق بت سیم تن کروں — کوڑی بھی ہے کفن کو کہیں بینوا کے پاس

---

رہتے ہی نہیں سامنے اُس ہوش ربا کے — دل میرا کجا عقل کجا اور کجا ہوش
لایا تھا اُسے جذبۂ دل کھینچ کے مضطر — قسمت تو مری دیکھنا کس وقت چلا ہوش

مضطر ہماری آمد و شد دم کی یوں ہی — جھونکا ہوا کا جوں ادھر آیا اُدھر چلا

جانتے ہو حال جو میرا ہوا — بھولے سے کر پوچھتے ہو کیا ہوا

حال فرقت کا اگر وہ پوچھتے — بھول جاتا یاد بھی آیا ہوا

مٹ و کم اک حرف ہو سکتا نہیں — وہ ہی ہوتا ہے جو ہے لکھا ہوا

دل میں آجاتے تو تم سے پوچھتے — یہ خراب آباد گھر کس کا ہوا

ابتدا انتہا مضطر نہ پوچھ — بحر ہستی میں حباب آسا ہوا

---

مانا کہ تمہیں لگئے دل میرا چُرا کر — کس منہ سے کہوں تم یہ گماں ہو نہیں سکتا

بیٹھا ہو کہیں تاک میں وہ شام سے میری — کیا سحر سے یہ بیر عیاں ہو نہیں سکتا

تو اپنے ساتھ ساتھ میں پردہ نشیں کو بھی — رسوا کرے گا لے دل خانہ خراب کیا

بار الفت کا بھلا کوں اُٹھاتا سر پر — دل ناداں کے سوا دوسرا مردود نہ تھا

کیا ملا عیبوں سے تجھ کو اے مرے پردہ نشیں — ہو گیا بدنام تو عالم میں رسوا ہو گیا

وہ نگاہ مہر ہے کیا رشک صد دار الشفا — اک نظر بھر کر جسے دیکھا وہ اچھا ہو گیا

کیا کہوں کس کی نظر تجھ کو دل شیدا لگی — تھا ابھی کیا بھلا چنگا ابھی کیا ہو گیا

کیا کریگا اور اب تاثیر صحبت کا اثر — اُن بتوں سے میرا پتھر کا کلیجا ہو گیا

کافر ہو کہ دیندار جو دیدار ہی اُسکا — اللہ رے تری گرمی بازار محبت

جز دید رُخ یار انہیں کچھ نہیں آتا — آئینۂ حیرت ہیں یہ بیکار محبت

ہوتی نہ اگر یاد انا الحق کی حقیقت — پڑھتا نہ کبھی بھول کے وہ دار محبت

دل صاف ہے تو صوفی پوست کچھ ہی جان لو — جتنی بحث ہیں سب میں ہی یہ مختصر بحث

نادم ہوا ہوں ہجر میں نالے نکال کے — جو کچھ رہا سہا تھا گیا اعتبار آج

واعظ کا ایک جام میں ساقی یہ حال کر — بیٹھا ہی سکے دیکھا یاروں کا یار آج

شراب ناب میں دھو کر کہا رندوں نے واعظ سے    بڑی مدت میں آیا میکدہ میں پانوں حضرت کا

---

دل کی جگر کی جان کی کس کس کی لوں خبر    آڑے کا آ وا بگڑا ہے گویا کمہار کا
دل تو قمار عشق میں بت سے لگا چکے    سمجھے نہ کھیل خاک بھی ہم جیت ہار کا

---

دشمن جاں نہ کوئی تجھ سا ستمگر نکلا    تیغ نکلی نہ چھری نکلی نہ خنجر نکلا

---

بتوں کے عشق میں اے دل یہی انجام ہونا تھا    تجھے ناکام ہونا تھا مجھے بدنام ہونا تھا
تمھارے دام گیسو سے رہائی کسطرح ہوتی    کہ ہم کو ابتدا ہی سے اسیر دام ہونا تھا

---

ہنسے وہ میری نادانی پہ دانائی کا کیا کہنا    کہ میں نے گھر عدو کا جان کر اپنا مکاں پھونکا
جلادے آہ سوزاں سے زمین شعر ہی مضطر    ترے استاد نے اک داغ سے ہندوستاں پھونکا

---

بہت ڈھونڈھا نشان یار لیکن بے نشاں نکلا    یہ کیسا لا مکاں اک اور زیر لا مکاں نکلا
تری مہر و وفا سے کیوں نہ ہمکو بدگمانی ہو    کہ تو نا مہرباں ہو کر ہمارا مہرباں نکلا
ہوئی خضر بیاباں سے بھلا کب رہبری میری    کہ وہ تو آپ ہی گم گشتگی میں بے نشاں نکلا

---

مرا ناقوس دل مصروف اوصاف بتاں ہی ہو    کہ مجھ سے نعرۂ اللہ اکبر ہو نہیں سکتا
نگاہ شوق رہتی ہی صف مژگاں سے کیوں باہر    کہ لشکر سے جدا اک لحظہ افسر ہو نہیں سکتا

---

سایہ کی طرح عمر بھر اے شوخ خوشخرام    ہم ساتھ ساتھ تیرے چلے تو جدھر چلا

رفت ز دنیائے دوں ہائے سلیمان عصر | بود بہ ہر حکم او حملہ چو السان و دید
ہر س احمدی چوں سر دشمن برید | ہاتفے آواز داد کشتہ شد افسوس موو

ایضاً

سعدی بخت چوں گور بر حرل | در دست حقیر قیدی جاں سپرد
بہ حرف کس ار حقیر دگو سال مسیح | دشمن تواں حقیر و بیچارہ شمرد

(۱۳۰۸ھ)

## فلاطوں حیدرآباد

کیوں حزاں میں سر پٹک کر مر نہ جائے عندلیب | ہے بقائے گل سے وابستہ بقائے عندلیب
جوش گل سے کم نہیں کچھ بلبلوں کا بھی ہجوم | ٹہنی ٹہنی پر نظر آتی ہے جائے عندلیب
کیا کرے گلشن سے اسکا آب و دانہ اٹھ گیا | دام میں خود بیٹھ گئی بیٹھے بٹھائے عندلیب
شاہد گل صاحب زر ہی چلے گا کچھ نہ زور | اسکی آنکھوں میں ہے کیا مرگ گدائے عندلیب
جاں دیکر عشق گل میں سو گئی آرام سے | درد بے درماں ہوا آخر دوائے عندلیب

قطعہ فارسی

پر درد دل ز عالم جاکی صفا طلب | ایں آئینہ ز صورت آئیں ما طلب
پرس ار عیار حال دل جاک جاک من | لے گل ز آشنا خبر آشنا طلب

## انتخاب کلام مضطر

(دیوان اول)

تمہیں دل دیکے ہم سے خدا کے اور مجرم ہوں | تو دعوی مدہی ہوا مات میں حیات کا
ہمیں اے زاہدو یہ بت پرستی حق پرستی ہو | اگر رحمہ نہ ڈالو بتکدہ میں ہم طاعت کا

ایضاً

ای فلک این آه و غم بهر چه و بهر کیست — خورد و کلاں آه زد ملکہ دوراں گریست
گفت شہی نامور نیک خو البرٹ نام — کرد سفر آنکه بود نور جہاں تا بزیست
سعدی شیراز را گفت دل ای مہرباں — رفت شه ما بگو عیسوی تاریخ چیست
گفت سر آه ما طامس گو یا بکا ہا — دولت جاوید یافت ہر که نکو نام زیست
باز چو گفتم باو ای سر شیرازیاں — سال عرب نیز گو این همه ابهام چیست
ہای برآورده گفت ہای چراغ دلم — ہای چراغ جمال ہر دو سن احمدیست

ایضاً

پرنس البرٹ آه واویلا چو شد سوی بہشت — سال ہجری بد ہزار و دو صد و ہفتاد و ہشت
گر ز سال عیسوی پرسی ز من ای دل بگو — یک ہزار و ہشت صد افزوں براں یک با شصت و دو

تاریخ وفات نواب افضل الدولہ نظام حیدرآباد

کرد رحلت نظام حیدرآباد — گفت تاریخ طامس الدولہ
آخریں حرف دور کرده بگو — مرد نواب افضل الدولہ

تاریخ کشتہ شدن لارڈ میو

افزود درای جہاں ہای غضب واویلا — لارڈ میو آه فغاں ہای غضب واویلا
کشتہ شد در شد بجناں ہای غضب واویلا — سال مسیحی تو بخواں ہای غضب واویلا

ایضاً

افسر وزرای جہاں لارڈ میو آه فغاں — کشتہ شد افسوس و الم کرد سفر سوی جناں
سال مسیحی چو دلم جست بصد آه و بکا — ہاتف این کرد ندا ہای غضب واویلا

ایضاً

حاکم ہندوستاں آه و فغاں لارڈ میو — آنکه چو او در جہاں بود نه شاه و خدیو

(ایضاً سال عیسوی تعمیہ)

چوں لارڈ کارنوالس حیف از جہاں برفت — پرواز داد سوے فلک روح پاک را
از بہر سال عیسوی دل با سر ملال — گفتا بگو بخاک سپردند خاک را
(سنہ ۱۸۰۵ء)

تاریخ ولادت مسٹر جان ولیم بیل البر مولف

ہاتف زغیب گفت سنین تولدش — فرزند خوش مراد خجستہ و نیک موی
یعنی دو لفظ اولیں از سال احمدی است — ز الفاظ باقی تو سن عیسوی بجوی

تاریخ عیسوی و عرب زیں چہار لفظ — فرزند خوش نکو طلعت گشت آشکار
یعنی کہ از دو لفظ نخستیں سن عرب — و ز ہر چہار لفظ سن عیسوی شمار

تاریخ فتح ملتان

بود قلعۂ عظیم در ملتان — مسکن مولراج بدکردار
رفت انگریز و کرد محصورش — بر سرش کرد گولہ ہاے نثار
آتشیں توپہا چو اژدرہا — بر سر او شدند آتشبار
گشتہ حیراں ز قلعہ بیروں شد — دست بستہ بجست استغفار
کف برآوردہ سال نصرت گفت — وقنا ربنا عذاب النار

تاریخ فراری نواب خان بہادر خان متخلص بہ مصروف رئیس بریلی

خان بہادر خاں جب بھاگے — دیکھا پیچھے اور نہ آگے
سنہ عیسوی سنا میں ناگاہ — بھاگے خان بہادر خاں شاہ

تاریخ وفات پرنس البرٹ شوہر ملکہ معظمہ کوئن وکٹوریہ

آہ صد حیف و صد ہزار افسوس — کشتیٔ خلق در تباہی شد

والشمس تھے رخسار تو واللیل تھیں زلفیں　　اک نور کا سورہ تھا سراپائے محمدؐ
اندھیر ہوا کفر کا سب دو جہاں سے　　روشن ہوا عالم جو یہاں آئے محمدؐ
کوثر کے صدقے ہی دیا رحمت حق سے　　تشنہ ہی میک ڈر دریائے محمدؐ
عصیاں سے بری ہو کے قیامت میں اٹھیگا　　میک ہے ہستی جو ہے شیدائے محمدؐ

# نمونہ تاریخ ہائے

## تاریخ وفات بی بی میڈلین

(زوجۂ میجر مائکیل صاحب رئیس اکبرآباد در روز عشرہ حمادی الثانی رحلت نمود)

سنہ سال فرخندہ حضرت مسیح　　ہزار و نود ہشتصد بود دست

## تاریخ وفات سارہ بیگم (زسارہ تعمیہ)

قضا رحام اجل چوں سارہ بیگم را　　چشاند آدمے کہ کل من علیہا فان
جلیل مرتبہ لفٹنٹ شارب عالی جاہ　　ازاں جمیلہ معشوقہ عشق داشت بجاں
بسے زمرد لش افسوس جور کرد سیا　　سارہ کہ بود یادگار ارجاناں
گفت ہاتف مینی بس سے تاریخ
سارۂ فلک حسن و بازگشت بہاں　　۱۸۴۲ء

## تاریخ وفات لارڈ کارنوالس گورنر جنرل ممالک ہند

ہزار حیف شد از موج عالم فانی　　حروف زندگی لارڈ کارنوالس حک
گورنر جنرل بود او بکشور ہند　　اندر ہیبت او میگریخت تا سمک
رسال ہجرت و فوتش سوال کردم دلم　　بدلے "آہ دریغ" آمد از زباں ملک
ہزار ہشتصد و پنج بود سال مسیح　　بہ پنجم اکتوبر در بس بے شک
بطور تعمیہ جستم چو سال جانے درد　　بہشت جست باحلد گفت حور و ملک
۱۸۰۵ء

# سلام

خبر اب جان کی جلدی شہید کربلا لینا
اُسے نارِ جہنم سے قیامت میں بچا لینا

لعیں راکب ہوا ہے راکبِ دوشِ پیمبر کا
تزلزل فرش سے تا عرش آکر ارض و سما لینا

کہا حُر نے یہ بیٹے اور برادر سے شبِ عشرہ
سحر کو باغ جنت کی سند شہ سے لکھا لینا

دمِ رخصت کہا عباس نے رو کر سکینہ سے
علی اکبر سے میرے بعد تم پانی منگا لینا

حبیب ابن مظاہر سے امامِ عصر یوں بولے
نمازِ ظہر میں تیروں سے ہم کو تم بچا لینا

کہا یہ حرملہ سے شمر نے اصغر کو جب دیکھا
ذرا دست نجس قوس اور تیر پُرجفا لینا

کٹے عباس کے شانے تو شہ سے یہ وصیت کی
سکینہ کو مری جانب سے چھاتی تم لگا لینا

کہا زینب نے فضہ سے مرے سر کی قسم دیکھو
ذرا پھر اکبرِ مہ رو کو میداں سے بلا لینا

کہا سجاد نے زینب سے بلوے میں پھوپھی اماں
وقارِ چادرِ آلِ عبا سے منہ چھپا لینا

یہی ہے جان کی اب عرض مولا مرتضیٰ تم سے
ہر اک مشکل میں یا مشکل کشا اسکو بچا لینا

تھی علی ہی میں جو اعلیٰ کی ملا کی صورت
نظر آنے لگی بندے میں خدا کی صورت

قول ہے قوم نصیری کا برائے حیدر
نظر آنے لگی بندے میں خدا کی صورت

احمد و حیدرِ صفدر میں جو ہے نورِ خدا
نظر آنے لگی بندوں میں خدا کی صورت

غمِ عباس میں یہ ہے گا علم کا احوال
کہ پھریرا بھی ہے سب شالِ عزا کی صورت

روتے روتے شبِ عاشور کو سویا جو میں جان
خواب میں آئی نظر کرب و بلا کی صورت

# نعت

ہے عرش پہ قوسین کی جا جائے محمدؐ
رشکِ یدِ بیضا ہے کفِ پائے محمدؐ

عیسیٰ سے ہی بڑھ کر لبِ گویائے محمدؐ
یوسف سے ہی بڑھکر رُخِ زیبائے محمدؐ

کوثر ہو وہ دریا جو لگے پائے محمدؐ
جنت ہو وہی باغ جو ہے جائے محمدؐ

جب تصور میں ترے مجھ کو عذار آئے نظر — پھر تو سب پھول جہاں کے مجھے خار آئے نظر
ایک جام اور بھی دے ہاتھ سے اپنے ساقی — کہ ذرا آنکھوں میں اپنے بھی خمار آئے نظر
جوش دکھلاؤں اگر نالوں کا اپنے صیاد — پھر نہ باغوں میں کبھی بلبل زار آئے نظر
تپ فرقت سے تو ہے جاں لب پہ آ پہونچی — کیا کریں کس سے کہیں جس سے کہ یار آئے نظر
صدقے سے حضرت حسین کے مجھکو اے جاں — آخری وقت لحد میں نہ فشار آئے نظر

---

اس مرا ساقی جہاں میں کوئی الفت کا نہیں — حال پرساں کوئی بیمار محبت کا نہیں
مثل پروانہ کے جلتا ہو تو جا محفل میں — فائدہ یار کی مجلس میں مروت کا نہیں
شکر و شہد کو چکھا تو ہے ہم نے لیکن — واللہ اُس لب شیریں کی حلاوت کا نہیں
میں نے گھر اُس کے اُسے خط جو لکھا ہے قاصد — طول ایسا ہے کہ کچھ ٹھیک طوالت کا نہیں
ماہ کنعاں میں صباحت کا نمکدان ہے ضرور — یار کی طرح مگر رنگ ملاحت کا نہیں
حشر کے شور سے تو کاہے کو ڈرتا ہے جاں — کیا تولّی تجھے اُس شاہ ولایت کا نہیں
لطف معنوی جو روئے حیدراں میں — وہ کہاں ہوگی ماہ تاباں میں
مشکلیں ہو گئی میری سب آساں — عرض کر جل کے شاہ مرداں میں
دن کٹا ہجر کا اور ہوئے کو ہے شام تمام — اب بھی آجاؤ دگرنہ ہے یہاں کام تمام
ناوک تیر مژہ نے تو جگر چھیدا تھا — تیغ ابرو کے اشارہ نے کیا کام تمام
تپ فرقت کے سبب جلنے لگا وہ آخاں — لکھے پایا تھا نہ کاغذ پہ مرا نام تمام

---

ایک مدت سے تپ فرقت کے ہیں بیمار ہم — درد دل کیا آپ سے اپنا کریں اظہار ہم
پھر نہ محشر میں جہنم سے ڈرینگے جاں ہم — کربلا کے اور نجف کے گر ہوئے زوار ہم

---

اوکھلی میں سر دیا پھر موسلوں کا ڈر ہی کیا — جو پڑے گی ہجر میں آفت اُٹھا لی جائیگی

میں نے جانا پڑ گئی جب سر مرے اُس بُت کی زلف — بھینٹ میری جان کی لیکر یہ کالی جائیگی

عاشقوں سے تیرے غمزے کر نہیں سکتی قضا — جب تو مقتل میں کھڑا ہوگا بُلا لی جائیگی

# جان

(جان رابرٹ لکھنؤ)

گر پتہ سب کو ترا کوچۂ جاناں ملتا — ایک ہی راہ میں ہر گبر و مسلماں ملتا

بے نیازی جو طبیعت سے صنم کی جاتی — عدل ہوتا عوض خون شہیداں ملتا

مہر و مہ کرتے خجل اُسکو مقابل کر کے — تھوڑی ہی دیر کو گر وہ مہ کنعاں ملتا

---

زلفیں رُخِ گلگوں پہ تو لانا نہیں اچھا — کفار کا جنت میں بُلانا نہیں اچھا

اسلام میں آنے کی یہی شرط ہے اول — کعبے کو تو اے جانؔ نہ جانا نہیں اچھا

کیا بیاں میں کروں جدائی کا — ہو بُرا ایسی آشنائی کا

خاک پروانہ ہو گیا جل کر — کیا مزہ پایا آشنائی کا

کیوں نہیں مار کر جلاتے بُت — کیسا دعوے ہے یہ خدائی کا

قدرت خدا کی جلوۂ جانانہ ہو گیا — روشن زیادہ طور سے کاشانہ ہو گیا

اُس زلف کی درازی کے قصہ کو کیا کہوں — اتنا ہوا ہے طول کہ افسانہ ہو گیا

محراب ابرواں میں نہیں ہے نشیلی آنکھ — مسجد میں عین دیکھئے میخانہ ہو گیا

مایوس اس سے ہو گئے مرغانِ بوستاں — جس جا ہجوم گل تھا وہ ویرانہ ہو گیا

اچھا بھلا تھا کچھ نہ شکایت تھی جانؔ کو — دل پھنس کے اُسکی زلف میں دیوانہ ہو گیا

---

تصور کھینچ لایا دل میں تیری چاند سی صورت — چلی آئی گر مشکل میں تیری چاند سی صورت
تصور ہی تصور ہے یہ سب دھوکا ہی دھوکا ہے — وگرنہ یہ دل اور اس دل میں تیری چاند سی صورت
تعجب ہے زمانہ بھر کا دل اک تجھ پہ آتا ہے — تعجب ہے کہ ہے ہر دل میں تیری چاند سی صورت
نہیں ہے عذر دل دینے میں حسن ظن ہے اسے لیکن — مگر لے جان ہے اس دل میں تیری چاند سی صورت
عزیز اسکو نہ جانے جان سے کیونکر سوا انیق — یہ وہ دل ہے کہ ہے اس دل میں تیری چاند سی صورت
روشنی لے لیا کر اُس رخ سے — چھوڑ سورج کا تو سہارا چاند
اُن کی صورت سے ملتا جلتا ہے — اسلئے ہے ہمیں بھی پیارا چاند
چُن رہے ہیں جبیں پہ وہ افشاں — ہو رہا ہے ہر اک ستارا چاند
عجب حسرت سے بلبل کی نگاہیں اُن پہ پڑتی ہیں — دھرے ہیں پھول جو ٹوٹے ہوئے گلچیں کے دامن میں
ہمیں لطف نظر بازی اُٹھانے ہی نہیں دیتیں — یہی جو تیلیاں ظالم لگی ہیں تیری چلمن میں
تری چشم و زباں سے کیسے دوں تشبیہ دونوں کو — نہ بینائی ہے نرگس میں نہ گویائی ہے سوسن میں
کسی کا رخنۂ دیوار میں یوں بند کرتا ہوں — کہ ڈھیلے اپنی آنکھوں کے لگا دیتا ہوں روزن میں

---

تمہیں ظاہر ہو مجھ میں اور تمہیں باطن میں پنہاں ہو — مسیحا تم مرے دل ہو جگر ہو جسم ہو جاں ہو
ق
خدا بھی ہو بشر بھی ہو بڑے بھی تم ہو چھوٹے بھی — تمہیں سے پوچھتے ہیں ہم کہو تم کیسے انساں ہو
کبھی مختار ہو آزاد ہو غالب ہو تم سب پر — کبھی تم دشمنوں کے ہاتھ میں سر در گریباں ہو
کبھی قادر ہو تم ایسے کہ مُردوں کو جلاتے ہو — کبھی خود مر کے تم زیر زمیں اک جسم بیجاں ہو
یہی انیق کا ہے ایمان تم مر کر ہوئے زندہ — برابر ہو خدا کے تخت پر تم شاہ ذیشاں ہو

---

سمجھتے ہی سے جو زلف اُنکی سنبھالی جائیگی — سر جوانی میں کسی عاشق کے ڈالی جائیگی
جب کہا میں نے قسم کھاؤ تو بولے ہنس کے وہ — گر قسم ہے چیز کھانے کی تو کھا لی جائیگی

فلک ہے قبضۂ قدرت میں اُسکے
زمیں ہے زیرِ فرمانِ مسیحا
خدا کا مرتبہ ہے اُسکا مرتبہ
خدا کی شان ہے شانِ مسیحا
کمربستہ ہیں اُسکے در پہ حاضر
ملائک سب ہیں دربانِ مسیحا
تجھے اسبق بھلا کیا حشر کا ڈر
کہ ہے تو زیرِ دامانِ مسیحا

حقیقی عشق کر عشقِ مجازی کو مٹاتا جا
اسی دنیا میں یکسو ہو دوئی دل سے بھلاتا جا
نہ گھبرا مُن ہی اک نسخۂ بخشش ہے اے عاصی
ہر اک زخمِ گنہ پر مرہم توبہ لگاتا جا
نہ ہو خودسر خدا جبتک تجھے رکھتا ہے دنیا میں
گھٹاتا جا خودی کو انکساری کو بڑھاتا جا
بٹھاتا جا تو سکہ نیکنامی کا زمانے میں
جو تکلیفیں بدی کے حامیوں سے ہوں اُٹھاتا جا
جو اسبق تجھ سے جلتے ہیں جہانتک ہو سکے تجھ سے
محبت ہی کے پانی سے تو آگ انکی بجھاتا جا

---

جب ملے دونوں تو فرہاد سے مجنوں نے کہا
تو پہاڑوں کا ہی مالک میں بیابانوں کا
جب سے اے جان کیا وصل کا وعدہ تم نے
ہاتھ بھر کا ہی کلیجہ مرے ارمانوں کا
داغِ الفت کے سوا دام و درم پاس نہیں
یہی سامان ہے ہم بے سروسامانوں کا
وقت ہے روشنئ طبع دکھا دو اسبق
آج اس رات میں مجمع ہی زباندانوں کا

---

پھر بہار آتے ہی زخمِ دل ہرا ہو جائیگا
ہو گی پھر وحشت نئی سودا نیا ہو جائیگا
اُس بتِ بے پیر کی کیا دوستی کا اعتبار
آج میرا غیر کا کل آشنا ہو جائیگا
ہم حسینوں پر نہ مرنگے مرکے زاہد پارسا
اور تو حوروں پہ مرکر پارسا ہو جائیگا
مجھ سے سب ہو جائینگے راضی جو راضی ہو گا تو
مجھ سے سب ہونگے خفا جو تو خفا ہو جائیگا
کیا کہیں کیسے خدا والے پریشانی میں ہیں
جب سے یہ افواہ ہے وہ بت خدا ہو جائیگا
دل گیا گر عشق میں جانے دے اسبق صبر کر
ورنہ اب نقصان تیری جان کا ہو جائیگا

قطعہ

صبر کو زندہ خوش رکھا تو نے — مال و عزت بھی دی خدا تو نے
سچے ایمان تندرستی دی — سات کیں نعمتیں عطا تو نے

# انتخاب کلام شوق

دنیا میں اے خدا کوئی تجھ سا غنی نہیں — داتا ہے سب کا دھن کی تجھے کچھ کمی نہیں
دیتا ہے ساری خلق کو ہر روز تو خورش — لیکن ترے خزانے میں کوئی کمی نہیں
گر ہو کے معتقد کوئی آئے ترے حضور — محروم ہو کے جائے یہ ممکن کبھی نہیں
وہ چشم کور ہے کہ نہیں جس میں تیرا نور — تاریک دل ہی جسمیں تری روشنی نہیں
دولت سے اپنے فضل کی اتنا نہال کر — کہہ اٹھے شوق اب مجھے کچھ بھی کمی نہیں

---

بہت ہوں ناتواں کہتا ہی لیکن حوصلہ دل کا — اسی حالت سے ہوگا سامنا مقتل میں قاتل کا
گرے ہیں سیکڑوں پروانے سر کر شمع گریاں پر — یہی بس مختصر سا تذکرہ ہے اپنی مشکل کا
بہت پھولا ہوا تھا اے چمن تو اپنے پھولوں پر — نہ نکلا ایک بھی اُس گل کے گالوں کے مقابل کا
جھکائی میں نے گردن اُسنے مجھ کو قتل کر ڈالا — کس آسانی سے پورا ہو گیا یہ کام مشکل کا
یہ حالت ہے تصور میں ترے دست حنائی کے — لہو اب تھوکتا ہوں ہو گیا مجھ کو مرض سل کا

---

اختیار بخشش عصیاں ہی تیرے ہاتھ میں — جسکو چاہے بخشدے تو مالک و مختار ہے
عشق عیسے ہو گیا جب سے یہ حالت ہے مری — مست ہوں میں بادۂ عرفاں سے دل سرشار ہے

---

کیا ہی نام ہم نے عاشق زلف دوتا ہو کر — ہوئے مشہور دنیا میں گرفتار بلا ہو کر

ہوا جو کچھ ہوا ہوگا جو کچھ ہوگا مقدر سے  بتوں کو پوج کر ٹکرائیں ہم کیوں سر کو پتھر سے
کسی کے عشق میں اسطرح زور ناتوانی ہے  نہ بستر ہم سے اُٹھتا ہے نہ ہم اُٹھتے ہیں بستر سے
حجالت سے نہ لوا ریں پوسیدہ ہو جائے  نقاب اے ماہ اُٹھ جائے جو تیرے روئے انور سے
رنگ بر دنیا میں پیام ایسا نہیں اک جا  کبھی اُس گھر سے اس گھر میں کبھی اس گھر میں اُس گھر سے
نہیں کچھ خوف شیطاں کا نہ کچھ دنیا کا اندیشہ  بھروسا حشر پورا ہے شفیع پاک برتر سے

---

تصدق جان کر کے حشر پر دارہ یہ کہتا ہے  کسی کے پاؤں چھونے کو ہماری لاش آئی ہے

---

چھوڑ کر حق کو جو دنیا میں پھنسے ہیں اشک  ہوش میں آئیں سنبھل جائیں قضا آئی ہے

---

کس کو دیکھا تھا ازل میں اس دل ناشاد نے  عمر بھر سے چین کھویا ہے کسی کی یاد نے
جب کرم ہم پر کیا اُس بانی بیداد نے  جان کھالی یار لوگوں کی مبارکباد نے
میں اگر بے چین ہوں تو چین سے وہ بھی نہیں  مضطرب اُنکو بھی کر رکھا ہے میری یاد نے

---

سُنا ہے مرنے پہ قصہ تمام ہوتا ہے  تو پھر مزار پہ کیوں اژدہام ہوتا ہے
مثال برق کہیں ایک دم نہیں رکتا  سوار عمر بھی کیا تیز گام ہوتا ہے

---

سکون تھا نہ عدم میں نہ چین ہستی میں  وہاں سے روتے ہوئے یاں سے اشکبار چلے
رہا نہ کوئی ملال اے امیر و داغ یہاں  جہاں سے سوئے عدم کیسے نامدار چلے
مرے غفور ترے فضل و رحم کے صدقے  کہ ہم سے لوگ بھی دنیا سے باوقار چلے
مرہ ہو ساقی مطلق ہوا در سے بیخبر  غریب رند ہوں اور ساغر بہار چلے

ایک سے جب دو ہوئے پھر لطف یکتائی کہاں ‏ اسلئے دیکھا نہ کیجے بندہ پرور آئینہ

---

وہ بال کھولے تبسم کناں ہیں گلشن میں ‏ کہ برق کوند رہی ہے کہیں سحاب کے ساتھ

---

دردِ فراق، دردِ جگر، دشمنوں کا زور ‏ کس کشمکش میں ہوں مرے پروردگار دیکھ

---

پیری میں لطف دیتا ہے ذکرِ شباب یوں ‏ جسطرح صبح بات کہے کوئی خواب کی
پچھتا رہے ہیں کس طرح اب کچھ نہ پوچھیے ‏ جب تھا شباب قدر نہ کچھ کی شباب کی
اے صبر توبہ کی ہے تو کیا ڈر ہے پی بھی لو ‏ توبہ نہیں توبہ ہے کوئی توبہ شباب کی

---

ایک دن چھوڑ کے سب جاہ و حشم جانا ہے ‏ صبر دیکھو نہیں دنیا سے محبت اچھی

---

حیف ہے اک آن میں رخصت جوانی ہو گئی ‏ ایک پل کی بات ہے پر اب کہانی ہو گئی
کیا بتائیں کس طرح سے روزِ محشر بچ گئے ‏ رحمتِ حق کام آئی مہربانی ہو گئی
طاعتِ حق کا مزہ اگلوں سے پوچھا چاہیئے ‏ خضر کو حاصل حیاتِ جاودانی ہو گئی
ضعفِ پیری میں خدا کی یاد ہوتی کس طرح ‏ صرفِ ذاتِ حق زہے قسمت جوانی ہو گئی
یادِ حق میں وہ مزہ ہے صبر جسکو مل گیا ‏ ہر گھڑی ذکرِ خدا اُسکو کہانی ہو گئی

---

مشغلہ ہو شعر کا شاید عدم میں بھی دِلا ‏ اسلئے ساتھ اپنا اٹھا لائے دیواں لے چلے
خدا سے تنفر بتوں کی پرستش ‏ یہ اندھیر دنیا میں کیا ہو رہا ہے
زباں سے زباں وصل میں کب ملی ہے ‏ زبانوں میں باہم گلا ہو رہا ہے

کچھ اسمیں شک نہیں ہے کہ مرنا ضرور ہے — پھر کیوں جہاں میں جان چھڑائیں قضا سے ہم
ہیں شرمسار اپنے گناہوں سے حشر میں — کس طرح عذر جرم کریں کبریا سے ہم

---

مہر سے بڑھ کے ہوں وہ ذرۂ صحرا میں ہوں — زور دریا کا جو رکھتا ہے وہ قطرہ میں ہوں
بیخودی نے مجھے گم ایسا کیا فرقت میں — کہ نہیں جانتا یہ کون ہوں اور کیا میں ہوں
اُس طرف یار و ادا عمر دگر تیرہ فال — سخت حیرت ہے ادھر یکہ و تنہا میں ہوں
آپ معلوم نہیں مجھ کو سمجھتے کیا ہیں — آپ کے سر کی قسم آپ کا شیدا میں ہوں
آپ کو پوچھتا پھرتا ہوں ہر اک سے اے قمر — ایسا غافل ہوں نہیں جانتا انا میں ہوں

---

سیکڑوں دیواں دیکھے وہ مزہ آتا نہیں — جو مزہ اے قمر آتا ہے کلام میر میں

---

جل رہی ہے کیا بہار ابر ہوا برسات میں — کیوں نہ ہو داغ جگر ماہ ابر برسات میں
پھر رہا ہے اثر دعا کے لئے — کیوں دعا قصدِ اثر میں نہیں
لو غم یار نے بھی چھوڑ دیا — ضرب اب درد بھی جگر میں نہیں
خون جگر ہے پینے کو غم کھانے کو بہت — فرقت میں آب و دانہ میسر نہیں، نہ ہو
ہاں ہاں مجھے قبول ہی جو کچھ کہو گے تم — پر یہ بھی ہو کہ وصل کی تب پھر نہیں، نہ ہو

---

پایا ہے مزہ فقر کا حق سے مرے دل نے — ہے خاک کا بستر مجھے قاقم سے زیادہ
بس جانتی ہی حسن کا اور عشق کا حسرت — مجھ سے کوئی بڑھ کر نہ کوئی تم سے زیادہ

---

اپنی صورت پہ فدا وہ ماہ پیکر ہو گیا — ایک دن دیکھا تھا اُس نے مسکرا کر آئنہ

خدا شاہد ہی میں روزِ ازل سے اسکا مادح ہوں
اُڑایا ہے زمانے بھر نے انداز رقم میرا

---

نہ آنکھ کھولی کے اے صبر اُس نے کچھ دیکھا
محیط بحر جہاں میں عبث حباب آیا

---

شب بھر شبِ وصال رہا چاندنی کا لطف
سویا لپٹ کے وہ مہِ تاباں تمام رات
میں اُن کے انتظار میں تارے گنا کیا
چُنتے رہے وہ ماتھے پہ افشاں تمام رات
کرتا ہے بتکدہ میں برہمن بھی رام رام
کرتا ہے ذکر حق جو مسلماں تمام رات

---

زباں ہی لکھنوی اسلوب دلکش طرز رنگیں ہے
مگر موقوف ہے دادِ سخن طبعِ سخنداں پر

---

سخت حیراں ہوں سمجھ میں نہیں آتا کچھ بھی
لوگ کیوں دل میں حسد رکھتے ہیں انساں ہو کر
چشم نرگس ہی دہن غنچہ ہے قد ہے بوٹا
وہ مرے سامنے پھرتے ہیں گلستاں ہو کر
ایک یہ اور قیامت میں قیامت دیکھو
وہ چھپے ہیں مرے دامن میں پشیماں ہو کر

---

بتوں کے عشق میں گھر کھو کے خوب پھل پایا
حصول خاک ہوئی سر گھسا جو پتھر پر
ہلال عید مجھے ابر میں نظر آیا
پڑا جو ابروئے جاناں کا عکس خنجر پر

---

حیف جو دل میں تھا اُسکو ہی نہ دیکھا ہم نے
دُور دریا سے رہے ساحلِ دریا ہو کر
بچپنا کھو کے جوانی کو لٹا کر مر کر
دیکھا اس عالمِ ایجاد کو کیا کیا ہو کر
رات دن ہی یہ لب گورِ غریباں کی صدا
سب کو آنا ہی یہاں یکہ و تنہا ہو کر
منظور وہ کریں نہ کریں اختیار ہے
ہم تو کرینگے حشر میں بھی نذر یار دل

کہوں کیا جو مجھ کو ہوا رنج و غم ہے
یہ سچ ہے کہ تم سے زیادہ الم ہے

تعجب ہے کس واسطے مر گئی وہ | یہی سوچتا ہوں کہ کیا کر گئی وہ
جدا ہو گئی دل میں نا ڈر گئی وہ | جو اس طرح سر پھوڑ کر مر گئی وہ

مرے تن پہ دہشت سے آیا پسینہ
تھا جس کے ٹکڑے سے ٹوٹا ہی زینہ

# انتخاب کلام صبر

سائیس گر ہوں لے راہ میں اس خورشید جہاں کا | گل خورشید بھی اک پھول ہے جس کے گلستاں کا
رہا انداز گریہ ہی جنوں وحشت ساماں کا | تو صورت دل کی وہ ہوگی جو نقشہ ہے گریباں کا
ہجوم جوش وحشت نے نہ چھوڑا تار یک باقی | دگرنہ قافیہ مشکل نہ تھا کچھ بھی گریباں کا
حیرت میں کیوں حضور ہیں آئینہ دیکھ کر | سچ سچ بتلائیے کہ نمودار کیا ہوا

---

کبھی شباب کبھی بچپنا کبھی پیری | مسافرت ہی میں اپنا بسر زمانہ ہوا
مزہ ہے سوئیں گے آرام سے قیامت تک | رہے نصیب پس مرگ تو ٹھکانا ہوا
رہ شوق سے جہاں میں مگر یہ خیال رکھ | اس گھر میں کوئی تجھ سے بھی پہلے ضرور تھا

---

تصور میں مرے ہر وقت وہ اے صبر رہتے ہیں | کریں گو لاکھ پردا مجھ سے پردا ہو نہیں سکتا

---

عدم سے ملک ہستی تک فقط ہے راہ اک دم کی | بیاباں میں بھلا پھر کیا ہے فرسنگ و منزل کا
بگولے گرد محمل کے نہیں ہیں دشت میں ہر سو | غبار قیس نے پردہ کیا ہے آکے محمل کا

تاریخ گھوڑیہ راجہ دُسکھ رائے پٹواری یعنی مادہ اُنکی کی

آکے دجال سنے اک روز یہ لالہ سے کہا
کیوں جی خچر کو مرے گھاس نہ کیوں تم نے دیا
پر لو پڑسنے کو ہے خچر مرا مجھ کو دے دو
اپنی گھوڑیہ وہ منگا لو اجی بڑھیا جو بھئی
آزماؤں گا میں ایمان ہر اک کا جاکر
تیرھویں ختم ہوئی چودھویں صدی یہ بھئی
سُن کے تقریر یہ لالہ نے کہا مالک سے
آج دجال سے اور مجھ سے بڑی بحث بھئی
کہا مالک نے کہ سچ ہے نہ بُرا مانو تم
کوئی ٹٹوانی خرید و اجی خچر نہ سہی
کہا جبتک کہ سواری مرے گھر سے آنے
تم سواری مجھے لے دو کوئی سستی سی نئی
میری تحصیل سے اعراف کی طلبی آئی
لاد کر کس یہ میں لے جاؤں یہ خسرہ وہی
میں سواری تو منگا لوں یہ تردد یہ ہے
کھیت بتلا دو کوئی جس میں ہوا ڈالوں جبھی
واں یہ تقریر تھی یاں کر کری گھوڑی کو ہوئی
دُبلی تھی پتلی تھی اس صدمہ سے وہ اینٹھ گئی

روح جب نکلی تو ہاتف نے کہی یہ تاریخ
یارو پٹواری کی گھرٹریا بھئی وہ دوزخ میں گئی (۱۲۸۷ف)

تاریخ راجہ دُسکھ راے بہادر پٹواری

راجہ دُسکھ راے کے مرنے کے بعد
ہر زباں پہ لفظ یہ جاری ہوئے
تھے بڑے منحوس جانے کیا ہوئے
حاکم اعراف یا ناری ہوئے
اُنکے مرنے کی لکھیں تاریخ کیا
اس تردد میں بہت عاری ہوئے

ملہم غیبی نے شب کو ناگہاں
دی صدا دوزخ کے پٹواری ہوئے (۱۲۸۷ف)

مرثیہ بھینس

بڑھے دل کی کیونکر نہ اب بیقراری
جو مر جائے یوں بھینس لالہ تمھاری
وہ عمر اپنی اتنی تھی لائی بچاری
ستم کر گئی جو عدم کو سدھاری

پھر دلا مجھ کو نہ ہمدم کوئی ناصح — حال دل صد پارہ بیاں کس سے کریں
اے شاکر ہیں اشعار ترے قابل تحسین — ہاتھ آئے جو دیواں ترا دیوانہ سو ہیں

---

آہ سے میری ڈرو رحم سے لازم بخدا — اب نہ ترساؤ مجھے اے بت ترسا دیکھو
خواہش و کاہش و اندوہ سے بیچا میرا — بعد مرنے کے بھی اک دم کو نہ چھوڑا دیکھو
زندگی میں نہ مجھے رشک نے آرام دیا — میں ہرگز نہ مجھے قبر میں ہوگا دیکھو
ہم ہو گئے تو کریں گے وہ رقیبوں پہ جفا — بعد مردن بھی رہے گا یہی کھٹکا دیکھو
گر وہ محفل میں بلاتے ہیں سبھے — دور پھر کیوں وہ ٹھلاتے ہیں مجھے
قبر میں ہوگا مجھے خاک نثار — میرے پہلو میں دباتے ہیں مجھے
چشم فتاں آپ کی جو صید جو صیاد ہے — چشم آہو اور ہے یہ چشم آہو گیر ہے
شکر غیرت گر اُسے مجھ سے نہیں نفرت تو ہی — کون کہتا ہے کہ میری آہ میں تاثیر ہے

---

جسے کہتے ہیں دنیا شاکر یہ دھوکے کی ٹٹی ہے — نہیں ہے کچھ یہ اک موج سراب آنکھوں کے آگے ہے
آئی فصل بہار حسن یار آخر ہوئی — خواہش وصل اے دل امیدوار آخر ہوئی
مت اڑا دامن کے پرزے اور گریباں کر نہ چاک — مژدہ اے جوش جنوں فصل بہار آخر ہوئی

---

نہ چھوٹ قلزم و ابر بہار میں سے دلا — بھرا ہوا جو مری چشم اشکبار میں ہے
نہ چھوڑ پھر جدا اب تو ہم جان قاتل — ہمارا فیصلہ اک ادا تیرے وار میں ہے
مطیع و تابع تثلیث دیکھیں دل شاکر — زبان لال مگر وصف چار یار میں ہے

---

رہے رقیبوں سے جو ہیں بات بات پر دہ ہاں — ہمارے نام پہ تلوار ہوتی آتی ہے

شعلے ہر دم ہیں بھڑکتے مرے داغِ دل سے — آگ عالم میں لگائے گی یہ گھر کی بتی
جلوۂ عارض اگر زیرِ نقاب آیا تو کیا — منھ پہ لیکر چاند دامانِ سحاب آیا تو کیا

# بقیہ انتخاب کلام شکر

خوبیٔ قسمت عاشق ہے کہ دیکھے دم ذبح — اس لیے دھار نہ خنجر کی ترے تیز رہی
جوشِ وحشت کو نیا رنگ دکھاؤنگا میں — اب کے گر فصل بہاری بھی جنوں خیز رہی
مرے مُردے سے بھی وہ بدگماں ہے — گماں ہے اسکو ابتک اسمیں جاں ہے

---

سفارش مری دوستوں نے بہت کی — مگر اُس نے کہنا نہ مانا کسی کا
یہ کیسا غضب ہے یہ کیسا ستم ہے — نہیں مانتا کوئی کہنا کسی کا
سحر سے ہمارا دھڑکتا ہے پھر دل — رہا رات بھر ہم کو کھٹکا کسی کا

---

بے فائدہ ہے فکر کہ بچنا محال ہے — تیر نگاہ یاس نے دل میں اثر کیا
تحصیل عشق سے ہمیں حاصل نہ کچھ ہوا — ناحق میں اپنی جان کا ہم نے ضرر کیا
ڈھونڈا لنا تھا جلد مرا خوں بوقت ذبح — آخر کو اُس نے جوہر خنجر میں گھر کیا
انجام عشق دیکھ کے پچھتا رہا ہے کیوں — اے دل یہ کام تو نے نہ کیوں سوچکر کیا
کیا جانے نامہ بر نے کیا آکے کیا بیاں — سُنتے ہی روح شکر نے جس کے سفر کیا
پوچھا جب دل سے کہ کب وصل کا ساماں ہوگا — بولا جس روز کفن میں تن عریاں ہوگا
قبر میں ساتھ مرے گر دل نالاں ہوگا — چاک دامانِ کفن تا بہ گریباں ہوگا
ہوں وفادار مرا کام وفاداری ہے — کر کے وہ مجھ پہ جفا آپ پشیماں ہوگا
ہے زخم جگر ناوکِ مژگانِ صنم سے — بھرتا نہ کوئی مرہم کافور جگر میں

رنگ آلودہ ہے اور کید بعد پیری — طبع کی تیغ جوانی میں رواں تیز رہی
اُڑتے ہیں ابلق ایام ہوا کی مانند — توسنِ عمر کو کب حاجتِ مہمیز رہی
زمین و آسماں کے درمیاں ہے — معلق مرغِ دل کا آشیاں ہے
ہمارے رنج و غم کا دل مکاں ہے — مکانِ دل کا ہمارے لامکاں ہے
اُٹھالوں کوہِ غم مثل پر کاہ — مگر سر دوش پر بارِ گراں ہے
غزل اچھی لکھی ہے تشکرے یہ — بڑا نامِ خدا یہ جوشِ بیاں ہے
پھر عشق مرے دل کو ہوا زلفِ دوتا کا — گرچہ خدا سا سا ہے سخت بلا کا
کیا پوچھتے ہو اب نہیں کچھ کام دوا کا — ہے حال بہت غیر تمہارے مرضا کا

---

آج یہ وحشت تازہ دلِ شیدا کا ہے — خبط ہے یا ہے جنوں یا تجھے سودا کیا ہے
مجھ سے رہا نہیں گھونگھٹ میں چھپا منہ کا — جب میں کچھ ہی سے محرم ہوں تو پردا کیا ہے
دعائیں ہوئیں کارگر رفتہ رفتہ — ہوا ان بتوں میں اثر رفتہ رفتہ
نہیں سُرخ آنسو یہ رُک رُک کے آتے — نکلتے ہیں لختِ جگر رفتہ رفتہ
نہ مایوس ہو مرغِ بے پر قفس میں — نکل آئیں گے بال و پر رفتہ رفتہ

---

ہو چکا ہے بعد مرگ فلک پر مرا غبار — رتبہ بلند خلق میں ہے خاکسار کا
ستم سے آسماں پھیرے کا کچھ روز دن سر سے — بدلنا رنگ کا سیکھے زمانہ اُسکے تیور سے
چلے آئے حرم سے کی لشکر غیر کے گھر میں — مری تدبیر جا کر لڑ گئی میرے مقدر سے
جوابِ نامہ ہی یا موت کا پیغام لایا ہے — کہ نیند آتی ہے مجھ کو جیسے بالِ کبوتر سے
ہمہ مو ہو کے لہو دل مرا نہ جائے گا — ہٹ گئی گرمیِ ناسورِ جگر کی بتی
آتشِ عشق سے تن پھونک کے ہوا خاک کا ڈھیر — مشتعل ہو رگِ جاں جیسے اگر کی بتی

قصدِ تلاشِ یار نے جو در بدر کیا — ہم نے بجائے خضر کے دل راہبر کیا
دل کو خیالِ الفتِ اصنام پھر ہوا — لو خانۂ خدا میں بتوں نے بھی گھر کیا
قاصد سے کچھ غرض نہ پیام و سلام سے — ہم نے تو مرغِ روح کو ہی نامہ بر کیا

---

ہوا ہے یہ دل جب سے شیدا کسی کا — نہیں ذکر اب مجھ کو بھاتا کسی کا
نہ تکنا تو اے دل سہارا کسی کا — نہ کرنا جہاں میں بھروسا کسی کا
اُٹھائینگے ہم ظلم و جور و ستم سب — سہینگے نہ اک لفظ بیجا کسی کا
ترے دم میں ہم آ گئے ہیں وگرنہ — نہ کھایا کبھی ہم نے دھوکا کسی کا
تغافل سے میرے ہوا دل کو ثابت — نہ ہے تو کسی کا نہ ہوگا کسی کا
نصیحت مری یاد رکھ سب گنہ کر — و لے دل نہ ہرگز ستانا کسی کا
تعصب یہ ناحق میں کرتے ہیں مجھ سے — نہیں میں نے کچھ مال مارا کسی کا

---

جلوۂ حسن دکھاتے ہیں سب مجھے — اپنا دیوانہ بناتے ہیں سب مجھے
گرچہ ظاہر میں جدا مجھ سے بُتِ بے پیر ہے — دل کے آئینہ میں پر موجود وہ تصویر ہے
خشکیِ لب، چشمِ گریاں، رنگِ زرد و آہِ سرد — عشق کی سرکار میں یہ منصبِ جاگیر ہے

---

وہ اپنی لن ترانیاں وہ گالیاں نہ چھوڑ — رسمِ قدیم مجھ سے تو اے مہرباں نہ چھوڑ
مجھ سے جدا رہیگا تو وہ ہوگا بدگماں — اک لحظہ میرا ساتھ تو اے پاسباں نہ چھوڑ
اے عشق تیرے ظلم و ستم سب سہونگا میں — پر میرے سر پہ رشک کا بارِ گراں نہ چھوڑ
اے شاکر تجھ کو کوئی بھلا یا بُرا کہے — پی جسقدر ملے یہ مئے ارغواں نہ چھوڑ

---

تیر اُس کا جو کرے دل کے ستانے سے خطا ۔۔۔ جو داُٹھا لاتا ہوں مرنے کی تمنا دیکھو
آرزو دل کی نہ صحرا قاتل نکلی ؛ ۔۔۔ جوب ہی طالبِ دیدار رہے دیکھا دیکھو

---

آمدِ فصلِ بہارِ حُسنِ یار آخر ہوئی ۔۔۔ خواہشِ وصلِ دلِ اُمیدوار آخر ہوئی
وائے ناکامی اُٹھایا سوز سے اُس دم نقاب ۔۔۔ جب ہماری روشنیٔ چشمِ تار آخر ہوئی

---

طوف تجانہ تو کرتے ہیں جو شی سے لیکن ۔۔۔ سر کعبہ سے دیدار قسم کھاتے ہیں
ماں لو میرا کہا سر کو قلم جلد کرو ۔۔۔ دوش پر ہے یہ گراں بار قسم کھاتے ہیں
گو اُڑے سر پہ نہ بدلیں گے زباں تا دمِ مرگ ۔۔۔ مثل منصور سرِ دار قسم کھاتے ہیں

---

حشر کے روز جو خورشید نمایاں ہوگا ۔۔۔ ہے یقیں دل کو وہ عکسِ رُخِ جاناں ہوگا
جسم آکے ور مرا خاک میں پنہاں ہوگا ۔۔۔ کاسۂ سر مرا سنگِ رہِ طفلاں ہوگا

---

اب گلہ کرتے ہو کہتے ہو مجھے رسوا کیا ۔۔۔ دیدۂ و دانستہ کیوں محمد کو رُلانا آپ نے

---

دکھائی اسمیں دیا عکس ہی اُس رخ کا ہر دم ۔۔۔ یہ دل کا آئینہ جو سامنے آنکھوں کے آگئے ہے
سہل مرنا ہوا جینا مجھے دشوار ہوا ۔۔۔ یار اغیار ہوا
کرکے اقرارِ محبت کا گنہگار ہوا ۔۔۔ کیا ناچار ہوا
سمجھیں ہوں مشتاق گذرا ب کہیں جلدی ۔۔۔ ہے درد ہمت سانے تنے کو رہگذر میں
وہ درد کبھی سینہ میں ہے اور کبھی دل میں ۔۔۔ جس درد کا مشہور تھا دستور جگر میں

---

کنوار میں سب جاتے ہیں ساون لگتے آتے ہیں
(کیچوا)

ایک نار وہ بھولی بھالی بڑا سا منہ اور رنگ کی کالی
خالی پیٹ وہ پڑی ہی رہے پیٹ بھرے تو مرد پہ چڑھے
(مشک)

## نمونۂ کلام فلک

(مسٹر فیلکس گارڈنر)

نیارئیے خاک تلک چھانتے ہیں گلیوں کی اسقدر ہے طمع زر کہ جسے کہتے ہیں

## انتخاب کلام شُکر

بے حال ہوں بیمار ہوں سرگشتہ و پامال خود آپ فضیحت ہوں نصیحت کسے دوں میں

---

وہ لطف وصل میں ہے اور نہ ہجر یار میں ہے مزہ جو دل کو ملا ایک انتظار میں ہے
تمھارے کوچے میں آوارگی ہمیں لائی وقار عاشق صادق تو ننگ و عار میں ہے

---

ہمدمو حال پریشاں خاطری کس سے کہوں حسرتیں دل میں بھری ہیں اور ہیں غم سامنے
رنج و کاوش درد و کاہش حسرت و اندوہ و یاس مدعی ہیں یہ مرے دل کے فراہم سامنے

---

وہ محو عشق بتاں ہوں کہ زاہد رگ جاں گلے کا ہار یہ زنار ہوتی آتی ہے

---

ایک نار بھورا حس کا لی — ساکاں دہ سپہے ما لی
سا ناک دہ سُو گھے پھُول — ساعــر میں ہے اتنا ہی طول

(ڈھال)

من سے ڈالا ہی پہیلی کا نیا طرز اور ڈھنگ — بوجھ سے اسکی یہ کرنا کوئی اپنا دل تنگ
کھیل لڑکوں کا ہیں بوجھ نہ ما اس کا — کام تدبیر سے ہوتا ہے جو تقدیر ہو سنگ
کل جمع میں ہیں وہ جن کے سب سے ہیں ساد — حر دو واحد ہیں وہ اور صورت و سیرت ہمرنگ
چال میں ڈھال میں کچھ فرق نہیں ہی اُن کی — یعنی تثلیث کے تابع نہیں ہاہل فرنگ
رنگ ان چاروں عناصر کا جدا گانہ ہے — ہی یہ تعریف سیہ سبز سفید اور سُرنگ
ہے یہ کلنگ کا اتر دوست ہیں وہ یک دانی — دشمنی ایسی ہی ایک ایک کو کرتا چورنگ
وہ ہی طرز سے لڑتے ہیں جھوا اور موا — پاس اُنکے نہ ہی شمشیر نہ خنجر نہ خدنگ

(چوسر)

آپ ادھی اور دکھاوے سب کو — ایسی پہیلی بوجھے کب کو

(پیک)

چھوٹا ہے نہ بڑا ہی ایک ہی جا اڑا ہی — میٹھا تو کھڑا ہے اور کھڑا ہی تو کھڑا ہے

(سینگ)

بیست آں چیزی جو رد کچھ — کچھ در کچھ کچھ در کچھ

(پیاز)

کہ ہم میں ساظراسی جو اک بات کریں ہم — رُخ پھیر یے ہم سے تو کرامات کریں ہم

(چوسر)

ردوسی کو دوستی لگا دے — پاپی پا کی بوجھ بتا دے

(پپہیا)

مکن نظر ز تکبر بہ بے نوا منعم | فقیر تکیہ با جلال کبریا زدہ است
مر محفل او نام بذل وجود و کرم | کہ آبروئے حیا بر رخ سخا زدہ است
کنند ز تیشۂ اندیشہ ریشۂ خود را | کہ طعنہ بر قدر انداز کی جفا زدہ است
بکشت حاصل گندم جوے بہ پیش قضا | ز ظلمہا کہ بہ تدبیر آسیا زدہ است

# کلام رقیہ بیگم

(مس ایلن کرسچانہ گارڈنر)

خودی نے مجھ پہ کیا ہے ستم خدا کی قسم | جو بیخودی ہو تو پھر کس کا غم خدا کی قسم
ہمارے باطلہ ہے یہ ہما ہمی میری | جو دور ہو نہ کہیں خود کو ہم خدا کی قسم
یہ غیب غیب ہے کہتے ہیں لوگ جس کو شہود | شہود ہی ہے عدم کا عدم خدا کی قسم
جو ہونے کا ہی نہ ہونا وہی تو ہے عقبیٰ | نہ ہونے کا ہی نہ ہوتا عدم خدا کی قسم
میں دل سے مانوں گا حکم قضا شیم تیرا | نہ دیجئے مجھے دم مبدم خدا کی قسم
ہمارے حال پہ ہوتا ہے رنج کو بھی ملال | ستائے وہ کرتے ہیں ہر دم ستم خدا کی قسم
جگر پہ لالہ کے ہیں چار داغ دل پہ مرے | ہزار داغ ہیں یاں کم سے کم خدا کی قسم
مزے جو دل نے دکھائے وہ دل ہی جانتا ہے | نہیں ہے دل یہ مگر جام جم خدا کی قسم
تجھے قسم ہے خدا کی جو ظلم سے باز آئے | کمال مجھ کو ہے مشق ستم خدا کی قسم

# پہیلیاں

ایک نار میرے من بھاوے | ناوہ پہنے نا وہ کھاوے
بڈھوں کو وہ راہ بتاوے | جوانوں کو وہ ہاتھ نہ آوے

(لاٹھی)

درحلهٔ وجود دیدهٔ فکر اعتبار — دم لقای خویش دلیل بقای خویش

---

رحمتم پوشی وجود یا نتم لسان نهی — که در صفای رخش عکس لامکان افتاد

---

در حیرتم که صورت جان پرور تو است — با خود پری بصورت انسان بر آمده
در آرزوی ناوک دلدوز یار تو — از آسیان قالب ما جان بر آمده
مشک رخوش لب چشمان ساقی است — هر نعره که از دل مستان بر آمده
فانی بیاد وصل پری چهرگان هند — ترک وطن نموده ز توران بر آمده

---

تا سر انگشت وصالت نه گشاید در دل — حل این عقده محال است ز تدبیر کسی
کوی من چون شود قبلهٔ عشاق که دل — رشک بتخانه ندارد جلوهٔ تصویر کسی
تا نیابت سر تسلیم نهاده فانی — نکند ترک رضای تو نه تقریر کسی

---

دل ما سازش از بزم دنیا کلفتی دارد — سحر کنج عدم هر جا که دیدم آشفتی دارد

---

سوداگران جنس حقیقت بکوی عشق — از نقد جان مضایقه اصلا نمی کنند
چون عاشقان بی سر و پا در دیار عشق — اهل نظر نظر به سراپا نمی کنند
اهل شهود در حرم کبریائی جمع — فرقی ز کعبه تا به کلیسا نمی کنند

---

هر عمر که عشق به قانون حسن داشت — در بزم هوش جلوهٔ ناقوس اثر گرفت
وقت صلاح بانگ صوفی بلند شد — آتش ز آتشے همه جنگل در گرفت

تمام عصمت قاضی بہ بزم گل امشب — زلال مستی یک جرعۂ شراب شکست
نابموج فنا غرق شد محیط آمد — محیط گشت ہمانا اگر حباب شکست

---

اے مبارک بتو صد اوج سلیمانی دہر — وے ہمہ خلق الٰہی رخ خلقت مفتوں
ناز نازد بجہاں خود بادائے نازت — بہ نیازم ہمہ تن نازادائے مضموں
من و صد بندگی و عجز و نیاز و تسلیم — تو و صد ناز دریں دائرہ کاف و نوں
یار جوئی ز ما و من گذری — عشق جوئی ز جان و تن گذری

---

در قفس شورش گلوگیر او فتاد — بند بندم بندش فریاد شد
شد فنا اندر فنائے خود فنا — خویشتن از خویشتن آزاد شد

---

فرش آزادگی خاکستر — بہتر از صد حکومت قیصر
بخشدم ار چہ ساقی کوثر — جرعہ نوش لبان جاں پرور
نخل خشک حیات شبنم لطف — زندم زاں تراوشش دیگر
دل شد غریق موج محیط ہوائے خویش — کشتی شکستہ گم زدۂ ناخدائے خویش
مرگم زدند چوں بہ نمود بقائے خویش — دریافتم بقائے خود اندر فنائے خویش
روحم تمام جوہر القائے دایمی — مرگم نصیب نقشۂ صورت نمائے خویش
خود را شکستہ بستہ بخود صورت بتاں — بت بر شکستہ باز پذیرفتہ جائے خویش
جانم فنا کشاکش بست و شکست آں — نطقم گشد بخویش و خموشی بجائے خویش

---

واعظ ہلاکت رخ فہم فنائے خویش — فکر مرا بقاست نمود بقائے خویش

حواہش اسکی سب کو لوگو محل میں وہ آتا ہے     پیٹ پھیلائے جاتا ہو اور سب کا اگلا کھاتا ہے

(اگالدان)

ایک نار سمہ کالے راکھے سب تو سب کہتی ہے     پاؤں ہیں ہیں پر ہاتھوں میں سب کے چلتی رہتی ہے

(قلم)

اے ری سکھی جب رکھا آئے ریں رماوہ جان گنوا دے
سو کی دُھن میں پیو پیو گائے روئے آنسو پی جاوے

(پپہیا)

# مختصر انتخاب کلامِ فارسی

حطر باطنی بہ حجرۂ دل     حقت اندر حطر بود موود
نفس امارہ را ہوا حواہی     ظلمت یافت ار بود سود
اے بحود گم نعافل ار حویشت     ہوتت ار حود اگر بود سود

---

سوں حال بار شکسیم از حرم     دلبستگی بہ بتکدہ یکساں زدیم ما
بر داشتیم کام رہ ہمت حواں عشق     ہمپائگی بہ رستم دستاں زدیم ما
بلبل بما فنائے اگل و ما نعلے حویں     اندر فنائے حویش بہ بستاں زدیم ما

---

اس با حود میکند نصرت بحود     زیں کشاکش علے اندر نعاں
اے فنا اندر دو عالم حز تو نیست     یک نگر با ماں گردد عیاں

---

اوست ایجا فنا نیا و ایجا     گوش موسے صدائے لن آمد

یہی ہے اندوہ اور حسرت یہی ہے غم اور یہی الم ہے
بہت ہی سوسے کہ دن بھی گذرا نہ سوچ آیا یہ کیا ستم ہے
نسیم جاگو کمر کو باندھو اُٹھاؤ بستر کہ رات کم ہے

# رباعیات و قطعات

رکھ حفظِ مراتبِ شریعت ہر حال | ہیں ظاہری حکم خود کے اے نیک مآل
ہے خود ہی ہیں جو ظاہر و باطن خود کا | ظاہر باطن کا فرض ہے رکھنا خیال

---

موجود ہے جو وجود عالم میں فنا | کامل کئے سب تن مجسم میں فنا
خود کو دیکھے ہے جامع خلق خدا | اللہ ہے آپ ابن آدم میں فنا
روح میں مجمل قلم میں جو کہ مجمل ہے تمام | جو مفصل لوح میں وہ قلب میں تفصیل تام
عرش میں جو جمع ہے وہ جسم میں سب جمع ہے | فرق جو کرسی میں ہے وہ نفس میں ہے لا کلام

# پہیلیاں

ظاہری رنگ اُس کا کالا ہے | بطن میں اُسکے خون نرالا ہے
کھائے جو اس کو کر سکے نہ وہ چوں | ایک لیلا کے ہیں بہت مجنوں

(افیون)

پڑ رسی من ہار بیٹھی | وہ کھول بیٹھو یہ پسار بیٹھی

(رچوڑی اور ہاتھ)

گورا گورا دیکھو لو گو چوں نہ کرو اور کھاؤ | آگ لگے پانی سے اسمیں یا کی بوجھ بتاؤ

(چونا)

دیکھ اس وضع سے جا ہیں ہم

پہلے ایسا تھا کہ تن مجروح    ہو گیا جیسا اب تن مجروح
اب ہے مرہم طلب تن مجروح    ہے نمک سود سینہ مجروح
تیرے کشتوں میں میر راہیں ہم

خمسہ بر چند اشعار کریما

سراپا خطا وار ہوں کبریا    گناہوں کی میرے نہیں انتہا
ولیکن دعا ہے یہ صبح و مسا    کریما بہ بخشائے بر حال ما
کہ ہستم اسیر کمند ہوا

بھری ہے مرے دل میں حرص و ہوس    اسی امر میں ہے مجھے پیش و پس
نہیں ہے کوئی جز ترے دادرس    نداریم غیر از تو فریاد رس
توئی عاصیاں را خطا بخش و بس

سوا تیرے کس سے کروں التجا    تری ذات سے ہے مجھے آسرا
دعا ہے مری اے مرے رہنما    نگہ دار ما را ز راہ خطا
خطا در گذار و صوابم نما

خمسہ بر غزل غالب

حیرتی یہ کیونکر ہو اس میں ہے دل آزاری    سوچ دل ہے ظاہر کی بیخودی خبرداری
دیکھ مثل آئینہ صاف ہے یہ عیاری    سادگی و پرکاری بیخودی و ہشیاری
حسن کو تغافل میں جرأت آزما پایا

تضمین شعر نسیم دہلوی

یہی نصیحت کرے گا تجھ کو تا کے جب تک کہ دم میں دم ہے
اسے بہ غفلت نہیں ہے اچھی یہ بات حق میں تو تیرے سم ہے

دُود دل ہی سحاب ہے دل کا

## خمسہ بر غزل خود

اب تو ناراض بے سبب ہے وہ　　رہتا ہم پر تو بس غضب ہے وہ
مانتا بات میری کب ہے وہ　　غیر سے فیصلہ طلب ہے وہ
ہم سے کوئی معاملہ نہ ہوا

فصل گل آئی کر مجھے آزاد　　سُن لے بہر خدا مری فریاد
اب زیادہ نہ مجھ پہ کر بیداد　　مر ہی جاؤں گا سُن لے او صیاد
اب کے گر فصل میں رہا نہ ہوا

بیخودی وصل یار میں گو رہی　　بات کرتا رہا ٹھکانے کی
یہ تھی اک بات ہوشیاری کی　　غنیمت یار میں شراب نہ پی
اس نہ پینے سے پارسا نہ ہوا

## خمسہ بر غزل ظفر

آکے بالیں پہ مرا حال جو اُس نے دیکھا　　تو لگا کہنے کہ کیوں اسکو نہیں ہوتی شفا
سُن سوال اُسکا یہی میں نے جواب اُسکو دیا　　کس طرح ہو ترا بیمار محبت اچھا
نہ طبیب اچھا ہے کوئی نہ دوا اچھی ہے

## خمسہ بر غزل میر تقی

مت کرو اب ستم سوا ہم پر　　ظلم ہرگز نہیں روا ہم پر
ترس لازم ہے اک ذرا ہم پر　　اے بتو اسقدر جفا ہم پر
عاقبت بندۂ خدا ہیں ہم

یک بیک اپنی وہ اٹھا کر چشم　　مجھ سے کہنے لگا دکھا کر چشم
کیوں یہ کہتا ہے تو ملا کر چشم　　سرمہ آلودہ مست رکھا کر چشم

جاندی وقت جاناں میں ملاقی ہی مجھے　　گرچہ باتیرے تیری مرتا ماں ٹھنڈی
موسم گل میں پڑی اُدس حراں کی جو مثا　　تو پھر ڈک کر ہوئی بس بلبل نالاں ٹھنڈی

---

ہوں حاک جل کے ساتوں ہمہم جو تیر ہو　　وہ آہ سوحتہ کا ہماری شرار ہے

# متفرقات

## حمسہ بر عزل عالب

رنج وافکار جو عالب بھے سہنے کے سہے　　خوں کے دریا بہے آنکھوں سے جو دیکھے سہنے
چاہیے اس بات یہ ہو جائیں جادہ ہم سے　　آج ہم اپنی پریشانی خاطر اُن سے
کہنے جاتے تو ہیں پر دیکھیے کیا کہتے ہیں

## بیان کربلا

وقت رخصت اُتارا جوڑا تھا سے سر پڑھا تا سہرا　　سلاح بجکر دلہن سے بولا کہ مہر بحتو خدا کو سونپا
لڑا جوروں میں ہوا جو زحمی گرا زمیں پر حرم نے دیکھا　　کفن میں لپٹا ہوا ہی قاسم لال جوڑا ہے رد رنگ کا
سعید تحت الحنک سدھی ہے سیاہ شملہ لٹک رہا ہے

## حمسہ بر عزل عنایت

ہم تو قیدی ہی رہے اُس زلف کی زنجیر کے　　اور نہیں قائل ہیں اپنی آہ کی تاثیر کے
کیا کریں تقدیر یہ قائل ہو دل تعدیر کے　　ہو گئے ہر طرح سے معلوب حب تدبیر کے
آخر ش ہم نے دیا دل پھینک پہلو چیر کے

## حمسہ بر عزل شاں

یہاں بیکار ار باراں سے ہے　　کچھ نہیں ہم کو حوف طوفاں سے ہے
چاک داماں تلک گریباں سے ہے　　ایک پردے میں حتم گریباں سے ہے

فنا جو کچھ کہ ہے قوت میں فعل میں بھی ہے     بس اتنا فہم کو کافی عقیل کی ہے نشاں

---

ہے حلق تشنہ خنجر بُراں کی آب کا     بُرِش ہے پیاسی خون کی تدبیر کیا کروں
گھونٹا گلا جو شورشِ فریاد نے مرا     نالہ ہوا ہے طوقِ گلوگیر کیا کروں
ہو گئی آخر کو پیغامِ اجل     مرگ شیریں کی خبر فرہاد کو

---

کیا کہوں میں بات میری ہم نفس     پوچھتا ہی اب نہیں دلدار آہ

---

دیدہ ناسور ہو ٹپک نکلا     پھوٹے جس دن سے آبلے دل کے
کل سے دل بیکل ہے اب کل دیکھئے ہوتا ہے کیا     آج تو اس سے صفائی ہوتے ہوتے رہ گئی
مرا حال دیکھا تو ہنس کر کہا     تمھیں کیا کسی کی نظر ہو گئی
تمھارے عشق میں خون جگر پیا ہم نے     غم اور غصہ ہماری بھی غذا ٹھہری
یہ کیا سبب ہے کہ اب تک پھرا نہیں قاصد     کوئی بتلائے تو مجھ کو کہ اس سے کیا ٹھہری
غرور رنجیدہ کو نہیں چاہیے فنا جب کہ     سرشت میں تری تسلیم اور رضا ٹھہری
پاس غیروں کے یار رہتا ہے     دل بہت بیقرار رہتا ہے
ارے جلاد قتل میں کیا سوچ     کس کی گردن پہ بار رہتا ہے
پھر کچھ بھی نہ پچھتائے سے ہاتھ آئیگا تیرے     لیتا ہے تو بیمار کی اب یار خبر لے
قول سے قاتل دوبارہ پھر گیا     جان دینی ہم نے جب منظور کی
پاس گر اس کو نہیں اپنا فنا     ہم نے بھی دل سے محبت دور کی

---

جس گلی میں وہ حیا نکلتا ہے     دل سے وا حسرتا نکلتا ہے

کرتے ہیں ہر روش پہ چمن اہتمام گل
گلشن میں لائی باد بہاری پیام گل

مرغان بوستاں کو مبارک ہو تازہ سد
پھر باغباں چمن میں بچھائے ہیں دام گل

ہر حلقۂ کاکل گل اندام
مرغان چمن کی جان کا دام

رخ کا تیرے آفتاب خورشید
روشن آغاز روشن انجام

---

پھر سینے سے جی ہوا ہے برہم
مرتے ہیں ایک طفل پر ہم

لیتا جو بلائیں ہوں میں اس کی
ہوتا تیوری بدل ہے ۔ ہم

وہ قتل پہ تولتا ہے خنجر
ہیں زیر قدم جھکائے سر ہم

---

جی میں آتا ہے کہ اتنا تو کہوں
اگلی باتیں کچھ بھی تم کو یاد ہیں

آہ و نالہ ست سلسل مجھے
زیر لب یہاں سیکڑوں فریاد ہیں

میرے قاتل کی ادا کو دیکھکر
سرنگوں یہاں بانی بیداد ہیں

نکلے اشک میری آنکھ سے خون جگر ٹپکا
تعجب نہ ہوا یاقوت ہیرے کے معدن میں

یاد مژگاں میں تیری او قاتل
تیر سینے کے پار ہوتے ہیں

پستی سچ ہو وہی جھکتے ہیں
جو ثمر باردار ہوتے ہیں

نہ ہوئے کچھ مگر دل کو ہمارے تو تسلی ہو
کوئی نہ جھوٹ ہی کہدے کہ تمکو یاد کرتے ہیں

اس سوچ میں تو ہوش ہمارے بجا نہیں
خانہ خراب عشق کی کچھ انتہا نہیں

---

ہم مسلماں ہیں نہ کافر ہیں
بندۂ بندگان دلبر ہیں

گر سوچ وصل کی ہے تو ہجراں کی فکر ہے
کیا کیا خیال ہیں دل خانہ خراب میں

عالم میں ایسے وقت ہے تاتحت
وہم اپنا خیال اپنا ہوں

ادھر تو دیکھو۔ ہمیں نہ چھیڑو۔ ذرا تو ٹھہرو۔ یہ سب سُنا کر
ہمارے پہلو سے اُٹھ گیا وہ یہ تازہ فقرے سُنا سُنا کر
جو مجھ کو دیکھا لگا یہ کہنے کہ شاہ جی تم کدھر سے آئے
سوال بوسہ کیا جو میں نے تو ہنس کے بُولا خدا خدا کر

---

دوستو دیکھو کفِ قاتل پہ ایسا جما تھا ہمارا خون
چھُٹ نہ سکا ہاتھوں سے اُسکے رُو رُو دیا وہ دُھو دُھو کر

آبلوں سے دل کے گل لالہ کھلا — آج جو فرقت میں رویا پھوٹ کر
بھر کے ناسورِ جگر رسنے لگے — چارہ گر ہاہا گرا پھر چھوٹ کر
کیا کہوں میں اے فنا اس ترک کے — آنکھ میں شوخی بھری ہے کوٹ کر

---

آئینہ دم ذبح تھا جو ہر تہ خنجر — پھرتا ہے گلے پر سے خنجر تہ خنجر
اُس دم بھی ہو گی تم کو نہ باور ہماری چاہ — رکھدیں جو آگے اپنا کلیجا نکال کر
میری جانب سے اُس کو بہکایا — ہے رقیبِ سیاہ رو نسناس

---

عاشق کو ہے گلبدن کی خواہش — نے سیرِ گل و چمن کی خواہش

---

مانا غیروں سے ہے دونا اختلاط — ہم سے رکھیں آپ گونا اختلاط
انتہا میں ہم بھی دیکھو مثلِ مجنوں ہو گئے — ابتدائے عشق میں تھا پاس اپنے غم رفیق
حسرت و اندوہ و یاس و کاہش غم ذوق و شوق — ساتھ دینے کو نہیں ہیں یہ ہمارے کم رفیق

---

کیا پیدا تھا اگر ہم کو بتوں کے ظلم سہنے کو — بنایا تھا ہمارا بھی دل دلگیر پتھر کا
مری آہ و فغاں دل میں کرے کیونکر اثر تیرے — نہیں کرتا اثر کچھ نالۂ شبگیر پتھر کا

---

ضمیر جوہر ذاتی سے ہے قوام تراب — بلند عرش سے ہے پایۂ مقام تراب
شفق کھلی رخ خورشید رو پہ مشرق حسن — یہ عکس اسکی ہے رنگ لالہ فام تراب

---

غیروں کے لئے آپ جفا ہو گئے صاحب — یاروں کے حقوق آج ادا ہو گئے صاحب
جو آ گئے ہیں مسلخ الفت میں تمہارے — سو وہ علف تیغ جفا ہو گئے صاحب
دامان قبا آپ کے اڑ کر دم تذبیح [illegible] — آلودۂ خون شہدا ہو گئے صاحب

---

تیور بدل کے تولے یہ میں نے بلائیں لیں — پھر جو بگڑے کی لینے لگے ہیں حساب آپ
گر بے حجاب ہم وصل کرو عاشق کو [illegible] — ہرگز نہ ہو سکے گا یہاں کامیاب آپ
ہم ہو گئے فنا اسی امید و بیم میں — دیتے رہے ملاپ کا صاف جواب آپ
ہے فنا کیا تغیرات وجود — ایک صورت سے دوسری صورت
حال سے حال میں تغیر شان — شکل مرنے کی موت کی مورت
ترش حسن ابرو کے ہیں قاتل یہ شہید — قتل عشاق کو ہے خنجر و شمشیر عبث
ساتھ ہی یہ دل مجروح کھنچا آتا ہے — سینے سے چارہ گرو کھینچتے ہو تیر عبث
اب فنا میں رمق دم ہے جدا رہ چھوڑ دو — اے مسیحا تم عبث کرتے ہو تدبیر عبث
وعدہ ملنے کا کل سے بس آج — آئے گی نہ اضطراب میں نیند
عشاق جانتے ہیں نہ ازلذت حیات — یہ ترش روئیاں تری اے دلستاں لذیذ

---

دل گیا ہاتھ سے تو سچ ہے بقول جارج، پانوں پڑنے کے سوا کچھ نہ بنا دیکھ لیا

---

نہ چین وصل میں جی کو نہ طاقت ہجراں بتاؤ کیونکہ نکالوں میں حوصلا دل کا

---

مان لے میرا کہا ہرگز حسینوں سے نہ مل پھر تو پچھتائے گا کرکے آشنائی دیکھنا

---

قسمت ہماری چونک کے پھر سو گئی دریغ بوسہ کو میں جھکا کہ وہ ہشیار ہو گیا
اللہ رے اثر مجھے بیمار دیکھ کر عیسیٰ کو عشق یار کا آزار ہو گیا
یاد جب آئے لب میگون گل خون دل آنکھوں سے رواں ہو گیا
بل بے تری تیزی مے ساقیا پیر دو صد سالہ جواں ہو گیا
چونکتے ہی خواب سے وہ شوخ چشم فتنۂ آشوب جہاں ہو گیا
دار فنا سے جو فنا ہو گیا دار بقا اُس کا مکاں ہو گیا

---

لو، طواف کعبۂ دل کر فنا سالکانِ عشق میں کامل ہوا
کیوں سر چڑھے فنا پئے بوسہ جو گر پڑے جرأت تمھاری خود ہوئی باعث وبال کا

---

قیس کے مانند لاکھوں ہو گئے مجنونِ عشق شور سن سن کر ہمارے نالۂ زنجیر کا
جب سے مقام جلوۂ جانانہ ہو گیا کعبہ ہمارے دل کا صنم خانہ ہو گیا
چھلکا دے اب تو موج نسیم وصال یار لبریز اپنی عمر کا پیمانہ ہو گیا

---

اٹھاتے اٹھاتے جدائی کا غم سراپا میں پتلا الم کا ہوا

مجھے ملیتی ہی پسند تھی۔ تھی فکر کچھ بھی جہاں کی
تونے زندگی دے کے اے خدا مجھے آفتوں میں پھنسا دیا

جگر میں درد ہوا دل میں اضطراب ہوا — کسی کا عشق ہوا کیا کہ اک عذاب ہوا
یہ کون رشک دہ شمس بے نقاب ہوا — کہ جس کے صدقے میں ہر ذرہ آفتاب ہوا
سمجھ کے کیا مجھے مسیحا خدا نے دنیا میں — میں اس خراب جگہ میں بہت خراب ہوا
وہ میرے دل ہی میں آخر کو مل گیا مجھ کو — میں اک جہاں میں جس کے لئے خراب ہوا

---

زور لیتا ہوں بلائیں اُس رخ روشن کی میں — زور رہوتا ہوں میں اس ڈھب سے نثار آفتاب
ماہ روئے اپنے اُس کو تم نے شرمندہ کیا — اب نہ نکلے گا قیامت سے عیاں آفتاب

---

محیط بادۂ عرفاں کے جگر تہ میں جب ہو کے — دُر مقصود ہاتھ آیا اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
غبار آئینہ دل کا جو دُھو یا دیدۂ تر نے — پری چہرہ نظر آیا اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
کبھی خود سے ہوئے بے خود کبھی ہوش آگیا خود کو — خودی خود مدعا پایا اہا ہا ہا اوہو ہو ہو

---

لہو میں ہمارے جو تر ہو گئی — تری تیغ لخت جگر ہو گئی
نصیحت کا کیا فائدہ ناصحا — ہماری تو یونہی بسر ہو گئی
وہاں نام ہونے سے میرا لیا — یہاں ہچکی آئی سحر ہو گئی

## بقیہ انتخاب کلام فنا

ہمتیں تکلیف سہنے کو جسٹ — اب علاج درد بے درماں ہوا
آنکھیں پر اشک ہیں لب خشک پراگندہ حواس — عشقبازی کا مرا خوب دلا دیکھ لیا

ہے مستتر مقدر خواہش میں جو یہ بات ذات نمود ذات کی جلوت صفت ہوئی
چمکائی اپنے جود کی شوکت جہان میں دُرِّ جمال یار کی رحمت صفت ہوئی
صورت پرست ہم جو فنا میں بقا کے ہیں دل عاشقی کی ذات تو چاہت صفت ہوئی

---

طبع قاضی جو کہیں دختر رز سے اٹکی رات خوش پھرتی تھی میخانہ میں بھٹکی بھٹکی
جان کی خیر فنا اب نہیں اللہ حافظ ڈسنے دل عاشقوں کا زلف کی ناگن اٹکی
زندگانی کا سارا میلا ہے مر گئے پر فقط اکیلا ہے
گرم بازاری فنا اپنی گانٹھ میں پیسہ ہے نہ دھیلا ہے
علم کی اپنے آپ استعداد کہیں مرشد کہیں یہ چیلا ہے
ڈوبی جاتی ہے ناؤ ہستی کی موج گریہ کا زور ریلا ہے
ہے جنوں اور ہجوم لڑکوں کا میرا سر ہے تو اُن کا ڈھیلا ہے
دوستی دشمنی و راحت و رنج جیتے جی کا یہ سب جھمیلا ہے
نازگل کا شہید ہے جو فنا قبر پر گل رخوں کا میلا ہے
خواب سے وہ بت بے پیر جو منہ کھول اٹھا شمع خاموش ہوئی مرغ سحر بول اُٹھا

---

مرے کون سامنے آگیا مجھے چہرہ کس نے دکھا دیا
مرے دل کو کس نے لُبھا لیا مرا ہوش کس نے اُڑا دیا
کبھی ہجر کا ہمیں غم دیا کبھی وصل سے کیا خوش ہمیں
کبھی چٹکی لے کے رُلا دیا کبھی گدگدا کے ہنسا دیا
جو تو ہم سے پوچھے کہ کیا دیا تو کہیں کہ دیدیا دل تجھے
کبھی ہم جو پوچھیں کہ کیا دیا تو بتا تو کہدے گا کیا دیا

دیکھا ہے حسن جلوۂ جاناں سکوت سے | تصویر دار چپکے میں سنتے نہیں دیکھتے
دیتی نہیں دکھائی جو تصویر آنکھ سے | اُس کو ہم اپنے قلب کے اندر ہیں دیکھتے
جی چاہتا ہے خاک میں خود کو ملائیں ہم | اپنی طرف سے اُنکو مکدر ہیں دیکھتے
خرابے نہیں کسی سے یہ عاشق | عاشق کی ذات صلح کل سے ہے
ہوں خاکسار خواہش دنیا نہیں مجھے | پروائے جاہ و منصب اعلیٰ نہیں مجھے
آزاد مست اپنی ہوں عریاں تنی میں خود | کچھ خواہش متجرد دیبا نہیں مجھے
مجھ کو امانیت کے تجرد سے کام کیا | بندہ ہوں کچھ خدائی کا دعوا نہیں مجھے
قاتل کی آنکھ سیدھی ہے جس کا ہوں قتیل | عالم اگر عدو ہو تو پروا نہیں مجھے

---

پروا دم عیسیٰ کی ترے کشتوں کو کیوں ہو | ٹھوکر تری کیا مردے جلایا نہیں کرتی

---

قائل ہوں میں جو بات کہیں آپ راہ کی | تقصیر کچھ نکالئے اس بے گناہ کی
عالم غریق موجۂ دریائے حسن ہے | طلعت ہوئی محیط جو اس رشک ماہ کی
رشک مسیح چھٹ گئیں نبضیں قضا کی آہ | اس درجہ درد ہجر سے حالت تباہ کی
اے اختیار بزم غزل خوانی میں تھا | حسن غزل تھی یہ تری واہ واہ کی

---

فنا بقا کے لئے ہے بقا فنا کے لئے | حصول شکر خدا کی کا ہے قضا کے لئے
ہما ہمی یہ ہماری بہانے باطل ہے | بقا فنا کی دکھاوٹ کی ہے ادا کے لئے
خودی میں چھوڑا تو کافر ہوا تھا بیشک | بنا ہے دوزخ ہمیشہ مری سزا کے لئے
آندھیاں چلتی ہیں اندھا دھند ہر | دل پریشاں طبع نازک گرد ہے
لے اڑا ہے سند کا ں خیال | فکر کی بستی میں اس کا گرد ہے

نہ ہوتی شکل دین گر شامل تصویر پہلے سے
تو ہوتا کفر ہی کفر اے بت بے پیر پہلے سے

لاکھ مجھ پر کرے جفا وہ کب
میرے مُنھ سے بُرا نکلتا ہے

چشم حق بیں سے گر کوئی دیکھے
تو خودی سے خدا نکلتا ہے

کون عیسیٰ فنا ہوئے ہم اب
کام اب بے دوا نکلتا ہے

شوق و فورِ تپش عشق سے سینہ تو ہوا
آہ مت کھینچ بس اب اے دلِ نالاں ٹھنڈی

مر گئے قیس و وامق و فرہاد
پر مہم عاشقی کی سر نہ ہوئی

جبتک آیا نہ وہ بوقت نزع
روح بھی مائل سفر نہ ہوئی

سمجھ ہے دور نہیں دور گھر دلا اس کا
بہت قریب ہے رستا چلے چلو تو سہی

ہر ایک مرحلۂ منزل مقام عشق
قدم قدم ہے وہ جلوا چلے چلو تو سہی

بساط گلشن ایجاد ہر گل رعنا
پتہ بتاتا ہے اس کا چلے چلو تو سہی

نہ تھک کے بیٹھیو ہمت کو ہار کے اے دل
کبھی تو پہونچیں گے اُس جا چلے چلو تو سہی

کیا زبور اور کیا فرقاں کیسے توراۃ اور انجیل
ہر دم ذکر جو اُس کا کرتا یونہی رہے تو بہتر ہے

دوست ہے تیرے دل میں پنہاں ڈھونڈھتا ہے تو کس کو ناداں
ہرگز راز یہ ہوئے نہ افشا یونہی رہے تو بہتر ہے

ناصح میں کیا کروں مرا کیا اختیار ہے
کچھ آپ ہی آپ اُس پہ مرا جی نثار ہے

جب سے رُخ وجود عدم کی طرف پھرا
اپنی فنا کی آپ بقا سوگوار ہے

شہد آگیں زہر ز گفتار ہے
کیا لب شیریں کی میٹھی مار ہے

فنا خصلت ہے شامت ایک گویا نیک دنیا کی
مبارک ہے وہ شے جو ہر کسی کے کار میں آئے

جو چھپکے کر کے پردا بیٹھا ہو دل کے پردے میں
بھلا تصویر کیونکر اُس کی چشم زار میں آئے

میکشو تم کو ہو شراب نصیب    ہم کو یوں ہی خمار رہتا ہے
بعد مرنے کے ایک ایسا یہ    بس یہی یادگار رہتا ہے
کہا کسی کا پاس سے وقت دماںتا    دنیا سے لے گئی مجھے آخر لگی ہوئی

---

ہے عجب چپ چور ہوں کہتا ہی کچھ بات کہو    مدعا دل کا سناؤں تو وہ سنتا کم ہے

---

دامن کے گریباں کے ہوے تار خبر لے    ہے حال مرا زار دل آزار خبر لے
کہدے کوئی اُس سے کہ تغافل سے تمہارے    بیمار کے اچھے نہیں آثار خبر لے

---

ہوش و حواس صبر تو پہلے ہی جا چکے    باقی رہا ہے ایک دل زار لیجیے
غم سے دل ایسا سنگ ہو گیا    اصل کیا ہے خانہ زنبور کی
خوں نہ کیوں روئے ہماری چشم تر    زخم کو خواہش ہوئی ناسور کی

---

ہر آن یہ اُس کی ہی صدا ہے    بیداد ہے اُس میں جو ادا ہے
زاہد یہ طلسم ماجرا ہے    جو بت ہے مرا ترا خدا ہے
بت میں دیکھی خدا کی صورت    دل عشق پرست ہو گیا ہے
کیا لیجئے بساط یاری عشق    پالا ہی ہماری ہار کا ہے
عشق مت سے دنیا میں آخر    اللہ اللہ فنا بقا ہے
کیا پوچھتے ہو ہم سے یہ پوشیدہ راز ہے    ہے جس پہ بس کو مار وہی بے نیاز ہے
میں تو یہی کہوں گا کہ دانست میں مری    دور حباب سے شب فرقت دراز ہے

---

فکر میں لاکر میں اُس کی یاد کو — شاد کرتا ہوں دلِ ناشاد کو
کیوں نہ ہوں صورت پرست آدل کہ وہ — پیار کرتا ہے خود آدم زاد کو
بُت خدا کیونکر نہ ہوں حق نے کیا — اپنی صورت خلق آدم زاد کو
کھینچے کیا تصویر رشکِ آفتاب — تاب نظارہ نہیں بہزاد کو
ہاں محتسب اگر خم و مینا شکست ہو — ساتھ ہی تمھارے سر کا بھی کاسا شکست ہو
جلوہ جو حسن دختر رز کا تو دیکھ لے — قاضی وضو سے عصمت تقوی شکست ہو
مستوں کی محفلوں میں کسی دن جو آ پھنسے — زاہد کے عہد صوم کا پا یا شکست ہو
صورت نما ہو عشق ترا پھر کہاں اگر — آئینۂ جمال سراپا شکست ہو
کیا غم جو ٹوٹ جائیں جگر، جاں، کلیجہ، دل — پر تیری چاہ کی نہ تمنا شکست ہو
بیشک خدا بنے جو فنا توڑے عبدیت — خود بینیوں کا اپنی جو پا یا شکست ہو

---

سر کاٹتے ہی عشق کی بو اور بڑھ گئی — اس شمع بزم کو نہیں گلگیر سے گلہ
روزِ ازل سے دور و تسلسل میں پھنس گئے — کچھ طوق سے گلہ ہے نہ زنجیر سے گلہ
زندگی سے جی ہوا بیزار آہ — پھر گئی ہم سے نگاہ یار آہ
کونسی بچنے کی صورت چارہ گر — روز افزوں ہے مرا آزار آہ
آج بزم مہوشاں میں ٹھن گئی — عقل میں اور عشق میں پیکار آہ
رنگ ہستی کا تلون ہے فنا — ابتک اور غفلت نہیں ہشیار آہ
زندگی میں یار سے ملنے کا دعویٰ ہے فنا — فکر کی جس جا رسائی ہوتے ہوتے رہ گئی
یہانتک میں رو یا کہ یہ چشم تر — گہربار تھی اب گہر ہوگئی
میں چھوٹا بکھیڑے سے تم کو اگر — مری جان تم نظر ہوگئی
ہماری وعدۂ دیدار پہ شفا ٹھہری — بھلا ہوا نہ مرے درد کی دوا ٹھہری

چاہے وہ ہم کو قید کریں یا رہا کریں ہم بس چلے تو کوچے میں اُنکے رہا کریں
جی چاہتا ہے جان کو اُس پر فدا کریں پہلو سے پر نہ یار کو اک دم جدا کریں
اب چاہئے آپ مہر کریں یا جفا کریں ہم دل تو دے چکے جو نہ دیں تمکو کیا کریں

اوج اسرار وال اپنا ہوں اپنا نقصان کمال اپنا ہوں
اپنا ہجر اپنی زندگی بسمل موت اپنی وصال اپنا ہوں
اپنا میخانہ آپ ہوں ساقی مست جام جمال اپنا ہوں
خود لقائے وجود اپنی ثنا آپ طرف مثال اپنا ہوں

عدم ہونے کا ہونا وجود کا ہے نام نہیں جز اسکے کوئی دونوں کی صفت کا بیاں
جو ہونے کا ہی ہونا سو وہ عدم ہی نہ لا ہونے کا جو ہونا ہی سو وجود تو ہاں
کہ جیسے ذات میں آدم کی عالم قوت درون قوت عالم ہے جملہ درہداں

---

کچھ کہہ تو چارہ گر کہ میں تدبیر کیا کروں ہوتی ہے جان جوہر شمشیر کیا کروں
اپنے جنوں کے سلسلے کا خود ہوا اسیر اُلجھا دیا آپ ہی زنجیر کیا کروں
خواہش ہماری آپ ہی اپنے گلے پڑی اپنے کئے کی آپ ہی تقریر کیا کروں
آرام لینے ہی نہیں دیتی کسی گھڑی چکر میں اپنی گردش تقدیر کیا کروں
کرتی ہے بند جودت نطق اُسکی بات بات عاجز زباں سے کہئے تو تقریر کیا کروں
یوں آنکھ رہ جائے کھلی آن آن ہے بینش نظر نما دہی تصویر کیا کروں

نہ فنا میں ہے کچھ فنا مجھ کو نہ بقا میں ہے کچھ بقا مجھ کو
تہمت محض ہے فنا مجھ کو حق تک اللہ ہے بقا مجھ کو
ہو فنا مجھ کو جب جدا ہو فنا ذرہ امکاں کیا فنا مجھ کو
ساری اکھیل بھولا سبق آں الف اک یاد رہ گیا مجھ کو
تھا جدا جب نہ جانتا تھا کچھ بندہ دانست نے کیا مجھ کو

واعظا قطع وعظ مغز نہ کھا — ایک ویرے کے دونوں چکر ہیں
کون رحمان کون شیطاں ہم — آپ گمراہ آپ رہبر ہیں
اپنے ارشاد کے ہیں خود مرشد — اپنے پیر آپ ہم سراسر ہیں

---

جب سے منہ پر ترے نقاب نہیں — تب سے اک لمحہ دل کو تاب نہیں
سارے عالم میں میں تو دیکھ پھرا — اسکا لیکن کہیں جواب نہیں
مجھ سے اس سے خودی کا ہے پردا — بیخودی ہو تو پھر حجاب نہیں
پوچھتا کیا ہے اے فنا تیرے — کون سے شعر انتخاب نہیں

نہ تیری قدرت کی انتہا ہے جو کچھ کرے تو وہی بجا ہے
عجب نہیں تو کرے جو پیدا ملک زمیں پر فلک پہ انساں
فنا کسی کا جو دل ہو دانا اور اس پہ رکھتا ہو چشم بینا
تو دیکھنا اسکو اسکا ہے کیا ملک زمیں پہ فلک پہ انساں

پہچان لیں گے ہم تو تمھیں چال ڈھال سے — ناحق ہی تم نے شکل چھپائی نقاب میں
روئے سپید کو وہ کریں گے سیاہ پھر — لو آج شیخ بیٹھے ہیں قصد خضاب میں
جاں کھو کے ہم نے خلق میں رسوا کیا تمھیں — ہم سے خطا ہوئی یہ تمھاری جناب میں
پارہ کریں سب اپنے گنہ کے تمسکات — ہوویگا حشر ختم مرے ہی حساب میں
شامل ہے سب میں اور وہ سب سے جدا فنا — نے خاک میں نہ باد نہ آتش نہ آب میں

---

خاکساران جہاں سب کو بھلا جانتے ہیں — آپ اپنے کو مگر سب سے برا جانتے ہیں
ساغر وصل کو وصل جو بقا جانتے ہیں — زہر نوشان الم لطف بقا جانتے ہیں
کیوں نہ دھو دھو کے پیوں تلوے ترے ساقی میں — خاک پا کو تری سب خاک شفا جانتے ہیں

ترے چاہنے والوں کو اے صنم ترا کوے الفت ہے بلبع ارم
فنا اور جہاں کی اپنی سمجھ نہ آئے کی شادی نہ جانے کا غم

---

بظاہر سیہ تاں کھینچتے ہیں تصور میں تصویر جاں کھینچتے ہیں

---

ابھی بھی نظر کہیں نہ ڈوبے دریاے دیدہ کر نہ طوفاں

---

میں تو فرقت میں اُسکی ہوں بیخود لوگ وحشی مجھے بتاتے ہیں
میں اُسی چشم مست کا ہوں فدا آنکھیں ناحق مجھے دکھاتے ہیں

---

اس بہانے تو جا پڑیں گے گلے ہم بھی پھولوں کا ہار ہوتے ہیں
تیری ہر اک ادا پہ او قاتل صدقے ہم بار بار ہوتے ہیں
یہ مثل سچ ہے وہ ہی جھکتے ہیں جو ثمر بار دار ہوتے ہیں
جو گیا جا کے پھر نہ پلٹا وہ ہم فنا بار بار ہوتے ہیں
کوئی اب کہتا نہیں اُٹھ کو جیۓ دلدار سے کیا لطافت کر رہی ہے دستاری مدوں

---

سنتے ہیں چاہو اُس سے ترک الفت کا تو وہ بولے تجھے سدھ پایا جا کہ آزاد کرتے ہیں

---

تو جانے مجھ کو دور سمجھے ہے مرا یہ قول میں تو کسی بھی آن میں تجھ سے جدا نہیں
سدہ سمجھتا جو دکو جدا تجھ کو جانتا پر کیا کروں کہ حسن کو تیرے بقا نہیں
معشوق کی ہمارے ذرا رمز دیکھنا کہتا ہے ہنس کے دیکھو فنا کو فنا نہیں

معنیٔ محض کیا وہ خاص وجود — صورت و معنی ایک سا ہے دل
نطق اُسکا وہ جبرئیل امیں — آپ پیغمبر خدا ہے دل
دل کی صورت میں تھا خدا جو فنا — تو خدا میں فنا ہوا ہے دل
پستی سے اپنی اوج کی جانب جو آئے دل — حق ہو کے عبدیت کو سراسر مٹائے دل
اپنے میں آپ محو ہے گرچہ رائے دل — اس فکر میں مٹے تو خدا خود کو پائے دل
اس قافیہ ردیف میں لکھ اور غزل فنا — جودت کچھ اپنی طبع کی ہمکو دکھائے دل

---

بیٹھے بٹھائے رنج کرے کیوں غذائے دل — اپنے سے گذرے وہ جو کسی سے لگائے دل
الجھا کسی کی زلف میں بیٹھے بٹھائے دل — اچھا بھلا بلا میں پھنسا آپ ہائے دل
محرم حریم عشق بتاں کا ہوا ہے شیخ — آفت بشر کو چاہے فنا جو دکھائے دل

---

تم ہو عدو سے خوش مری مٹی خراب ہے — خالق کرے کسی پہ کسی کا نہ آئے دل
دل اے فنا جو اُس بت کافر سے پھنس گیا — دلبستگی دل ہوئی مشکل کشائے دل
آجائے ہاتھ منزلِ تمکین کا مقام — گر ہو فنا فنا میں بقا ہو فنائے دل

ق

انداز ہے سامری کا جادو — اور ناز ترا فسوں کی صمصام
رخ کا ترے آفتاب خورشید — روشن آغاز روشن انجام
میں تجھ میں تو مجھ میں جب فنا ہو — تب ہے مرا تیرا عشق انجام

---

عرصہ دو جہاں کے ہر حلہ کا — جانیں ہیں ایک رہگذر ہم
جھنجھلانا درازیٔ سخن سے — کرتے ہیں حدیث مختصر ہم

عشق میں تیرے او ثبت کا ڈر / تو بقا اور فنا میں کس لائق

کسطرح سے کاسۂ نرگس کی ہے شبنم رفیق / تا دم مردن مرے آنسو رہے ہمدم رفیق

تو بھی وا داری پہ اپنے وہ یاراں کیوں ہوں / ایک مجھ پہ منحصر کیا اسکا ہے عالم رفیق

قول ہے ایسا ہی حسرت سوا ساتھی نہیں / بعد مرنے کے فنا ہوتا ہے کیا ہمدم رفیق

تمھیں تخت شاہی کا ساماں مبارک / ہمیں بستر خاک اے جاں مبارک

الٰہی تری داوروں حکومت / ہمیں طاعت حکم جاناں مبارک

مبارک ہمیں کفر میں سجدۂ بت / تمھیں شارع و یا ایماں مبارک

بھلی ہمکو میاں کی سے ریائی / ریا کا تمھیں زہد ایماں مبارک

فنا عشق میں ہم ہیں تم زہد میں ہو / ہمیں وہ تمھیں یہ ہو ہر آں مبارک

سوے تیرا نہ بدے اور کہ کسکو سے / سب کچھ کرے دے نہ کسی کا ستائے دل

---

ہر تختہ حسن دیت گل آئینہ ہوا / صورت کے آئینہ پہ جلا ہے جمال گل

حسن بہار ہی تھا ان آپ سے فنا / بے حالتی میں ہی ہی ہو گیا یہ حال گل

---

تا حشر ہو بٹھ جا لیا اسے رات دن / سن پایا حسن تمہید سے شیریں کلام گل

حسرت تھی زندگی میں فنا جبکہ ہم ہوے / اے ہمتیں ملاپ کا آیا پیام گل

اے فنا کیا کہوں کہ کیا ہے دل / جامع اک صورت خدا ہے دل

حرف ہے اور کل وجہ جامع / مظہر کل کبریا ہے دل

منزل دل ظہور نام خدا / ظرف انوار لا الہ ہے دل

دل کی بے صورتی جو صورت ہے / معنی محض تو بجا ہے دل

کیا ہی صورت وہ ہے موجود / وجہاں جو دکھا رہا ہے دل

ہمسری میری اسکی امر محال　　میں غریب و ذلیل وہ مختار
اسکی رفتار ایک محشر زا　　اور قیامت ادا کا ہے انداز
خوگر ایسا ہے دل لگی کا یہ　　دل نہیں پیری میں بھی عشق سے باز

---

عشق کا ماجرا برون قیاس　　سَلَبَت عقلہُ لمن قد قاس
کیا کہیں جا کے سامنے اُسکے　　نہیں رہتے بجا ہمارے حواس
سر جھکا ہے میں تو لے وہ خنجر　　اب فنا زندگی کی ٹوٹی آس

---

وحدت میں جو ہو توحش اے دل　　کر خلوت انجمن کی خواہش
ہر غنچہ چٹک کے کھل کھلا یا　　جب گل کو ہوئی دہن کی خواہش
ہے بے وطنی میں موت اسکی　　از بس ہی جسے وطن کی خواہش
چپ رہ کہ فنا ہو بات چپ میں　　ہمدم نہیں اب سخن کی خواہش

---

کچھ تو ظاہر میں ہو ربط دوستی　　ہے محبت کا نمونہ اختلاط
ہے قدم لیتا فنا تم ہو خفا　　کیا بلا ہے پانوٗں چھونا اختلاط

---

تیرا عاشق بنا میں کس لائق　　بندہ گندہ ترا میں کس لائق
عشق تیرا مجھے نصیب کہاں　　مرتبہ یہ بڑا میں کس لائق
تو شہنشاہ بزم ماہ وشاں　　اور حقیر گدا میں کس لائق
بندگی بھی تو ہو نہیں سکتی　　بندہ بھی گر بنا میں کس لائق
کیا مجالِ سخن جو دم ماروں　　حوصلہ کیا مرا میں کس لائق

دل دیدہ دماغ سب پریشاں — تو پڑ گئی کس عذاب میں سید
دیکھی نہ وفائے عشق ہو کر — اس عالم بے حجاب میں سید
ہے قدر میں وہ فنا کو مزہ حصول — طعم ہما میں جیسے ہوئے استخواں لذیذ

جو چشم حق میں سے خود کو دیکھا تو خاک مجھ کو نظر نہ آیا
تو لازم آیا یہ مجھ کو اے دل کہ تو خودی سے بھلا بچا کر

دیدۂ و دل تو تمام ہوئے پر پھوڑ ہی جو ہیں جڑ ہیں
دل تو بہا سب آنسو ہو کر آنکھیں کھوئیں رو رو کر

جیتے جی ہم سے نہ ملا پر زندگی اس امید پر ہے
سنتے ہیں ہم وصل میر یار کا ہوگا جی کھو کر

جب تھمے آنسو تو آنکھیں آ گئیں — آئیں بھی تو آئی ہیں پھر ٹوٹ کر

وہ قتل کو آئے بھی تو میں مرے کیونکو لا — وہ دست نہ قبضہ تو یہاں سر تہ خنجر
ظالم دم تکبیر کا رگڑا ترا واللہ — تھا کشتۂ غم گشتہ کا رہبر تہ خنجر
تھی سخت مہم معرکۂ عشق کی ہم پر — صد شکر ہوئے آج مظفر تہ خنجر

---

مانگا خدا کی راہ جو بوسہ تو بول اٹھا — رکھتے ہیں یاں فقیر تو پڑھ کر سوال کر
منہ سے لگا دے آج سبو کے سبو مرے — پیاسا ہوں ایک عمر کا سیراب کلال کر
جب پختہ مغز فکر ہو رویت کا اپنی آپ — تب ہر طرف ملاحظہ اپنا جمال کر

---

سانس کا تار ٹوٹا مگر اسرار — دیوے اب کیا سرود دل آواز
آیا گلشن میں کیا وہ تیر انداز — طایر جاں کو ہے رخ پرواز
وو سے مختار اور میں مجبور — بندہ میں اور وہ ہی بندہ نواز

کیوں فکر میں بیہودہ اے دل ہوا ہے وحدت (ق) وہ تجھ میں ہی تو اُسی جس کی ہی تجھے چاہت
گر ہووے نہ یہ باور ہر شے میں کر اندازہ وحدت پہ ہر اک کثرت کثرت پہ ہر اک وحدت

---

نہ دل لگاتے بتوں سے نہ ہوتے کافر عشق خود آپ ہو گئی الفت قصور کا باعث
قیام خاص ہے اضداد سے وجود کا تو ہے اپنی اصل ہی اپنے فتور کا باعث
نمود کثرت وحدت کی کثرت وحدت شہود شدت وحدت ظہور کا باعث
حیات غافلہ کو موت سے بہت نفرت ہے فکر موت ہی سارے نفور کا باعث
نہ تو جدا ہے نہ میں غور جو کیا تو نہ تھا تغافل اپنا ہے نزدیک و دور کا باعث

---

آخر اس آگ میں پھنکا کہ سب ہو خاک کا ڈھیر تقصیر آہ تفتیدہ نے اب کی ہی تو تدبیر عبث
دل ہوا تو وہ تیر نگہ عالم گیر لیس ہے گوشۂ ابرو میں ترا تیر عبث
ہووے کیفیت بادہ سے نہ جب تک مخمور زاہد خشک تری ہم سے ہے تقریر عبث
کیوں خفا ہو کہو تو کیا باعث کچھ تو معلوم ہو بھلا باعث
کیا خطا کیا گناہ کیا تقصیر کون سی بات کا ہوا باعث
یا الٰہی میں سخت حیراں ہوں کون سا ایسا ہو گیا باعث
سر سے کھیلے نہ منہ سے بولے ہے پوچھتے پوچھتے تھکا باعث
فکر حکمیں میں اپنی فکر سے آپ دھیان آتا نہیں ذرا باعث
کل بہت میں نے اسکو چھیڑا تھا ہاں جو ہوگا تو یہ فنا باعث
اے نہ چھیڑیں گے ہم خدا کے لئے دل سے رنجش کا اب مٹا باعث

---

آنکھیں جب سے لگی ہیں دیکھو آتی نہیں اب تو خواب میں نیند

تو سجدا جو راہ حرم کا ہوا — تو سجدہ میں اپنے صنم کا ہوا
سوال بہری دھوے گوگوں سے تکلم کا — نہیں یہ بات ممکن تب کرے تقریر پتھر کا
پرستش ہم کریں اکی سا دیں ہم تراشیں ہم — شرارت سے ہماری تب ہے تقسیر پتھر کا
ہوے سب جلوۂ دیر و حرم مفقود آنکھوں سے — سمایا جب سے دل میں وہ بت بے پیر پتھر کا
یہی باتیں نظر آتی ہیں دنیا میں ہیں اب تو — کیا ہی تیج بے اک بتکدہ تعمیر پتھر کا
مٹائی بت پرستی حق پرستی نے مری لیکن — تصور آہی جاتا ہے دم تکبیر پتھر کا
فنا دل کا پھاہے کربلا کا واقعہ سنکر — نہیں شک اسمیں دل تھا دشمن شبیر پتھر کا

---

دل جب سے عشق شعلہ رخاں کا ہے آشنا — سر پر لگا ہے ہم مرے تیر زر آفتاب
پردا اٹھا کے رخ سے جو نکلا وہ سیر کو — شرمندہ آسماں پہ ہوا جل کر آفتاب
جب سے فنا کو خاک کیا سوز عشق نے — اندن سے اسکی قبر کی ہے چادر آفتاب

---

ممیز جوہر ذاتی سے ہی قوام ترا — بلند عرش سے ہے پایۂ مقام ترا

---

کی سحر بارش نے صفائی مری اکثر — دریا دل مکدر تھے صفا ہوگئے صاحب
معشوق تو ید آپ کے جو وصل کی بھیجی — اچھے تپ غم سے مرے صفا ہوگئے صاحب
کچھ ہوے میں ہیں ہم۔ ہوے میں ہیں بالفعل — ہم ابی حیات آپ فنا ہوگئے صاحب

---

آشوب دہر قہر خدا انتخاب آپ — دونوں جہاں کے فتنوں کے لب لباب آپ
بوسے کے دینے میں ہیں اسیر کمند شرم — پر سر اڑانے میں ہیں بہت بے حجاب آپ

---

تیرا تو نہ بس چلا کسی پر — اے بخت سیاہ ہم کو مارا
سو بار کہوں گا بت کہ تو نے — واللہ باللہ ہم کو مارا
تجھ سے ہم کو گلہ نہیں ہے — زندہ کیا خواہ ہم کو مارا
ایسے ظالم کے بس پڑے ہائے — راہ و بے راہ ہم کو مارا
افسوس یہی رہا فنا کو — ناکردہ گناہ ہم کو مارا
گرنہ وہ اچھا کہے مجھ کو یہی دل سے یقیں — کلمۂ بد بھی مرے حق میں دعا ہو جائیگا
اب گناہوں سے نہیں مطلق مجھے خوف خطر — جو کہ ہونا ہوگا وہ روز جزا ہو جائیگا
شعلہ تابی سے نفس کی اڑ چلا — دل کسی خورشید پہ مائل ہوا
جب ہمیں معراج لاہوتی ہوئی — جبرئیل فکر اس کا ظل ہوا
عالم میں کس کے شور ہے حسن و جمال کا — نظارہ دیدہ وا ہے ہر اک کے خیال کا
منظور جو نظارہ ہے اپنے جمال کا — پتلا بنائیں اپنے ہی وہم و خیال کا
مست مے الست ہوں اے بزمیان مست — احسان تمھیں اٹھاؤ عطائے کلال کا

* * *

دل زلیخا ہو گیا گلیوں کی خاک اڑوائے گا — عشق یوسف دیکھئے کتنے کنویں جھنکوائے گا
اپنی آہ آتشیں کا شعلہ بھڑکا اور چلا — اونچا ہوتے ہوتے خورشید فلک ہو جائیگا

* * *

بزم میں افسوں بیانی ہر پریرو کی ہے بند — سامری کا سحر ہے جادو تری تقریر کا
کیوں نہ چشم آبیاری اے فنا ابرو سے ہو — حلق بسمل تشنہ ہے آب دم شمشیر کا

* * *

زاہد و جلوۂ فنا فی اللہ — مستی بے حساب میں دیکھا
اثر درد دل کا خمیازہ — صبر عالی جناب میں دیکھا

جگر بھی دل بھی تباہ ہو کے جوں جو آنکھوں سے ۔۔۔ براہ چشم لٹا سب یہ قافلہ دل کا
ہوا میں یار کے باطل خیال کا مدہ ۔۔۔ فنا یہ میں نے نکالا ہی مشغلہ دل کا

---

کیا تجھے ہی بحر حاصل یہ امیری بھی فنا ۔۔۔ شان و شوکت سے تو اب کرکے گدائی دیکھا

---

حسن جمال یار کو آئینہ دیکھ کر ۔۔۔ حیرت میں آ کے نقش بدیوار ہو گیا
آخر بنا ہوا مرض الموت خود فنا ۔۔۔ حسرت کہ مٹ کے عشق کا آزار ہو گیا

---

وہ رشک گل جو ملنے گیا کل نسیم سے ۔۔۔ اس پہ نثار کر کے زر گل اڑا دیا
ردا لی پوچھتا تھا کبھی قیدیوں کو ہائے ۔۔۔ اب وہ بھی عارفانہ تجاہل اڑا دیا
دام بلا میں پھنس گئے نظارہ بار جب ۔۔۔ باد صبا نے حلقۂ کاکل اڑا دیا
دل ہدف تیر ستاں ہو گیا ۔۔۔ بیٹھے بٹھائے کا زیاں ہو گیا
یار نظر سے جو نہاں ہو گیا ۔۔۔ آنکھوں میں تاریک جہاں ہو گیا
جسکا نشاں کچھ نہیں اے بے نشاں ۔۔۔ جلوۂ بت اس کا نشاں ہو گیا
اپنی خودی جسکہ مٹی حق ہوا ۔۔۔ حق جو ہوا رب جہاں ہو گیا
کعبہ کا واعظ کہوں کیا انقلاب ۔۔۔ عہد خدا عہد بتاں ہو گیا
شعلۂ آہ جو سینے سے تڑپ کر نکلا ۔۔۔ یا دہن میں تھا وہ یا عرش سے اوپر نکلا
گلرخوں کی جو گلی میں کوئی آ کر نکلا ۔۔۔ قیس جو تو سے محبت سے معطر نکلا
پند دیتے جو وہاں واعظ ہشیار گیا ۔۔۔ ہو کے بدمست سر بزم سے باہر نکلا
شق دو ہو تیغ عشق سے سینہ جو ہوا ۔۔۔ جائے دل دیکھا تو اک پارۂ جگر نکلا
مت دکھا دو انکو صندل درد سر ہو جائیگا ۔۔۔ نام ہی ہے دو نقطہ اسکا اثر ہو جائیگا

# انتخاب کلامِ فناؔ (سلیمان شکوہ گارڈنر)

(از بیاضِ مصنف)

مرا دیواں ہی مشرق آفتاب حمد یزداں کا
طلوعِ صبح معنی ہی ہر اک مصرع دیواں کا
شگفت غنچہ کی اپنی بہار روئے خنداں ہوں
نوید آمدِ گل چہچہا ہوں مرغ بستاں کا

کچھ میسّر معالجہ نہ ہوا
جب تلک دردبے دوا نہ ہوا
غیر سے فیصلہ طلب ہے وہ
ہم سے کوئی معاملہ نہ ہوا
دل کو میں خاک میں ملا دیتا
ہائے افسوس دوسرا نہ ہوا
حسرتیں کیسی ہیں سلے دل
حیف بندہ ہوا خدا نہ ہوا
نہ کھلا بھید عشقبازی کا
خود سے جبتک میں آشنا نہ ہوا
آفریں باد فکر ست فناؔ
جو ہوا شعر عاشقانہ ہوا

شکوۂ جور پہ کس ناز سے کہتا ہی وہ یہ
مذہبِ عشق میں جائز ہے ستانا دل کا
آن کی آن میں کر لیتا ہے اپنا مائل
ہائے کس طرز سے سیکھا ہی رجھانا دل کا
آخرش جان گئی ہم نہ یہ کہتے تھے فناؔ
راس آئے گا نہ تجھ کو یہ لگانا دل کا

جبکہ ظاہر آنکھ سے پنہاں ہوا
جو نہاں تھا وہ علی الاعلاں ہوا
اپنی فہم خاص صلحِ کل ہوئی
خلق میں جب قضیۂ ایماں ہوا
جبکہ مشکل تھا تو مشکل تھا فناؔ
اب جو آساں ہو گیا آساں ہوا
صبر اور شکر میں اک مرحلہ عشق میں ساتھ
ہم نے اس دہر میں لاکھوں کو فنا دیکھ لیا

---

خاموش رہو لوگو کہتا اور نہ بہکیں
دیکھو مرا چرچا نہیں اچھا نہیں اچھا
سب کو یہ نصیحت ہے فناؔ کی دمِ بسمل
اس عشق کا دعویٰ نہیں اچھا نہیں اچھا

آدت سے سو جاتے ہی جگت کی ریت          ماناہ یا دیس میں کرو نہ کاسے پیت

---

من بچھڑے تو ملے تن بچھڑے مل جائے          من کو مت بچھڑا ئیو پھیر ملیں گے آئے

---

اکرما ٹیھ ست دھری ہی گئی سیدھے ہو کر جاؤ گے          اپنی کرنی پار اترنی جیسا کرو گے پاؤ گے

## ہولی

دھیاں لگا میں سے گوری          بہت ہی ترے من میں چوری
دھیاں کئے سے گیان بڑھے گو          پت پڑے گی توری
ایسے سمے پھر ناہیں ملیں گے          بھید کہے ہے سن لے موری

## دادرا

بچھڑ گئے سیاں بچھڑ گئے ری          موئے راگس کر گئے ری
سگری رین موہے تڑپت بیتی رے          بیاں لگا کر گھر گئے ری
بھید کہو کس کا ری تم سے          رات سو ریا لڑ گئے ری

## پہیلی

ایک نار ات سروپ اتاری رکھے سیس پر تاج
بھیں ہیں کر رسے انگھاری بیک نہ آوے لاج

# نمونۂ کلامِ ہندی (بھاکا)

## بھجن

گیان دھیان میں رہو ہمیشہ ہر سے دھیان لگاؤ جی
آپ گمو آرام تجو ٹک من کو تم سمجھاؤ جی
کھانے کو تو غم ہے کافی پینے کو ہے خونِ جگر
یہ ہی مزہ ہے عشق میں پیارے جیو و یا مرجاؤ جی
جو ٹھانی من میں تم نے پوری کر دکھلاؤ اسے
دیس بدیس اکیلے پھرو پردیسی ہی بن جاؤ جی
آپ مرے جگ پر مو سادھو من کو تم سمجھالو اب
کوئی کسی کا سنگ نہ ساتھی آپ اکیلے جاؤ جی
وہاں سے جو کچھ لائے تھے سب تم نے یہاں برباد کیا
اب جاتے ہو تو سنگ بھلا کچھ یہاں سے بھی لیجاؤ جی
مرنے کا جو کھٹکا ہے کچھ اسکو دل سے دور کرو
مرنے سے پہلے ہی یہاں تم فنا شاہ مرجاؤ جی

## دوہرے

سکھ ہی سے دکھ ہوت ہے کیوں سکھ چاہے کوئے
ایسے سکھ کو تیاگئے جا سکھ سے دکھ ہوئے
من گیانی من مورکھا من بہکے بہکائے     من بھٹکا وے باٹ میں اور من ہی باٹ بتائے

---

من موہن من میں لسے من مورکھ کہیں اور     بنو باور داند ھرد ڈھونڈھت ٹھور کٹھور

ہے بارِ عصیاں جو سر پہ بھاری جتائے ہو یہ خاکساری
فنا تمھاری بھی بے تکلف عجب طرح کی فروتنی ہے

## متفرقات

جب سے آنکھوں میں تو سمایا ہے    تیرا ثانی نظر نہیں آتا
جز غم کے کوئی ہم نے پایا رفیقِ دل    ہے کچھ وفا کی بو تو اسی غمگسار میں

اچھا ہوا کہ چشم سے خوں ہو کے بہہ گیا    مدت سے بیقرار دلِ ناصبور تھا

تو وہ یکتا ہی گنہگار کہیں گر ہو بچا دہاں    اے فنا دوزخ بھی ناوک سے ترے جل جائیگا
لے گیا دل ہی کھینچ کر ہم کو    ورنہ اس کو میں کون رہبر تھا

صبح گر زندہ رہا تو شام کیا    زندگی کا آخرش انجام کیا
ہو چکا فانی تو تجھ کو اے فنا    پھر غم فردا سے ناداں کام کیا
ہے فقیری میں بھی مجھ کو دخل لیکن خیر ہے    فکر دنیا بھی کچھ اتنا ہو کہ جتنا چاہیئے

چشم قاتل کا دلا تو نے اشارا دیکھا    طرفۃ العین میں بیدرد نے مارا دیکھا
آخرش عزم سفر ملک عدم کا ٹھہرا    جب نہ عالم میں فنا ہم نے گذارا دیکھا

تمھیں کیا نذر دوں میں اب بجز اک جانِ مضطر کے  کہاں ہے دل مرے پہلو میں اک حسرت ہی حسرت ہے
ہمیں چوکے خطا اپنی تھی دل جو دیدیا تم کو  تمھاری بیوفائی کی بھلا اب کیا شکایت ہے
اٹھا سکتے نہیں سر بھی ترے جورونکا شکوہ کیا  فلک اپنے ہی فعلوں سے ہمیں ایسی ندامت ہے
بلندیٔ فلک بھی پست آتی ہے نظر ہم کو  ہماری خاکساری میں کچھ ایسا اوج رفعت ہے
گذرنے دے جو گذرے یاد ہی میں اُس مسیحا کے  فنا ضایع نہ جانے دے کہ اک اک دم غنیمت ہے

---

اک سہارا تھا اجل کا تیری فرقت میں سو اب  وہ بھی یاں آتے ہوئے ناز و ادا کرتی ہے
تیرے بیمار کی بالیں پہ عیادت کے لئے  موت بھی آتے ہوئے پانوں ملا کرتی ہے

---

ہو چکی عمر ہی تمام کس کو ہے آہ یاں قیام  چلنے کی فکر دہر سے کیجئے اب فنا کوئی

---

مری آنکھوں میں اب تک حسرت دیدار باقی ہے  دکھا صورت کہیں آ کر کوئی دم یار باقی ہے

---

رہیں کیا کیا تلاش یار میں بیتابیاں ہم کو  کبھی ہم سوے بتخانہ کبھی سوے حرم نکلے
مسیحا منحصر ہے زندگی و مرگ جب تجھ پر  تو پھر بیمار ہجراں کا ترے کسطرح دم نکلے
نہ کی اُف بھی کبھی جور و ستم سہہ کر حسینوں کے  فنا تم تو بڑے ہی عشق میں ثابت قدم نکلے

---

نہ کیجے حرص کچھ دنیا کی کچھ حاجت نہیں تمکو  فنا بدتر ضعیفی سے تمھاری نوجوانی ہے

---

کمال کو جب زوال سمجھا تو دیکھا آخر کو یہ تماشا
کہ اس زمانہ میں ہی ہماری نہ بات بگڑی نہ کچھ بنی ہے

بھٹکتے ہی پھرینگے کو بکو اُس بُت کی فرقت میں — اگر یہی تمھاری حسرت دل رہنمائی ہے
اگر بھیجے گنہگاروں کو جنت میں غضب کیا ہے — کہ یہ بھی ایک دلیل اس کی شان کبریائی ہے
اک عمر سے ساجد ہوں جدھر یار کا گھر ہے — کافر ہوں اگر یہ بھی کہوں کعبہ کدھر ہے

---

جاں دینے سے ملتا ہے اگر وہ بت کافر — واللہ بڑا سود ہے گر یہ ہی ضرر ہے
کس فکر میں بیٹھے ہو قضا آج کہو تو — کل عالم فانی سے تمھارا بھی سفر ہے
زلف کا فکر نارسائی کی — دل نے اچھی گرہ کشائی کی
کوئے دشمن میں لے گیا ناداں — خوب دل نے یہ رہنمائی کی
جب صبا کا بھی ہو گذر نہ وہاں — کس کو امید ہو رسائی کی
جسکے جویا تھے کو بکو ہم تو — اُس نے دل ہی میں رہنمائی کی
ہم ہوں ساجد بتوں کے در پر یوں — شان ہے اس کی کبریائی کی
دیر و کعبہ سے کچھ غرض نہ رہی — جب حقیقت کھلی خدائی کی
ڈر خدا سے بتوں کے در پہ قضا — کس بھروسہ پہ جبہہ سائی کی
کوئے جاناں میں ہمیں بنتی ہے جاتے ہیں — اس دل ناداں کو ناصح خوب سا بہلا چکے

---

جب ہو سکی نہ اپنی قسمت سے کچھ رسائی — آخر کو اُس گلی میں مرقد بنا کے بیٹھے
عدم کا حال کچھ تو پوچھتے ہم — نہ آیا کوئی بھی پھر کر وہاں سے
ہماری آہ وہ آہ رسا ہے — تمھیں لے آئے جا کر آسماں سے
کبھی ہو جائے گا دل بھی نشانہ — اُنھیں گر شوق ہے تیر و کماں سے
قضا کیا حال ہے سچ تو بتاؤ — پڑے رہتے ہو تم کیوں بتاں سے
بتوں میں بھی تو ہے جلوہ خدا کا جو صنعت ہے — انھیں سجدہ نہیں سجدہ الٰہی تیری قدرت ہے

دل یہ کہتا ہے کہ سے چل تو گلی میں اس کی / باتیں کرتا ہے ٹھکانے کی یہ ناداں مجھ سے

---

خاکساری کی اگر دل میں سمائی ہوتی / تو کدورت سے دو عالم کی صفائی ہوتی
ظرف ہستی سے نہ کم ظرف اُبلتے اتنے / رنج و راحت کی اگر دل میں سمائی ہوتی
ملے غیروں سے تم قدرت خدا کی / رکھیں کیا آرزو تم سے وفا کی
تمھاری بیوفائی بھی وفا ہے / تمھیں زیبا ہیں سب طرزیں جفا کی
مریضِ عشق ہم جب سے ہوئے ہیں / توقع اٹھ گئی ہم کو شفا کی
تمھیں تو شوق ہی ناز و ادا سے / ہمیں عادت ہے تسلیم و رضا کی
اے فنا لے ہی لیا ہوتا بتِ پُرفن نے آج / نقد دل کی مُنھ دکھائی ہوتے ہوتے رہ گئی

---

پرسش کی کچھ امید نہیں ہے عذاب سے / محشر میں کام کچھ نہ نکلتا صواب سے
گذری ہی عمر اپنی تو سب یونہی بیشمار / کیا کام ہی جہاں کے حساب و کتاب سے
کھلتے ہی آنکھ ہستیٔ موہوم دیکھ لی / ثابت ہوا دلائل طرز حباب سے
آکر اجل نے مژدہ سفر کا سُنا دیا / آنکھیں جہاں میں کھلنے نہ پائی تھیں خواب سے
پابندِ کفر و دیں نہ رہے عشق میں فنا / چھوٹے جہاں کے خوب عذاب و ثواب سے

---

ہم کو دعوے تھا کہ کھینچیں گے ترا نقشہ مگر / ہو گئے کچھ دیکھ کر صورت تری تصویر سے

---

اس حیا کا بھی ٹھکانا ہے کہ اللہ اللہ / خانۂ دل میں بھی وہ شوخ نہ مہمان رہے
بارِ عصیاں سے کبھی سر نہ اٹھایا ہم نے / عمر بھر دہر میں صد حیف پریشان رہے
کیجے کچھ بے سر و سامانیٔ عقبیٰ کا خیال / خوب دنیا میں فنا با سر و سامان رہے

قبا اللہ ہی حافظ ہے تم تو ایسے مذہب میں
نہ قایم ہو شریعت پر نہ پابند طریقت ہو

آتے ہیں آج کیا کیا وسواس ایسے دل میں
دینے تو دو دیا خط کل ہم نے نامہ بر کو

ہو بچا ہے لامکاں سے بھی دستور غ اڑ رہا
ہوتی نہیں رسائی جہاں کچھ خیال کو

اے جوشی دل میں کبھی آتی نہیں
کیا تجھے ضد ہے مرے ماتم کے ساتھ
اے قبا دل سے کہیں جاتا ہے غم
جاں ہی جائے گی اس ہمدم کے ساتھ

دنیا میں عالم میں بس ناگوار ہے
اے موت آ کہیں کہ ترا انتظار ہے
سنتا ہے کون کس سے کہوں درد دل یہاں
جز غم کے اور کون مرا غمگسار ہے
ایمان دیں و دل تو تمھیں نذر کر چکے
باقی ہے ایک جاں سو یہ بھی نثار ہے
کیا پوچھتے ہو نام و نشاں میرا ہائے تم
کہتے ہیں جس کو خاک یہی خاکسار ہے
کافی ہے اپنی عمر دو روزہ کے واسطے
کچھ آج کل جو شغل غم روزگار ہے
تعمیر قصر کی ہو تمنا جہاں میں کیا
بنیاد ہستی اپنی ہی ناپائدار ہے

جائی مجھ کو اٹھانے خاک پا اُس کی
ملا نہ حب کوئی نسخہ مری شفا کے لئے
ہوا و حرص نہیں جلد کی مجھے لیکن
رہیں ملے ترے کوچے میں اس قبا کے لئے

ہیں وہ بیہوش ہوں تابی نہیں عالم میں مرا
مجھ کو بیہوش بھی ہشیار نظر آتا ہے

پھولتے ہو اسقدر کیوں نگر خو
یہ بہار حسن کچھ دائم نہیں

زیست سے بہتر ہے مرگ ناگہاں
پاس وہ ہے اب کہ جب ہمدم نہیں

مر مٹے ہیں سیکڑوں اس عشق میں
اے فنا تیرا ہی کچھ ماتم نہیں

دیکھ کر حیراں ہوئے کیوں اسقدر آئینہ میں
کیا کوئی ثانی تمہیں آیا نظر آئینہ میں

دلا اپنی ہستی کو ہم دیکھتے ہیں
کسی کا جو نقش قدم دیکھتے ہیں

یہ کیا ہے اگر تیرا جلوہ نہیں ہے
کہ معمور دیر و حرم دیکھتے ہیں

---

وصل جاناں ہوا ہے خواب میں شب
زندگی نے دیا جواب ہمیں

ایک تیری نگاہ پھیرنے سے
ہے زمانے میں انقلاب ہمیں

ہجر جاناں میں حیف گھل گھل کر
رشک پیری ہوا شباب ہمیں

لے گیا گور کے کنارے آہ
رفتہ رفتہ ترا عتاب ہمیں

کچھ تعجب نہیں وہ نکتہ نواز
بھیجے جنت میں بے حساب ہمیں

بیعت کر کے پیر مغاں سے رند بنے اک عمر ہوئی
بادہ کشی کا مجھ پہ واعظ آج نیا الزام نہیں

کہنے میں ہیں یہ گل بھی دیکھو تو
جان تم پہ نثار گلشن میں

ایک میں ہی نہیں ترا مائل
اور بھی ہیں ہزار گلشن میں

نہ کرنا خلد کی کچھ حرص اے فنا ہرگز
نصیب تجھ کو گنہگار دیکھئے کیا ہے

---

نہ میری چشم کو جلوہ سے کیونکر مشق حیرت ہو
عیاں جب ذرے ذرے میں ترا نور حقیقت ہے

نہ کیونکر عین جلوے ہی میں حاصل مجھ کو خلوت ہو
کہ جب آئینہ دل ہی میں تیری شوخ صورت ہے

ملے جسکو ترے در کی گدائی کا کوئی ٹکڑا
نہ لے سارے جہاں کی بھی جو ملتی اسکو دولت ہے

عبادت بھی کریں واعظ نہ سوئیں اتنی جاگیں
اگر وہ بے نیاز خلق مشتاق عبادت ہو

بیٹھے رہیں گے کبھی اے چرخ گھر میں ہم | گردش میں جس سے تیری پڑے ہیں سفر میں ہم
مضموں تو وہ آپ اپنے لیے اُڑے گا آج | کیوں نامہ باندھیں سا کبوتر کے پر میں ہم

---

دیکھئے کیونکر ہے حشر میں آتا ہے خیال | اپنے فعلوں سے تو ہیں سخت گنہگار سے ہم
پر یہ امید قوی ہے کہ بڑا ہے وہ رحیم | جب نظر آئیں گے نظروں میں اُسے بار سے ہم
بخشدیگا وہیں اک پل میں جھکا کے آنکھیں | شاد ہی آئیں گے اللہ کے دربار سے ہم

---

رفعت سے آستاں کی ترے کم ہے آسماں | ہمسر ترے مکاں سے مگر لامکاں نہیں

---

مل نہیں سکتا کسی صورت ترا ثانی کہیں | پھر چکے لیکر تری تصویر گھر گھر ہاتھ میں
آئے کیونکر بھلا زوال ہمیں | بے کمالی میں ہے کمال ہمیں
بات کرتے ہیں دل سے دو دو پہر | تیرا آتا ہے جب خیال ہمیں
موت آئی دلا یہ خوب ہوا | ہو گیا ہجر میں وصال ہمیں
اپنی ہستی ہے نیستی کی دلیل | خوب واضح ہوا یہ حال ہمیں
اُن کے یاں تک فنا نہ آنے کا | لے گیا گور میں ملال ہمیں
آئینہ ہو رہا ہے کثرت سے نور کی دل | تجھ ہی کو دیکھتے ہیں ہر سنگ اور شجر میں

---

ہم جانتے ہیں پر جو یہ تیری ساری چالیں | پامال کر رہی ہیں فتنے اٹھا رہی ہیں
دل میں وفا تمہارے یہ کس کی الفتیں ہیں | جو چپکے چپکے تم کو ہر دم رُلا رہی ہیں
آج کیا ہے چشم جو پُر نم نہیں | کیا دلا تجھ کو کسی کا غم نہیں
پوچھتے ہو کیا ہمارا حالِ زار | کیا کہیں تم سے کہ دم میں دم نہیں

دے نہ اتنا شب ہجراں مجھے ہر بار قلق
دل سے جاتے نہ رہیں وصل کے ارماں کہیں

---

اے وائے ناتوانی کیا ظلم ہے فنا پر
اب آہ کو بھی آنے دیتے نہیں زباں تک

---

دست جنوں نے خوب سبکدوش کر دیا
باقی نہیں ہے تن پہ کوئی تار آج کل

مونس کی احتیاج ہمیں کیا ہے ہجر میں
غم خوار ہو رہا ہے غم یار آج کل

بگڑی ہوئی ہے گلشن عالم کی کچھ ہوا
ہم دیکھتے ہیں گل کی جگہ خار آج کل

کچھ شغل کر جو دن ہوں بسر غم کے اے فنا
غافل نہ بیٹھ دیکھ خبردار آج کل

---

دیکھا ہے عندلیب چمن میں کسے بتا
جاتی نہیں نگاہ تری آج سوئے گل

گل کھا کے فرط رشک سے مر جائے عندلیب
دیکھے جو اک نگاہ تجھے روبروئے گل

افسردہ جس کا غنچۂ دل ہو تو ہم نشیں
کیا دیکھے آہ جا کے چمن میں وہ روئے گل

---

مریض عشق پر کچھ آ بنی ہے اسقدر مشکل
کہ اب درماں بتاتے ہیں اطبا چارہ گر مشکل

خدا جانے ابھی باقی ہیں کیا کیا حسرتیں دل میں
بسر کرنا شب فرقت میں اے درد جگر مشکل

پہونچنا اے غبار ناتواں آساں نہیں تیرا
کہ ہے اُس گل کے کوچے میں صبا کا بھی گذر مشکل

ستم ہے ناتوانی کیا قیامت تو نے ڈھائی ہے
کہ اب جانا نگہ کا بھی ہوا ہے سوئے در مشکل

نہ بیٹھو اسقدر غافل جہاں میں اے فنا ہرگز
کہ ہے تم کو ابھی درپیش یاں عزم سفر مشکل

---

وعدۂ حشر یہ دیتا ہے دلاسے کیا کیا
حال جو پوچھتے ہیں قید کا صیاد سے ہم

چین پایا نہ کبھی دل کی بدولت ہم نے
عمر بھر یوں ہی رہے مضطر و ناشاد سے ہم

١ راز کس سے کریں بیاں افسوس — جب نہ ہو کوئی راز داں افسوس
دیکھا شادی کو ایک دن نہ کبھی — غم ہی دل میں رہا نہاں افسوس
سوز ہجراں سے جل گیا شاید — دل سے اُٹھنے لگا دھواں افسوس
لکھتے لکھتے یہ حال دل اُن کو — ہو گیا خامہ خونچکاں افسوس
حال دل پوچھنے لگے مجھ سے — بند جب ہو گئی زباں افسوس
صدمہ سہہ سہہ کے ہجر میں اب تو — دل دھڑکتا ہے ہر زماں افسوس
فکرِ عقبیٰ بھی کچھ ذرا کیجیے — عمر جاتی ہے رائگاں افسوس

---

ـ فکر شادی کہاں ہے سب لے ہمدم — اب یہاں رہ گئی بار بار افسوس
داغ مرجھا گئے مرے دل کے — ہو گئی یہ خزاں بہار افسوس
ویراں مرا کچھ دل لگی کو کم نہیں — کیوں لیے جاتی ہے وحشت تو بیاباں کی طرف
یہ حسرت ہے کہ ہوں ہم دفن کوچے میں ترے — جائیں گے کیا بعد مُردن باغ رضواں کی طرف
رہی ہے یاں قناعت پر نظر اپنی ذرا — کیا کریں گے دیکھ کے ہستی کے ساماں کی طرف

---

جانتے آغاز سے ہم عشق کا انجام — ہوتے نہ کبھی اُس بت بے پیر کے مشتاق
آپ سے جدا دیکھتے تجھ کو نہیں ہرگز — آئینہ صفت ہیں تری تصویر کے مشتاق

---

ں سے اپنے مشخص ہوا یہی ہم کو — نہیں ہے مرگ سے بہتر کوئی دوائے فراق
یں تو کہہ نہیں سکتے بڑی مصیبت ہے — سنائیں آہ کسے اپنا ماجرائے فراق

---

نہ امید رہی کوئی خوشی کی مجھ کو — بن گیا یہ ہی مرا مونس و غم خوار قلق

جبہ سائی کی ہوئی ہے مجھے عادت ایسی — جھک ہی جاتا ہے درِ یار پہ سر آپ سے آپ

---

ایک میں ہی ناتواں پسماندۂ گمراہ ہوں — اور سب پہونچے الٰہی ہمرہان کوے دوست

---

شکوۂ ہجر تو ہوتے ہی ہیں گے اے دل — پر نہ ہو جائے کہیں یونہی سحر آج کی رات

---

مفلسی خوب ہوا تیری بدولت ہم نے — چھوڑ دی دیکھنی اب دام و درم کی صورت
اب تو یہ وِرد ہی جھکتے ہیں وہیں بہر سجود — دیکھ لیتے ہیں جہاں نقش قدم کی صورت

---

آنکھوں میں دم ہے جان حزیں لب پہ بیقرار — ایسے مریض ہجر کا کیا پوچھنا علاج

---

آج کچھ اور ہی نقشہ ہے ترا بھی مانی — میں نہ کہتا تھا کہ اُس شوخ کی تصویر نہ کھینچ

---

ہے مبتلا ضرور کسی پر مری طرح — رکھتا ہے اپنا سینۂ و دل داغدار چاند
پھرتا ہے ایک عمر سے یونہی رواں دواں — ہے کس کے شوقِ دید میں یہ بیقرار چاند

---

جب نہ ملتے تھے تو ملتے تھے تصور میں کبھی — ملنا دشوار ہوا اور بھی آساں ہو کر
ایک دو دن تو ذرا چین سے رہنے دے فلک — ملکِ ہستی میں فنا رہتے ہیں مہماں ہو کر

---

چشم وفا ادھر بھی ذرا چاہیے صنم — بیٹھے ہیں تیری بزم میں ہم دیکھ کب سے دور
خیال فکر درماں چارہ گر چھوڑ — علاج درد دل اب یار پہ چھوڑ

باغ عالم میں غموں سے دل کا اب یہ رنگ ہے
جسطرح کوئی خزاں میں پھول کھلایا ہوا

---

واہ رے پردہ نشیں خوب نکالا ہے حجاب
مجھ سے سر ہاکے مرے دل ہی میں مہماں ہوا
خانۂ دل ہی ہے میرا تیرے رہنے کی جگہ
اے غم یار کہیں اور نہ مہماں ہونا

---

کیا خوب جو تم نے مجھے مرے آج دلا دیکھ
شکر مرے مرنے کی خبر آئے ہیں کیا کیا
اس عمر دو روزہ میں فنا ہم کو تماشے
اللہ کی قدرت کے نظر آئے ہیں کیا کیا
جا کے اس کوچے سے ہم پھر آئیں کیا
شکل پھر اغیار کو دکھلائیں کیا
دیکھتے ہو تم تو اپنی شکل کو
آئینہ تم کو بھلا دکھلائیں کیا
جب اکیلا ہی نہ رہتا ہو وہ شوخ
پھر اسے تنہائی میں ہم پائیں کیا
اب تو غم سے بھی نہیں بھرتا شکم
فکر میں ہیں یا الٰہی کھائیں کیا
جب نہ لگتا ہو پتا تیرا کہیں
ڈھونڈھنے ہر جائی تجھ کو جائیں کیا
اور دو دن کی رہی ہے زندگی
اے فنا جینے سے اب گھبرائیں کیا

ق

اے فنا دیکھ کے کرتے ہیں تعجب احباب
کیا ہوا تجھ کو جو میخواری سے انکار ہوا
کیا ضرور ہے کہ پیوں بادۂ گلگوں ساقی
چشم کیفی حسیناں سے میں سرشار ہوا

---

ٹوٹے گی آج توبہ ہزار دن کی دیکھنا
نکھری ہے ایسی گرمی میں کچھ جا بجا شراب
پھر کیفیت دکھائی اسی چشم مست کی
اک جرعہ ہی میں چور کیا مرحبا شراب

---

چشم گریاں ہے سلامت تو کسی دن دیکھو
نخل امید میں آئے گا ثمر آپ سے آپ

ہے دل میں فنا دیکھئے اب ملک عدم بھی — دنیا سے سفر کرنے کا آہنگ ہے اپنا

---

جامۂ ہستی بھی تھا روز ازل ہی سے گراں — اسلئے مرقد میں بھی تن اپنا عریاں ہی رہا
خلد کا نقشہ بھی آنکھوں میں نہ واعظ جم سکا — اپنے دل میں تو خیال کوئے جاناں ہی رہا
گو رہا پہلو میں تھا پھر بھی وہی پاس حجاب — خانۂ دل میں بھی وہ دلدار پنہاں ہی رہا
ہم کو کیا ارماں ہو اپنی زندگی کا اے فنا — جو رہا اس ملک ہستی میں وہ مہماں ہی رہا

اپنی نظروں میں ایک تیرے سوا — کوئی منظور دوسرا نہ رہا
جب حقیقت کھلی تری دل پر — دیر و کعبہ سے مدعا نہ رہا
آنکھ ملتے ہی مٹ گئے شکوے — دل میں باقی کوئی گلا نہ رہا
کیا بھروسا ہی ایک دم کا فنا — کوئی دم یہ رہا رہا نہ رہا

کوئی دم بھی دہر میں گذری نہ ہرگز چین سے — عمر بھر کانٹا سا یوں دل میں مرے کھٹکا کیا
میں نے چاہا تھا کہوں گا حال دل اُن سے مگر — سامنے جاتے ہی بس حیرت سے منہ دیکھا کیا
چشم نے رو رو کے رسوا کر دیا — راز دل پنہاں تھا افشا کر دیا
ہجر میں گھلتے کہاں تک شکر ہے — موت نے قصہ ہی پورا کر دیا
ان بتوں کے عشق نے مجھ کو خدا — سر بسر اک غم کا پتلا کر دیا
ہم سمجھتے تھے جسے قطرہ اُسے — چشم نے رو رو کے دریا کر دیا

---

وہ نگاہ خلق میں اونچا ہوا — عجز سے سر جس نے نیچا کر دیا
آمد و شد سے اُسی کی اے فنا — دل میں شاید غم نے رستا کر دیا

---

آبلہ پا ہوں کچھ ایسا میں کہ ہر دم دشت میں — خار جو آتا ہے بن جاتا ہے سوزن زیر پا

ملک فانی میں بھلا حضرت دل        آہ کیا زیست کا غم کیجیے گا
حق سے ملنے کا فنا فکر کرو        ترک اس عشق صنم کیجیے گا

---

دل میں یہاں کہاں بتوں کا عشق        ہم نے اللہ کا بھی ڈر نہ کیا
جیتے جی ہم فنا ہوئے مشہور        ہم نے عالم سے گو سفر نہ کیا
غافل نہ تھا میں نزع میں بھی ہوشیار تھا        تیرا ہی نام ورد زباں بار بار تھا
جلتے ہو منہ چھپائے فنا کیوں جہاں سے        تم کو تو زندگی پہ بڑا اعتبار تھا

---

جب جائے خلوت کی کوئی بھی نہ ملی آخر        دل ہی یار کی خاطر بن گیا مکاں اپنا

---

فکر بیجا ہے تجھے بہر صحت کی طبیب        میرا مرض موت کے کوئی بھی نہ درماں ہوگا

---

تھی مجھے دوری میں بھی حاصل حضوری دوستو        وہ رہا دل میں بظاہر گو جداگانہ رہا

---

ہم نے راہ الفت میں کیا کہیں کہ کیا پایا        آپ کو سامنے جب تیرا پتا پایا

---

تھا دوا پاس جو ستی ہی جواب خط مرا        دل نہ سمجھا تھا معما وصل کی تدبیر کا
اے فنا ملنے کی کچھ اس شوخ سے حاجت نہیں        عدہ دل ہی ہمارا ہے عمل تسخیر کا

---

سب رنگ میں ہم رنگ ہیں وہ رنگ ہے اپنا        بیرنگی عالم سے جدا ڈھنگ ہے اپنا
تھا شوق کبھی ہم کو بھی آرائش تن سے        اب جامۂ ہستی بھی ہوا ننگ ہے اپنا

کوئی بتاؤ کہ وہ شوخ تند خو کیا ہے

---

## انتخاب کلام فنا

(حجۃ زمن منبلی صاحب فنا)

ہے نازکی پہ ناز مرے جسم زار کا — ہے بار پیرہن سے سوا تار تار کا
کیا تاب ہے جو رخ کے مقابل وہ ہوسکے — ہر مہر ایک ذرہ تری رہگذار کا
کام آیا کوئی بھی نہ سوا غم کے ہجر میں — احساں ہے مجھ پہ ایک اسی غمگسار کا
ہوں شاد زندگی سے نہ ارمان مرگ ہے — جب سے ہوا ہے شغل غم روزگار کا
آسائشیں جہاں کی الٰہی ہوں مختصر — بڑھتا ہے ناز زندگی مستعار کا

عمر دراز ملک جہاں میں گذر چکی
اب عزم کیجیے گا فنا اس دیار کا

ق

اے راہ رو ملک عدم اُف رے تغافل — ساماں نہیں کچھ بھی ابھی عزم سفر کا
بیٹھے گا یونہی حشر میں تو شاد کہاں تک — کر فکر کہیں بہر خدا کچھ تو اُدھر کا
ملے خاک میں ہم بلا سے مگر — میسر ترا نقش پا ہو گیا
مرا عجز بھی خوبیٔ بخت سے — ستم کے لئے مدعا ہو گیا
نگہ اس کی پھرتے ہی حیرت میں ہوں — یہ کیا تھا فنا اور کیا ہو گیا

---

چھپا ہم سے مگر چھپنا نہ جانا — بتا ہم نے تجھے کس جا نہ پایا

---

امتحاں اب کونسا باقی رہا ہے اے فلک — بیوفائی میں بھی وہ خودکام کامل ہو گیا

جو شاعران ہند میں جادو مقال تھا ۔ وہ اژدہائے موج کا لقمہ ہوا ہے آج
جس جسم پر کہ جامۂ گلدوز بار تھا ۔ وہ جسم کوہ گرد کے نیچے چھپا ہے آج
بیکس ہوں کس سے اپنی حقیقت بیاں کروں ۔ جو رنج و یاس کوں مرا آسا ہے آج
اے خدا اتحاد یہی ہے مدد کا وقت ۔ وہ غم میں مجھ کو چھوڑ کے تنہا چلا ہے آج
اے جان زار جائے میں یہ دریغ حیف ۔ کچھ بھی سر وفا تجھے اے بیوفا ہے آج
کل تک تو تیرا وصل میسر رہا دریغ ۔ عارف ترے فراق کا مجھ کو گلا ہے آج
تو منع رنج کرنے سے کرتا ہے ناصحا ۔ یاں انتظار خود ملک الموت کا ہے آج
سال وفات لکھ یہ سر یاس دور کر ۔ عارف لیسد رحمت حق ہو چکا ہے آج

## تضمین غزل ناسخ

اٹھا پھر ولولہ غم میں تو وردل سے طوفاں کا ۔ نظیر بحر قلزم ہے ہر آنسو چشم گریاں کا
قیامت ہو گیا آنا خیال روئے تاباں کا ۔ مرا سینہ ہے مشرق آفتاب داغ ہجراں کا
طلوع صبح محشر چاک ہے میرے گریباں کا

جنوں کس تند خو کو جذب دل نے آج کھینچا ہے ۔ کلیجے سے لہو کو جذب دل نے آج کھینچا ہے
شراب مشک بو کو جذب دل نے آج کھینچا ہے ۔ کسی خورشید رو کو جذب دل نے آج کھینچا ہے
کہ نور صبح صادق ہے غبار اپنے بیاباں کا

## تضمین غزل غالب

بلا سے میں نہ سہی خاک بھی عدو کیا ہے ۔ تمہیں اسی کی قسم اس کی آرزو کیا ہے
زبان شوخ بیاں کا یہ حسن خو کیا ہے ۔ ہر ایک بات پہ کہتے ہو تم کہ تو کیا ہے
تمہیں کہو کہ یہ انداز گفتگو کیا ہے

سہیل میں وہ صباحت نہ زہرہ میں وہ صفا ۔ نہ مہر میں وہ حرارت نہ ماہ میں وہ جلا
نہ شمع میں وہ ذکاوت نہ شعلہ میں وہ ضیا ۔ نہ برق میں وہ کرشمہ نہ شعلہ میں وہ ادا

قطعہ تاریخ و تعریف تصویر

حیف کاغذ پہ ہوا اس چاند سی صورت کی شبیہ
اسکو زیبا تھا مصور ورق بدر منیر

نیمہ تصویر جو کھینچی ہے نہ سوجھی وہ کمر
ہے وہ ناچار مصور کی نہ کہیے تقصیر

اسکے نظارہ سے اک پل مژہ باہم نہ کریں
گر کوئی ہوش بجا رہنے کی سوجھے تدبیر

دور کر کر سر بدہیں کو رقم کر آزاد
سال تاریخ کہ کیا ہوشربا ہے تصویر

رسید انبہ ہائے عمدہ ذائقہ

انبہ جو مرحمت ہوئے مجھ کو
ازرہ لطف سائے کرم گستر

ان کی تعریف کیجیے کیا کیا
ان کو کس کا بتائیے ہمسر

رشک بیجا نہیں حسینوں کو
انکے سیب ذقن سے ہیں خوشتر

پوست میرے خیال سے نازک
مغز میرے سخن سے شیریں تر

خط بنام ٹامس ہیڈرلی برادر کلان خود

شکستہ دل ہوں میں کر چارہ سازی
کہ تجھ پر ختم ہے بندہ نوازی

ترا خادم ہوں اے مخدوم مجھ کو
عنایت سے نہ رکھ محروم مجھ کو

ترے در پر ہے بہر داد حاضر
غلام بے درم آزاد حاضر

قطعہ تاریخ وفات نواب زین العابدین خان عارف

اے اہل دید دیکھ لو آنکھوں سے کیا ہی آج
میں کیا کہوں کہ دہر میں کیا ہو رہا ہی آج

یاں بعد مرگ حشر کا رکھتے تھے انتظار
لو سر پہ جیتے جی ہی قیامت بپا ہی آج

اے بیکسی کٹے گی مری عمر کس طرح
جو میرا جاں نواز تھا سو مر گیا ہی آج

ہم جسکے پاس بیٹھ کے کرتے تھے غم غلط
اُسکا ہی یا نصیب جنازہ اُٹھا ہی آج

پھر ہوگا شور خلق میں طوفان نوح کا
اے اہل گریہ گرہی جوشش بکا ہی آج

جو عندلیب باغ سخن تھا سو ہم صفیر
قسمت سے صید پنجۂ باز قضا ہی آج

قصیدہ در توصیف لالہ سالال (موس خود)

آسماں جہاں فضل و کمال — صاحب ہوش و رائے سالا لال
جو تری طرح سے گزیدہ روش — جو تری خصلتیں ستودہ خصال
سُرخ میں نے رنگا ہی کب رومال — اشک خوں سے ہوگیا ہی لال
دوستی سے تری زمانے میں — کردیا دشمنی کا استیصال

قصیدہ در وصف احمد خاں (مخمس خود)

دل وہ دل ہی کہ سدا غم سے گداز — چشم وہ چشم کہ خونابہ فشاں
اب تو ملنے پہ گذرتی ہی سدا — بادہ آزاد میسر ہے کہاں
سر ودا ہے ترے دم سے رواں — ہمیں دہر میں لے دھل حیراں

---

# انتخاب متفرقات

رسید کلاہ زریں

وصف میں اس کلاہ زریں کے — کیا لکھے میرا خامہ مشکیں
حسن سے بہتر کہوں نہیں سہری — جس سے خوشتر کہوں نہیں تسکیں
گل سہری ہیں لالہ حمرا — نقرئی پھول ہیں گل نسریں
اسمیں کیا کیا ہیں جو تماشے ہیں — حیرت تاک باغ خلد بریں
رگ عشرت سے اسکا ہر بوٹا — اسمیں ساماں کا ہے سا آئیں
اسمیں وہ جا در ہے کہ جسکے سب — لے گئی دوق آسماں بہ زمیں
اسکے زریں رنگ کی شہرت — روح پر دیرش جو پائے کہیں
یاد کرکے ترنج زر ایسا — اپنی نارس پہ خود کرے نفریں
وصف سے اسکی میں کناری کے — گر کنارہ کروں بعید نہیں

ہوئے گر آزاد تیرے آستاں پر جبہہ سا — داغ پیشانی سے چھینپے لالہ زار فصل گل

قصیدہ در مدح راجہ شیودان سنگھ بہادر (والی الور)

جاؤں اب دشت سے وحشت میں پہاڑ و نکو نکل — سر شوریدہ ہے مخصوص پئے تیغ جبل
تاک کر بام تفکر سے مضامین بلند — شوق کہتا ہے طبیعت سے کہ ہاں اور اچھل
اللہ اللہ رے سخاوت در دولت پہ ترے — ایک دیکھا نہ گدا لاکھ ملے اہل دول
آرزو ہے کہ ہمیشہ در دولت پہ ترے — تیرا آزاد دعا گو رہے ہر ساعت و پل

قصیدہ در مدح نواب عبد الرحمن خاں (والی ججھر)

داد دا اپنے میں احوال کو کیا عرض کروں — بے طرح پنجۂ بیداد فلک میں ہوں اسیر
عرض احوال کی حاجت نہیں کچھ تجھ سے مجھے — خود ہی روشن ہے ترے دل پہ مرا حال ضمیر
در مقصود سے بھر دے مرا دامان امید — گنج آمال سے کر دے مجھے دنیا میں امیر
آگے خاموش ہو بس اتنی نہ گستاخی کر — دیکھ جاتی نہ کہیں رہے ہو ادب کی توقیر

قصیدۂ تہنیت ولادت ولیم طو لعمرہ (فرزند اکبر اغوری مصنف خود)

ہزار شکر بدرگاہ ایزد متعال — کہ گنج خانۂ دل ہے خوشی سے مالا مال
ثنا کروں چمن آرائی دہر کی کیا کیا — کہ نونہال عطا کر کے کر دیا ہے نہال
نہ وہ نہال کہ جو ہو زمیں سے روئیدہ — یہ وہ نہال ہے جو زیب گلشن آمال
یہ وہ متاع گرامی ہے جس پہ کیجیے نثار — ہزار جان گرامی بجائے مال و منال
کیے ہیں سجدۂ شکرانہ یاں تلک میں نے — کہ گھس کے میری جبیں ہو گئی ہے مثل ہلال
نصیب ہوئے بڑائی اسی چھوٹائی میں — عیاں ابھی سے ہوا اسکی بلندی اقبال
تمیز اسکو ہے سن تمیز سے پہلے — کرے خدا اسے خورشید آسمان کمال
سدا عروج ہو خورشید عمر کو اسکے — پھرے نہ گرد کبھی آکے اسکے گرد ملال
سدا مبارک و میموں ہو اسکو سالگرہ — سدا نشاط میسر اسے بیک منوال

کسی کے کہے سے صاحب عذار کیجیے اسے ۔۔۔ کہاں ملیگا پھر آزاد سا غلام قدیم

قصیدہ مدح نظام الدین (برادر خورد)

ہم ازل سے ہیں کسی کے آستاں کے جبہہ سا ۔۔۔ ڈر نہیں ہم سے اگر آسماں پھرنے لگے
جس زمیں پر ہو ہماری ہرزہ گردی کا اثر ۔۔۔ واں مکاں بنتے ہی شکل آسماں پھرنے لگے
ہم بھی کافر ہوں جو مرتے کرہوں ناماں راہ ۔۔۔ تو اگر ہم سے نظام الدین خاں پھرنے لگے
گر ترے در سے نگاہ آسماں پھرنے لگے ۔۔۔ کاسہ گدائی کیے لے آسماں پھرنے لگے
تیری علیتی مشی گردوں کاستہ چھیں لے ۔۔۔ گر ترے آئین سے لے نکتہ داں پھرنے لگے

قصیدہ در مدح نواب علی محمد خاں

عروج پر ہے مری آہ کی ستم رکاری ۔۔۔ کرے ہے خرمن گردوں پہ صاعقہ باری
گر آج ہی نہ کروں دعوئی تماخوانی ۔۔۔ تو کام آئے گی کیا حشر میں ماں داری
تلاش رزق میں یوں در بدر پھرے آزاد ۔۔۔ ہزار حیف کہ تجھ سا غلام سرکاری

قصیدہ در مدح طامس ہیڈرلی (حقیقی برادر خورد)

پھر سینہ تپ غم میں ہے مجمر سے زیادہ ۔۔۔ جو تحت ہے دل کا سو ہوا اخگر سے زیادہ
عالم کا تو کیا ذکر کہ خود ہوتی ہے نصرت ۔۔۔ مجھ کو مری اوقات مکدر سے زیادہ
میں کیوں نہ رکھوں سر ترے در پر کہ جہاں میں ۔۔۔ ملجا ہی نہیں میرا ترے در سے زیادہ
گو خاک نشیں ہوں یہ تماشا ہے کہ آزاد ۔۔۔ دیکھوں نہ کوئی در کبھی اس در سے زیادہ

قصیدہ در مدح مہاراجہ جیاجی راؤ سندھیا رو الی گوالیار)

کس لئے ہے تجھ کو اے دل انتظار فصل گل ۔۔۔ ہے مہاراجہ کی محفل میں بہار فصل گل
طبع رنگیں کو مری بھاتا نہیں طول کلام ۔۔۔ یہ مرا رنگیں سخن ہے اختصار فصل گل
اما عرس حال بھی لازم ہوا پیش حضور ۔۔۔ میری آنکھوں میں جہاں ہے یادگار فصل گل
اک دھوپ بھی ہو نگا لطف کے سدہ نوار ۔۔۔ داغہائے غم سے ہے مجھ پر بہار فصل گل

آب باراں شرم عصیاں کا پسینہ ہے دلا
ابر تر اک گوشۂ داماں گنہگاروں کا ہے
ہو گئے آزاد پر چھوٹے نہ تیری قید سے
ڈھنگ عالم سے جدا تیرے گرفتاروں کا ہے
شکل قاصد نظر نہیں آتی
نہیں آتی خبر نہیں آتی
وہ بلا کونسی ہے صحرا میں
جو کبھو میرے گھر نہیں آتی

## انتخاب قصائد

### قصیدہ حمد

خاک و باد و آب و آتش کو فراہم کر دیا
دم میں پیدا صانع قدرت نے آدم کر دیا
سوزش داغ جگر کا چوں ضیا کے ماہتاب
گاہ برتر کر دیا رتبہ کبھی کم کر دیا
بے نوا اور بندِ کفر و دین سے آزاد ہوں
مجھ کو یکساں آب گنگ و آب زمزم کر دیا

### مسدس در نعت

تیری رحمت حامیٔ زرِ گدایاں یا مسیح
تیری بخشش تاج بخش تاجداراں یا مسیح
تیری شفقت ہر کس و ناکس کی خواہاں یا مسیح
ہے تجھی سے نیک و بد کی مشکل آساں یا مسیح
ساقی کونین و شاہ دو جہاں تو ہی تو ہے
یا مسیحا چارہ ساز عاصیاں تو ہی تو ہے

### قصیدہ مدح خانصاحب حیات محمد خانصاحب (ماموں صاحب خود)

زہے نصیب ازل سے ہوں بے تردد و بیم
نہ آرزوئے بہشت بریں نہ خوف جحیم
بری ہوں مدح و مذمت سے میرے مذہب میں
نہ بتکدہ کی حقارت نہ کعبہ کی تعظیم
ہزار واعظ و ناصح کیا کریں بک بک
سنوں نہ ایک کسی کی نصیحت و تفہیم
نہ مدح گو کا ادا ہو مری زبان سے شکر
نہ طعنہ ساز سے مجھ کو شکایت تلویم
دیا ہے وہ دل بے مدعا خدا نے مجھے
نہ زور و زر کی تمنا جسے نہ خواہش سیم

کرتے ہیں رنداں ہیں ہم دیکھو تو گھس گھس کر تمام　　طوق آدھا رہ گیا زنجیر آدھی رہ گئی

---

داغ ہوں اُسیے عشق میں جو خشک تر سے ملے　　کھانے کو داغ پینے کو خون جگر ملے
افسوس خاک تک نہ ہمیں عمر بھر ملے　　وہ بھی ہیں لوگ جنکو اُڑانے کو زر ملے

---

آج ہلتا ہی نہیں ضعف سے اللہ اللہ　　ایسی سرکی کبھی دیوار گرانی ہو گی
کی فقیروں کی بھی اغیار نے سدّ رہ آہ　　اب در یار پہ کیا خاک رسائی ہو گی

---

باغ عالم میں ہزاروں غنچے کھلتے ہیں مدام　　دل نہیں کھلتا یہ شاید غنچۂ تصویر ہے

---

ہم نے جس راہ میں دیکھا اُسے دیکھا آزاد　　اور کیا راہ بتائیں گے طریقت والے

---

سر کو وحشت میں پہاڑوں سے بچا کر لایا　　در و دیوار سر کوے جاناں کے لئے

---

مجھ سے برگشتہ ہی تو یا مجھ کو سودا ہی فلک　　خاک کیوں دیتا ہی حسرت میں مجھے رہ جائے
چرخ سے طاقت آزمائی کی　　کی تو طالع نے نہ رسائی کی
وہ رشک کا عالم ہے کہ غیروں کا تو کیا ذکر　　ہم وصل کو اپنے بھی گوارا نہیں کرتے

---

مانے خدا کے ہاں بھی تکلف قبول ہے　　ہیکل فلک پہ ڈالی ستاروں کی پھول ہے
حوراں غیر جس کی صحبت سے فائدہ　　دُر درج بھی ایسی ملک کے بدلے قبول ہے
صورت ہنگامۂ ذوق شہیداں دیکھیے　　دل لگے کوچے میں اپنے دل لگی سے ہے

جو کریں وہ بد وضعی ان کی وضعداری ہے — گر کریں وہ بے مہری عین مہربانی ہے
عشق میں ترے مرنا عمر جاودانی ہے — جو یہ زندگانی ہے خاک زندگانی ہے
اک امید رہتی ہے ہم کو ناامیدی میں — موت کی توقع پر اپنی زندگانی ہے

کس حرف کے ہیں اور خطوط شعاع مہر — موزوں ہیں ڈوریاں تری چلمن کے واسطے

تمام خلق پہ مردہ بھی میرا بھاری ہے — عجب نہیں ہے جنازہ اگر مرا نہ اٹھے

کہتا نہ تھا کہ دیکھو باندھیگی دست و پا یہ — اتنا نہ ربط رکھو اے مہرباں حنا سے

لاکھ بیدردی سے میرا زخم دل سو بار سی — منہ سے نکلے گی نہ میرے بخیہ گر زنہار سی
ہو گیا میرا قد خم گشتہ چوڑی کی مثال — ہاتھ کنگن کو نہیں درکار ہرگز آرسی

نام لیتا ہوں ترا کب میں کسی کے آگے — منہ سے بیساختہ باتوں میں نکل جاتا ہے
خاک ہو کر بھی ہوا کے رہے گھوڑے پہ سوار — سچ ہے جلنے سے کہیں رسی کا بل جاتا ہے

کوئی مذہب کا مقید کوئی پابند طریق — سب گرفتاری میں ہیں وارستہ اک آزاد ہے

شراب روز تو ہم مانگتے نہیں ساقی — کوئی پیالہ دمِ ریزشِ سحاب تو دے

خلقت کے خلق و بغض سے آزاد کیا غرض — کل مہرباں ہیں جو خدا مہربان ہے

حال شکستہ دیکھ کے میرا دے ارادت پھیر لیا　　میں اٹھا آزاد ہر اک سے اہل ہنر ہو کوئی ہو

---

نہ تو میں تجھ سے جدا اور نہ تو مجھ سے جدا　　پھر کہاں پاؤں جو اپنے میں نہ پاؤں تجھ کو
ہمارا نالۂ دل جسم نہ دور　　ہوا ہے ہم صدائے صور آد ہو
کہیں بادہ کشی بھیجتی ہے راہ　　ہوا ہے چہرہ کیا پرنور آد ہو
تجلی دیکھتا ہوں دل میں آزاد　　کہاں میں اور کوہ طور آد و
عالم میں تم چھپے نہ دو آفتاب کو　　تھوڑا سا اک طرف سے اٹھا دو نقاب کو
اُس سرمگیں کی شرم کا اُٹھنا محال ہے　　نازک بہت ہے توڑے وہ کیونکر حجاب کو

---

جاں تم اسی بچاؤ گے کہاں تک آزاد　　یا مرد عشق میں یا عشق کا دعویٰ چھوڑو

---

کوئی عالم میں نہیں ایسا کہ جو خود میں نہ ہو　　دیکھ لو پیوستہ دست مردوں میں آئینہ

---

پہلے جلنے سے وہاں شمع جو کام آئے ترے　　جمع کر کر کے پاسات اساس پہ رکھ

---

سب پالیا دل کے چرانے کو دیکھ کر　　ہیں تو عیاں غمزہ تری شرم و حیا کے ساتھ
عیاں ہے سب میں کہاں ہے مخفی کہ اک سکا جلوہ نقاب میں ہے
قصور اپنی نگاہ کا ہے وگرنہ کب وہ حجاب میں ہے
ناگوارا ہی نہیں آزاد جنت میں غذا　　جب سے پتھر ہاتھ سے لڑکوں کے ہم کھانے لگے

---

خاکساری ترک کر کے جس نے کی گردن کشی　　اُس نے کھودی ہے پیا کسیر اپنے ہاتھ سے

آج دشمن اگر خراب نہیں ‏ ‏ کیا زمانے میں انقلاب نہیں
مہر گردوں پہ چھا گئی زردی ‏ ‏ اُن کے چہرے پہ کیا نقاب نہیں
مجھ سے کیا حساب ہے یارب ‏ ‏ تیری بخشش کا کچھ حساب نہیں

---

روتے روتے آ گیا ہی میری آنکھوں میں غبار ‏ ‏ خاک ایسی زندگی میں ہوں مکدر آب میں

---

سبک جو کر کے مجھے تم نے کر دیا ہلکا ‏ ‏ تو پھول ہو کے تمھارے گلے کا ہار ہوں میں

---

فتنہ اُٹھے ہی کس نمط آڑ سے ذرا رکھا کہ یوں ‏ ‏ حشر بپا ہو کس طرح چل کے ذرا بتا کہ یوں
میں نے کہا کہ عشق میں جلتے تو سب جلے کس طرح ‏ ‏ خس کو اُٹھا کے اُس نے جھٹ آگ پہ رکھ دیا کہ یوں

---

آج تک کھلنے نہ پایا تھا کسی پر رازِ غم ‏ ‏ چشمِ تر نے ہنٹ ڈبو دی میری ساری آبرو یوں

---

کفِ اربابِ ہمت میں وہ وسعت وہ بلندی ہے ‏ ‏ اگر چاہیں تو لیلیں مہرِ عالمتاب مٹھی میں
نہ ہوگا کوئی مجھ سا آج کم سرمایہ عالم میں ‏ ‏ ہست ہوئے تو سب آ گئے مرا اسباب مٹھی میں
تمھارا غم بھی کیا راحت اثر ہے ‏ ‏ مسرت ہے دلِ اندوہگیں میں
نہ بہلے اس سے کیوں طفلِ تصور ‏ ‏ تفاوت کیا ہی دل میں سیر میں ہے
ہے رشتہ سبحہ و زنار کا ایک ‏ ‏ عجب یہ کشمکش ہے کفر و دیں میں

---

اس بت کی راہ میں جو مجھے ساتھ لے چلے ‏ ‏ دھو دھو کے بار بار پیوں برہمن کے پانوں
اے غیرتِ بہار ترے انتظار میں ‏ ‏ سن ہو گئے کھڑے کھڑے سرو چمن کے پانوں

کھوئے گئے ہم ایسے کہ ڈھونڈھا کئے مگر    آزاد ہم نے پایا نہ پایاں تلک

---

سر پٹکتا ہوں اُسی رو سے سراپا    نکلی ہے سنگِ در کا مرے پیرہے آگ

---

اس لاغری نے خاک کرے دل نکل گئے    تنکے کی طرح عاشقِ خستہ جگر کے دل
پھولا اگر سمائے نہ گل تو عجب نہیں    سب کو دیتے ہیں گلشنِ عالم میں دکھ کے دل

---

کچھ نہیں معلوم کس کا محوِ نظارہ رہا    شب ہوئی پر ہم نہ شکلِ ماہِ کامل ایک پل

---

نگاہِ مست سے دیکھے اگر وہ دریا کو    تو پھر جہاں میں پانی بکے شراب کے مول
جنگل میں رُلا نہ جوشِ وحشت    پھر خاک کہاں اُڑائیں گے ہم
پابندِ غمِ بتاں ہیں آزاد    کیا قید سے جی چُرائیں گے ہم

---

ہیں شمع صفت انجمنِ دہر میں آزاد    سرگرمِ رہِ وادیِ تسلیم و فا ہم
پردہ ہمارا خاک اُڑانے میں رہ گیا    آئے نظر کسی کو نہ گردِ غبار میں
بھولے نہیں ہیں تنگیٔ کاشانہ یاد ہے    کرتے ہیں شکر بیٹھ کے کنجِ مزار میں

---

فروغِ مہر میں سب ہے ذرّہ ذرّہ نورانی    ہوا ہے حسن ترا جلوہ گر کہاں سے کہاں

---

ایسی وحشت کی قسم تار نہ چھوڑوں باقی    میرے قابو میں مگر دامنِ کہسار نہیں
زاہدا ہم سے جو پوچھے تو خدا شاہد ہے    کافرِ عشق سے بہتر کوئی دیندار نہیں

گئے کدھر کو وہ گرم ہو کر کہ تپ رہی ہے زمیں سراسر
قدم قدم پر اُنھوں نے گویا بچھائی ہے رہگذر میں آتش
نہیں مرکب ہیں میرے عنصر جدا ہیں فرقت میں تیز وہ بھی
کہ پانی آنکھوں میں خاک تن پر ہوا ہے سر میں جگر میں آتش

نہ چھوڑ ہاتھ سے دامانِ صبر کو آزاد
ہر ایک کام کا ہوتا ہے اضطراب میں نقص

---

نہ ہاتھ رکھ مری نبضوں پہ تفتہ دل ہوں میں
نہ ہو کہ ہاتھ اُٹھا بیٹھے ہاتھ سے نباض

---

چمنِ کوچۂ جاناں کا خریدار ہوں میں
مفت بھی دے تو نہ لوں باغِ جناں اے واعظ

---

پاس آئے تو جلے دور ہو بیتاب رہے
سر دُھنا کرتی ہی پروانہ کے افسوس میں شمع
اہلِ محفل جو ہیں انجام سے غافل آزاد
شام سے صبح تلک رہتی ہی افسوس میں شمع
تیرہ روزی میں نہ کیوں آہ غنیمت ہو وے
ہے یہ ظلمت کدۂ عاشقِ مایوس میں شمع

---

جواب خط نہ سہی نامہ بر تو آ جاتا
کیا نہ جان نے اتنا بھی انتظار دریغ
یہی ہے فکر کہ جب چاہے ہم سے لے لیوے
خدا نے جان بھی دی ہی تو مستعار دریغ
شباب پر مرے ہنستا ہے عالمِ پیری
خزاں سے ہو گئی بدتر ہمیں بہار دریغ
یہ لاغری نے مرے حق میں بوئے ہیں کانٹے
نظر میں سب کی کھٹکتا ہوں مثلِ خار دریغ

---

جب سے پایا دشمنوں نے پانوں کا میرے سُراغ
سر کے بل چلتا ہوں تب سے کوئے جاناں کی طرف
یاد اپنا آ گیا کاشانۂ ویراں ہمیں
چلتے پھرتے ہم جو جا نکلے بیاباں کی طرف

کیا کریں تم نے گر چُرائی آنکھ     آپ سے کچھ لڑا نہیں جاتا
ہے جو ہم رنگ مے تو بن تیرے     خون دل بھی پیا نہیں جاتا

---

کس کا گرم جستجو ہے مجھ کو کیا کیا وہم ہیں     کچھ تو ہے جو یوں ہمیشہ ہے سفر میں آفتاب
ذرۂ خاکی کو تو چشم حقیقت سے نہ دیکھ     ہے نگاہِ دیدۂ اہل نظر میں آفتاب
زندگی آزاد گذری تیرہ روزی میں سدا     ایک دن دیکھا نہ ہم نے عمر بھر میں آفتاب

---

میری شامت تھی جو زلفوں میں کسی کی پھنستا     آ پڑی ہیں یہ بلائیں مرے سر آپ سے آپ
سوکھنا غم سے مرے حق میں ہوا ہے مرہم     ہو گئے خشک مرے زخم جگر آپ سے آپ

---

نالۂ زلزلہ پرواز ذرا رُعب بٹھا     کہیں شق کر دے زمیں اور کہیں تعمیر اُلٹ

---

آپ رہتا ہے مرا رخ ترے گھر کی جانب     پھر جو میں پاس رکھوں قبلہ نما کیا باعث

---

وہ نہ آوے تو موت آ جاوے     ہم کو دونوں کا انتظار ہے آج
کل کی باتیں بھی یاد ہیں کہ نہیں     ہم سے صاحب کو ننگ و عار ہے آج
رنج و راحت کے ساتھ ہے آزاد     تھا اگر نشہ کل خمار ہے آج

---

زاہدا کیوں نہ اُسے ساری خدائی چاہے     وہ بت سیم بدن دولت بیدار ہے آج

---

یہ بزم بزم مغاں ہے ادب سے بیٹھ اے شیخ     جو ناچنا ہے تو جا کر کسی مزار پہ ناچ

نویداے دل کہ رفتہ رفتہ گیا ہے اُس کا حجاب آدھا
ہزار مشکل سے مارے اُٹھا انھوں نے رُخ سے نقاب آدھا

شراب ہووے جو تند ساقی تو لے مزہ کر ملا کے پانی
پلا وہ ساغر کہ جس میں ہووے شراب آدھی گلاب آدھا

حسن کی گرمی سے موئے مژگاں میں بل پڑا
جا لگا ہے وہ کہ زلفِ دوتا میں بل پڑا

---

ذوق پامالی سے گھر ہے لا مکاں اپنا — مثل نقشِ پا یعنی مٹ گیا نشاں اپنا
تونے کب نمک چھڑکا زخمِ دل پہ اے ہمدم — تجھ سے تو سوا دشمن ہو مزاج داں اپنا
دل کے خوں ہونے کی یادگار کیا علامت ہے — ختم جو نشاں اسی نالہ جو جگر کاں اپنا

---

زہر قاتل ہے دوا درد محبت کے لئے — تھا مرا فیصلہ اک دم میں جو درماں ہوتا
ہم سے افتادہ بھی چھو لیتے نہ ہنگام خرام — اک ذرا اور بھی نیچا ترا داماں ہوتا

ق

ہم نے آنکھیں جو گاڑ کر دیکھا — حُسن اس رشکِ ماہ کامل کا
رخ رد شش یہ جم گئی پتلی — سب کو ناحق گماں ہے تل کا

---

دم بدم تن میں جوش بڑھتا ہے — ذکر سُن سُن کے تیغ قاتل کا
بھیک مانگی جو تیرے عارض سے — بھر دیا کاسہ ماہ کامل کا
ہم خجالت سے مر گئے آزاد — تھک گیا ہاتھ جبکہ قاتل کا

---

سد ہیں آنے کی راہیں اژدہام یاس سے — میرے دل میں کب گذر ہوتا ہے حرفِ آرزو کا

وہ گرم روِ راہِ معاصی ہوں جہاں میں — گرمی سے رہا نام نہ دامن میں تری کا
کھلتی ہے محبت ہی تری ورنہ عداوت — ہے سب سے نیا ڈھنگ تری عشوہ گری کا
تیروں کی جراحت جو مرے سینے میں کم ہے — باعث ہے ستمگر یہ تری کم نظری کا
ہم نے دکھا دکھا تری تصویر جا بجا — ہر اک کو اپنی جان کا دشمن بنا لیا

---

دیکھا وہ جہاں میں جو نہ دیکھا تھا ولیکن — دریائے محبت کا نہ ساحل نظر آیا
یہ دیدۂ تر اشک سے بھر آئے ہیں کیا کیا — لو منت میں ہاتھ اپنے گہر آئے ہیں کیا کیا
جب کعبہ سے بتخانہ میں آیا تو میں آزاد — جلوے مجھے واللہ نظر آئے ہیں کیا کیا

---

جب مصیبت آ پڑی بجز صبر بن آتا نہیں — تو گرفتارِ قفس پھڑکا پھڑک کر رہ گیا

---

ساتھ اپنے آبرو میری نہ کھو طفلِ سرشک — چشم کے گھر میں بڑا تو بد گہر پیدا ہوا
سوزشِ دل نے الٰہی کونسی کی تھی کمی — جو جلانے کو مرے داغِ جگر پیدا ہوا

---

غموں سے گھل گئے نہ کچھ تیرے خستہ تن میں رہا — رہا تو کچھ یونہیں دھوکا سا پیرہن میں رہا

---

میرے کھانے کو بھی تھوڑا سا رہے خونِ جگر — سب کا سب تو ہی نہ لے دیدۂ خونبار رہا

---

صبح تک سب جاگتے رہتے ہیں سو سکتے نہیں — نالۂ پُر شور سے ہے میرے گھر میں رت جگا

---

پوجنے کو بت میسر ہے کہ پینے کو شراب — بخت سے آزاد جھجر بھی مدینہ بن گیا

## جان طامس "طوماس"

سودا ہے زلف یوسف ثانی کا اسقدر      روتے ہیں ہم کھڑے سر بازار زار زار

توقیر لکھ بمصرع طوماس تو غزل      اے آہ کھینچ دے مہ بالا لستیں پہ خط

## انتخاب کلام الیگزنڈر ہیڈرلی آزاد

رہے وحدت وہی دیر و حرم میں جلوہ آرا ہے      ازل سے محو ہوں جسکے جمال حیرت افزا کا
دوئی کو ترک کر آزاد بس معقول وحدت ہو      اسی پر منحصر ہے فیصلہ دنیا و عقبیٰ کا

لگے گا لطمۂ موج فنا دریائے ہستی میں      حباب اکدم کی خاطر تو اگر نکلا تو کیا نکلا
کرے کیا کوئی عالم میں نمود جلوہ آرائی      رہا کیا خاک پتھر سے شرر نکلا تو کیا نکلا

میری صورت سب کہے دیتی ہے میرا حال دل      میرے تیور دیکھ کر وہ مجھ سے مدلس ہو گیا

واعظوں سے جو سنا کرتے تھے جنت کا بیاں      جسکی تحقیق کیا کوچۂ جاناں نکلا
جوش وحشت میں کہیں زیر زمیں بھی یارب      خاک سے گل جو ہر اک چاک گریباں نکلا

نہ دہن تم کو میسر نہ کمر ہے پیدا      تم سے محتاج سے کیا پھر کوئی سائل ہوگا
جسوقت لگا گیسوئے خمدار کا کوڑا      اے شوخ ترا رخش ادا اور بھی چمکا
مے پی کے تجھے دیکھے تو لطف مے دوبالا      دیکھیں تری آنکھیں تو نشہ اور بھی چمکا

(۱۹) بنجمن ڈیوڈ مانٹروز "مضطر" (الہ آباد)

(۲۰) جیمس کارکرن "کارکرن"

(۲۱) مسز ڈ مظلوم دہلوی (گوالیار)

(۲۲) گلاڈیس بکسٹر نظم (لکھنؤ)

(۲۳) اے۔ ڈبلو سنگسٹر صاحب (لکھنؤ)

(۲۴) واکر (کلکتہ)

(۲۵) لیسٹر اینڈ سنی رونق (لکھنؤ)

(۲۶) ای۔اے۔ جوزف کاسل (اجمیر)



# انگلو انڈین شعراء

(۱) جان ٹامس "طوماس"

(۲) الیگزنڈر ہیڈرلی "آزاد"

(۳) جورف مسلی "فنا"

(۴) ڈیوڈ آکٹرلونی ڈایس "سومر"

(۵) لفٹنٹ کرنل جیمس اسکر "آسکر"



شعراء گارڈنر خاندان

(۶) سلیمان شکوہ گارڈنر "فنا"

(۷) دایال سقراطس تھامس ایل گارڈنر "ستگر"

(۸) پادری رتھالمؤ گارڈنر "قمر"

(۹) پادری رابرٹ گارڈنر "اسحق"

(۱۰) پادری پٹرک سالومن گارڈنر "موتی"

(۱۱) ولیم گارڈنر "ادریس"

(۱۲) ایلی میلکس گارڈنر "ملک"

(۱۳) تھیوصوفلس گارڈنر "حق"

(۱۴) ایلس کرسچانہ گارڈنر عرف رقیہ سلطان بیگم

(۱۵) جان رابرٹ "جان" (لکھنؤ)

(۱۶) کرنل پامر "پامر"

(۱۷) طامس ولیم بیل "طامس"

(۱۸) ٹمس جانسٹن "طلا طوں" (حیدرآباد)

مجھے ہے یہ تجھ دی ہیں یاد اتنا　　حسینوں کی گلی میں کھو گیا دل

قیامت تک رہے آباد یارب　　کیا برباد جس بُت نے مرا دل

---

کرے یاد انکی سیر اکر روز اس دلچسپ منزل کی　　غموں سے خوب ہی آباد ہی بستی مرے دل کی

وہ اپنے عکس سے آئینہ میں آنکھیں لڑاتے ہیں　　الٰہی خیر کرنا دونوں چوٹیں ہیں مقابل کی

ملا لطفِ شہادت اُسکے دم سے دیر تک مجھ کو　　گلے پہ خوب رہ رہ کے چلی تلوار قاتل کی

شکستہ خاطری ہے فرقت ساقی میں کچھ ایسی　　بہت ملتی ہے ٹوٹے جام سے صورت مرے دل کی

وفا دیکھو لحد تک ساتھ آئی ہیں ہمراہ حسرت کے

تمنائیں، مرادیں، آرزوئیں حسرتیں دل کی

ہاتھ میں سبحہ ہے لب پر ہے ترا نام اے بُت　　بس یہی دین ہے میرا یہی ایمان میرا

---

محبت سے رکھنے کے قابل یہی ہے　　حسیں جس پہ مائل ہو وہ دل یہی ہے

مرے بُت سے اچھی سہی حورِ جنت　　مگر پیار کرنے کے قابل یہی ہے

---

نکلتی کس طرح ہے دیکھ جائیں جان بسمل کی　　نظارہ ہو دمِ آخر بر آئے آرزو دل کی

ستم ایسا نہ کر اے باغباں فصل بہاری میں　　گرائیں بجلیاں ایسا نہ ہو آہیں عنادل کی

---

آخر ز جهانِ بے بقا باید رفت          گر قیصر و فغفور غلام تو بود

(١١) آن کیست که او زهد و ریا نشناسد          در مکر و دغا خدا چه ما نشناسد (هفت اقلیم)
گفتی که مخور باده چو من زاهد شو          این را به کسے گو که ترا نشناسد (امین رازی)

(١٢) از وہم و خیال و فکر دنیا بگزر          چون باد صبا ز باغ و صحرا بگزر (خزانهٔ عامره)
دیوانه مشو بر نگ و بوے گل و مل          ہشیار بشو ازین ہوا ہا بگزر (مجمع النفائس)

(١٣) سرمد غم عشق بوالہوس را نه دہند          سوز دل پروانه مگس را نه دہند (مآثر الکرام)
عمرے باید که یار آید به کنار          این دولت سرمد ہمه کس را نه دہند (روز روشن)

(١٤) چون نقش نگیں در پے نامی تو ہنوز          جان مسکینی و در پے کامی تو ہنوز (صبح گلشن)
از خرمنِ عمر خوشه تو شه بگیر          ہنگام درو رسید و خامی تو ہنوز (شمع انجمن)

(١٥) اے دوست درین میکده بے یار مباش          بے ساقی گلعذار زنہار مباش (تذکرهٔ دله)
این جام جہان نما بہر کس نه دہند          غافل تو ازین دولت بیدار مباش (داغستانی)

(١٦) در فصل خزان توبه شکستن مشکل          با ساقی و مے عہد به بستن مشکل (صبح وطن)
ہنگام خزان بہار آمد به کنار          زین درد و شکست و بست رستن مشکل

(١٧) سلطان خودم منت سلطان نه کشم          از بہر دو نان منت دونان نه کشم
نفس من سگ است و من سگبانم          از بہر سگی منت سگبان نه کشم

(١٨) از نقش بر آب ہر چه گفتم گفتم          از جوش حباب ہر چه گفتم گفتم
من بعد ز من شعر خیال است محال          ایام شباب ہر چه گفتم گفتم

(١٩) خواہی که شوی شاد و نگردی غمگیں          از خلق کناره گیر و تنہا بنشیں
آسودگی ہر دو جہان است ہمیں          یک حرف ز من بشنو و راحت بگزیں

(٢٠) یارب ز منِ زار نیاید کارے          جز معصیت و غفلتِ بیجا کارے
از کار گذشت کار آگاه شدم          کارے نشد از من که بباید کارے

# رباعیات سرمد

(۱) از کار جهان عقده گشودم همه را — در محنت و اندوه ربودم همه را
حق دانی و انصاف ندیدم ز کسے — دیدم همه را و آزمودم همه را

(۲) مشهور شدی به دلربائی همه جا — بے مثل شدی به آشنائی همه جا
من عاشق این طور توام می بینم — خود را به نمائی و نمائی همه جا

(۳) یارب بکرم ببخش تقصیر مرا — مقبول بکن نالهٔ شبگیر مرا
پیری و گناه ماجرائیست عجیب — لطف تو کند چارهٔ تدبیر مرا

(۴) باز آ باز آ ز فکر باطل باز آ — از وهم و خیال خام اے دل باز آ
خوشنود شو که فکر دنیا هرگز — به وصل نماید و نه واصل باز آ

(۵) اے فسق و فجور کار هر روزهٔ ما — پر شد ز گناه کاسه و کوزهٔ ما
میخندد روزگار میگرید عمر — بر طاعت و بر نماز و بر روزهٔ ما

(۶) سرمد تو ز هیچ خلق یاری مطلب — از شاخ برهنه سایه داری مطلب
عزت ز قناعت است و خواری ز طمع — با عزت خویش پاس و خواری مطلب

(۷) اے نفس ستمگار سراپا حسرت — جز شکر ترا نیست هزاران نعمت
قانع نشدی نگاه و نگسستی حرص — دنیا نبود بقدر طول املت

(۸) دیدی که غم و عیش جهان زود گذشت — چیزے که دل اندیشهٔ تو بود گذشت
این یک دو نفس که مانده سرمایهٔ تو — هشیار که نقصان نه کسی سود گذشت

(۹) سرمد اگرش وفاست خود می آید — گر آمدنش رواست خود می آید
بیهوده چرا در پئے او میگردی — بنشین گر او خداست خود می آید

(۱۰) دنیا همگی اگر بکام تو بود — وین سکهٔ مهر و مه بنام تو بود

۵

# آرمینی شعرائے اُردو و فارسی

(۱) مرزا ذوالقرنین
(۲) سرمد
(۳) جوہانس "صاحب"
(۴) ایرن جیکب "فرحت" و "ایرن"

---

زندگی کا لطف اٹھانا جسکے حق میں ہو سو ہو — حل تو مشکل دوسرا کوئی معما کیجئے

اس جدائی کا زمانہ سامنے آیا طویل — ہرگز اسمیں میری باتوں کو نہ پیدا کیجئے

میں نے جرأت سے تخلص ثاقب اپنا کرلیا

اسم ثاقب کو مساوی نامے کیجئے



# ثاقب (ڈیرہ ہرسٹ)

کسی کی بات محبت میں ناگوار نہیں ‌‌ ‌‌ ‌‌ کسی کی بات سے ہرگز کچھ انتشار نہیں
مرے لئے تو محبت کٹھن ہے مشکل ہے ‌‌ ‌‌ ‌‌ مجھے ملے وہ سمندر جو بے کنار نہیں
اسی زمانہ میں آپ اس پرانے مدرسے سے ‌‌ ‌‌ ‌‌ روانہ ہوں گے زیادہ کچھ انتظار نہیں
خدا کرے کہ سلامت سے آپ پہونچیں واں ‌‌ ‌‌ ‌‌ وطن میں جس کی محبت کسی کو بار نہیں
معاف کیجئے اب کچھ نصیحتیں کر دوں ‌‌ ‌‌ ‌‌ عمل کرو نہ کرو مجھ کو اختیار نہیں
برا نہ مانئے گر میں صلاح ایسی دوں ‌‌ ‌‌ ‌‌ کہ جس سے فائدہ سب کو ہو اور بار نہیں
وطن میں لوٹ کر اپنے رسوم مذہب خاص ‌‌ ‌‌ ‌‌ نہ ترک ہوں نہ یہ سمجھیں کہ استوار نہیں
سب اپنے مذہب دیں پر قدم تو جم کریں ‌‌ ‌‌ ‌‌ کہ نقل غیر سے اپنا کچھ افتخار نہیں
نہ گھر نہ گھاٹ کا ہی یہ کہیں گے سب طنزاً ‌‌ ‌‌ ‌‌ یہ سب عجائب خلقت کچھ اعتبار نہیں
وطن کا آتش و شعلہ ہمیشہ دل میں جلے ‌‌ ‌‌ ‌‌ نہ لکھنؤ کے انگارے جو پائدار نہیں
زبان ملک تمہاری کا میں ثنا گو ہوں ‌‌ ‌‌ ‌‌ یہ صدق دل سے ہوں کہتا کچھ اشتہار نہیں

تخلص آگئے تو میں نے خود اختیار کیا
یہ اسم ثاقب اور اس میں کچھ انکسار نہیں

حسن یوسف کو سر بازار رسوا کیجئے ‌‌ ‌‌ ‌‌ اپنی حالت کو سراسر زیر و بالا کیجئے
میں جو دیتا ہوں نصیحت اسکی قیمت کچھ نہو ‌‌ ‌‌ ‌‌ خود ستائی و تکبر اپنا شیوا کیجئے
دین و دنیا کو تو میں نے اسطرح سے کھو دیا ‌‌ ‌‌ ‌‌ اب زیادہ نہ محبت کا تقاضا کیجئے
میرے حال زار پر اب کچھ توجہ چاہیئے ‌‌ ‌‌ ‌‌ ظلم و سختی کی معافی کی تمنا کیجئے
ہر سبھا اور مجلس اپنی نیکنامی کی تلاش ‌‌ ‌‌ ‌‌ کیجئے لیکن کسے سے خود مبرا کیجئے
میرے دل سے حاضرین کے واسطے ہر صبح و شام ‌‌ ‌‌ ‌‌ یہ دعا مقبول ہو عزت تو پیدا کیجئے

# کرنل جان بیلی

مار ڈالے گی محبت مجھے مس ٹلیسا کی
جاں نکلے گی جلاتے ہوئے پھر شیلی کی

## اسمتھ

نہ وہ ہمدم نہ وہ جلسا رہا ہے / تپِ دوری سے دل جل سا رہا ہے
حسینوں کے فوج کی سن آمد آمد / خرد کا پاؤں کچھ چل سا رہا ہے
کسی عاشق کا نعرہ چرخ زن ہے / جو خیمہ چرخ کا ہل سا رہا ہے
مجھے اس واسطے ہے تلملاہٹ / کہ غم سینے میں دل مل سا رہا ہے
غنیمت جاں اسمتھ آ گیا ہے
کہ دشمن اس سے اب ٹل سا رہا ہے

## ڈاکٹر ہوئی

جانِ عالم ترے انداز نے مارا مجھ کو / بے ترے یار نہیں زیست گوارا مجھ کو
زلفیں جھک جھک کے یہ کہتی ہیں کسی کو پھانسو / ابرو اس طرح کے کرتے ہیں اشارا مجھ کو
مجھ کو کچھ ڈر نہیں دشمن کا کرے جو رو ستم
ہے ہوئی حضرت عیسےٰ کا سہارا مجھ کو
اشکوں سے بہا جاتا ہے اپنا دل پر غم / برسات میں گرتا ہے یہ گھر کوئی خبر لے
ایمان بھی حاضر ہے دل و جاں بھی حاضر / وہ بادۂ حسن مری نذر اگر لے
ہونے کو ہیں اس شہر میں معشوق ہزاروں / بیچارہ ہوئی ایک ہے کس کس کی خبر لے

# یورپین شعراء

(۱) کرنل جان بیلی

(۲) جان شور

(۳) جنرل اسمتھ "اسمتھ"

(۴) ڈاکٹر ہوئی "ہوئی"

(۵) مسٹر ڈیوہرسٹ "ثاقب"

